# باغ سخن

## ضرب المثل اور مشہور اشعار کا مجموعہ



مولف

ڈاکٹر الف انصاری





# انتساب

اُردو زبان کے ان عظیم اور باکمال شعراء

کے نام جنھوں نے

# "باغِ سخن"

کی آبیاری کے لئے اپنا خونِ جگر صرف کیا



## ڈاکٹر الف انصاری





# مشاہیر شعرائے کے اصل نام مع تخلص

| | | |
|---|---|---|
| محمد ولی اللہ وؔلی دکنی | سید محمد میر اثؔر | میر سجاد، سجاؔد اکبر آبادی |
| سراج الدین علی خاں آرزؔو | جعفر علی حسرؔت | مرزا سلیمان شکوہ سلیماؔن |
| نجم الدین شاہ مبارک آبرؔو | سعادت یار خاں رنگیؔن | میر ضیاء الدین ضیاؔء |
| شیخ ظہور الدین شاہ حاتؔم | شاہ عالم بادشاہ آفتاؔب | عارف الدین عاجؔز |
| اشرف علی خاں نغاؔں | نواب وزیر آصف الدولہ یحیٰ خان آصف | شاہ گھیٹا عشؔق |
| قزالباس خاں امیؔد | مرزا رضا علی آشفتؔہ | مرزا اعظیم بیگ عظیؔم |
| امیر خاں انجاؔم | بھورے خاں آشفتؔہ | ثناء اللہ فراؔق |
| ولی اللہ سرہندی اشتیاؔق | نواب محمد یار خاں امیؔر | فدوؔی لاہوری |
| میر امانی امانؔی | میر امانی اسؔد | شاہ قدرت اللہ قدرؔت |
| میر شمس الدین فقیؔر | میرزا احسن علی احسؔن | میر قمر الدین منؔت |
| محمد تقی میؔر | صاحب میر الؔم | شیخ ولی اللہ محبؔ |
| محمد رفیع سوؔدا | خواجہ امین الدین امیؔن | محمد امان نثاؔر |
| خواجہ میر درؔد | شیخ بقاء اللہ بقؔا | شاہ واقف واقؔف |
| مرزا مظہر جاں جاناؔں | میاں حاجی تجلؔی | میر محمد جواد ہادؔی |
| سید محمد سوؔز | لار ٹیکا رام تسلؔی | شیخ ہدایت اللہ ہدایؔت |
| محمد قیام الدین قائؔم | شیخ محمد روشن جوشؔش | میر ہاشمی ہاشمؔی |
| امان اللہ خان یقیؔن | میر حیدر علی حیراؔں | شیخ غلام ہمدانی مصحفؔی |
| خواجہ احسن اللہ بیاؔن | میر محمد باقر حزیؔں | میر غلام حسن حسؔن |
| حکیم ہدایت اللہ خاں ہدایؔت | محمد یار خاکساؔر | شیخ قلندر بخش جراءؔت |
| میر محمدی بیدؔار | رائے سرب سکھ دیوانہ | سید انشاءؔ اللہ خاں انشاءؔ |

میر عبدالحیٔ تاباںؔ
شاہ نصیر الدین نصیرؔ
میر نظام الدین ممنونؔ
میر شیر علی افسوسؔ
آغا حسن لکھنوی مانتؔ
محمد عیسیٰ تنہاؔ
مرزا نعیم بیگ جواںؔ
مرزا مستحسن خلیقؔ
شیخ کریم الدین صنعتؔ
شاہ کمال الدین کمالؔ
مرزا حسین علی محنتؔ
مرزا محمد یار بیگ مائلؔ
مرزا محمد یار بیگ مقتولؔ
نور الاسلام منتظرؔ
صیغر علی مروّتؔ
شاہ نیازؔ بریلوی
ظہور اللہ خاں نواؔ
مرزا محمد تقی ہوسؔ
حکم محمد مومن خان مومنؔ
شیخ محمد ابراہیم ذوقؔ
ابوظفر سراج الدین بہادر ظفرؔ
نواب محمد مصطفٰے خاں شیفتہؔ
شیخ ابراہیم بخش ناسخؔ

شیخ کرامت علی شہیدیؔ
خواجہ محمد وزیر وزیرؔ لکھنوی
میر وزیر علی صباؔ
پنڈت دیا شنکر نسیمؔ لکھنوی
ظہیر الدین ظہیرؔ
مرزا قرباں علی بیگ سالکؔ
میر مہدی مجروحؔ
مظفر علی اسیرؔ لکھنوی
میر ببر علی انیسؔ
مفتی صدر الدین آزردہؔ
نواب واجد علی شاہ اخترؔ
شیخ امداد علی بحرؔ
میر حسین تسکینؔ
محمدی علی تشنہؔ
نواب شہاب الدین احمد خاں ثاقبؔ لکھنوی
مرزا رحیم الدین حیاؔ
حسام الدین حیدر حامیؔ
سید صادق علی حسینؔ
میر علی اوسط رشکؔ
نواب محمد علی خاں رشکیؔ
نواب ضیاء الدین احمد رخشاںؔ
خواجہ قمر الدین راقمؔ

سید ولی محمد نظیرؔ اکبر آبادی
سید فرزند احمد صغیرؔ
نواب یوسف علی خاں ناظمؔ
مظہر علی خاں ولاؔ
نواب مرزا خاں داغؔ دہلوی
امیر احمد مینائی امیرؔ
خواجہ الطاف حسین حالیؔ
حکیم سید ضامن علی جلیلؔ لکھنوی
شیخ امیر اللہ تسلیمؔ
مرزا قادر بخش صابرؔ
سید نظام شاہ نظامؔ رامپوری
سید مرتضٰی بیانؔ یزدانی میرٹھی
مرزا عبدالغنی ارشدؔ گورگانی
سید امداد امام اثرؔ
مرزا محمد رضا برقؔ لکھنوی
مولوی عبدالرحمٰن راسخؔ
احمد علی خاں شوقؔ قدوائی
طاہرؔ فرخ آبادی
آفتاب الدولہ قلقؔ
سید غلام حسین قدرؔ بگرامی
سید اسمٰعیل حسین منیرؔ شکوہ آبادی



خواجہ حیدر علی آتشؔ
حکیم عبدالہادی خاں وفاؔ رامپوری
نواب ناظم علی خاں ہجرؔ شاہ جہاں پوری
سید اکبر حسین اکبرؔ الہٰ بادی
سید علی محمد شادؔ عظیم آبادی
ریاض احمد ریاضؔ خیر آبادی
حکیم الطاف احمد آزادؔ
سید حیدر علی نظمؔ طباطبائی
وحید الدین سلیمؔ
مرزا کاظم حسین محشرؔ
سید افتخار حسین مضطرؔ خیر آبادی
محمد شبلی نعمانی
حسن رضا خاں حسنؔ بریلوی
شبیر حسین نسیمؔ بھرت پوری
سید وحید الدین بیخودؔ دہلوی
پنڈت امر ناتھ ساحرؔ
نواب سراج الدین سائلؔ
آغا ظفر علی بیگ قزلباش شاعرؔ
ذاکر حسین ثاقبؔ لکھنوی
سید علی نقی صفیؔ لکھنوی
حکیم سید احمد ناطقؔ لکھنوی
ناطقؔ گلاوٹی
مرزا محمد ہادی عزیزؔ لکھنوی

نواب محمد زکریا خاں زکیؔ
حافظ علی اختر احسن مارہروی
محمد نوح نوحؔ ناروی
برج موہن دتہ تریا کیفیؔ
مولانا محمد علی جوہرؔ
سید ضمیر حسین دلؔ شاہ جہاں پوری
بیدم شاہ بیدمؔ وارثی
آغا محمد شاہ محشرؔ کاشمیری
منشی احسان علی احسانؔ شاہ جہاں پوری
محمد اسمٰعیل میرٹھی
سید احمد حسین بیباکؔ شاہ جہاں پوری
سید امین الحسن بسملؔ موہانی
گلشن الدولہ بہارؔ
سید امیر حسن دلیرؔ مارہروی
سحرؔ بھوپالی
حکیم سید محمد شادؔ غازی پوری
مولانا عبدالحلیم شررؔ لکھنوی
حکیم اجمل خان شیداؔ
حکیم نواب خاں عارفؔ
اکبر حسین موہانی عبرتؔ
کرامت اللہ گستاخؔ رامپوری
حکیم اسد علی مضطرؔ
مولوی محمد حسین محویؔ لکھونی

شعیب احمد ندرتؔ میرٹھی
ڈاکٹر محمد اقبالؔ
سید اصغر حسین اصغرؔ گونڈوی
شوکت علی فانیؔ بدایونی
علی سکندر جگرؔ مراد آبادی
بشیر حسن خان جوشؔ ملیح آبادی
رگھوپتی سہائے فراقؔ گورکھپوری
مرزا جعفر علی خاں اثرؔ لکھنوی
سید واجد حسین یگانہؔ عظیم آبادی
سید عاشق حسن سیمابؔ اکبر آبادی
عبدالحفیظ حفیظؔ جالندھری
فیض احمد فیضؔ
اختر خاں اخترؔ شیرانی
حفیظ المجید سالکؔ
عابد علی عابدؔ
چراغ حسن حسرتؔ
محمد احسانؔ دانش
ساغرؔ نظامی
شادؔ عارفی
اخترؔ انصاری
نہالؔ سیوہاروی

| | | |
|---|---|---|
| سید جلیل حسن جلیل مانک پوری | نوبت رائے نظر لکھنوی | اسرار الحق مجاز لکھنوی |
| معین احسن جذبی | منظور حسین ماہر القادری | |
| احمد ندیم قاسمی | سراج الدین ظفر | مکین احسن کلیم |
| عبدالمجید عدم | | سلیم احمد سلیم |
| سیف الدین سیف | یوسف ظفر | محمد بہاؤالدین بہبود صفی اورنگ آبادی |
| ظہیر کاشمیری | انجم رومانی | |
| قتیل شفائی | | محمد اسمٰعیل صدیقی اسمٰعیل میرٹھی |
| عبدالحئی ساحر لدھیانوی | عبدالمجید حیرت شملوی | |
| مجروح سلطانپوری | سکندر علی وجد | |
| عبدالغفار شکیل بدایونی | ادیب سہارنپوری | |
| ناصر کاظمی | ذوالفقار علی بخاری | |
| ابن انشاً | راز مراد آبادی | |
| آسی الدنی عبدالباری | غلام ربانی تاباں | |
| احسان اللہ تاجور نجیب آبادی | شان الحق حقی | ابوالمظفر مظفر حنفی |
| عبداللطیف تپش | عرش ملسیانی | سلامت علی دبیر |
| وجاہت حسین شادانی | | مرزا واجد حسین یگانہ چنگیزی |
| علی اختر حیدر آبادی | | رفیع احمد سودا |
| تلوک چند محروم | | |
| آنند نارائن ملاّ | جگن ناتھ آزاد | |
| ثناء اللہ میراجی | عبدالمتین عارف | |
| پنڈت بھورا رام جوش ملسیانی | | |
| جلال الدین اکبر | | |
| آل احمد سرور | سلام مچھلی شہری | |



# ایک تخلص کے مشاہیر شعرائ

سید امداد امام اثر، حسن علی خاں اثر، اثر ردولوی، اثر لکھنوی، خواجہ میر اثر، اثر ملیح آبادی، جعفر علی خاں اثر، اثر صدیقی، اثر صہبائی، اثر نظامی، محمد یٰسین اثر، خواجہ محمد سمیع اثر۔

ہدایت علی اسیر لکھنوی، مظفر علی اسیر، اسیر آتش۔

اسد اللہ خاں اسد، میر امانی اسد، اسد لکھنوی۔

ڈاکٹر اقبال، اقبال صفی پوری۔

آرزو سہانپوری، سراج الدین علی خاں آرزو، سید انور حسین آرزو لکھنوی، خان آرزو۔

خواجہ حیدر علی آتش، احسان آتش ۔

اصغر گونڈوی، سید امجد علی اصغر، علی اصغر خان اصغر، اصغر سلیم۔

اکبر الٰہ بادی، اکبر خاں اکبر، جلال الدین اکبر، اکبر حمیدی، اکبر حیدر آبادی، خان بہادر سیّد اکبر، امیر مینائی، ام یر اللہ امیر، نواب علی خاں امیر، امیر حسن، امیر خسرو، امیر عارفی، محمد یار امیر۔

امیر انیس، نوازش خاں انیس، انیس منیری۔

نواب اختر علی اختر، اختر مینائی، اختر بستوی، اختر الایمان، جاں نثار اختر، واجد علی شاہ اختر، اختر انصاری، اختر لکھنوی، اختر ہوشیار پوری، داؤد اختر شیرانی، سیّد محمد عبدالماجد اختر، علی اختر، سیّد اختر احمد۔

مولانا ابوالکلام آزاد، میر مظفر علی خاں آزاد، آزاد انصاری، محمد حسین آزاد، جگن ناتھ آزاد۔

انشاً اللہ خاں انشاً، ابن انشاً ۔

احسان ثاقب، احسان جعفری، احسان در بھنگوی، احسان دانش۔

بیخود دہلوی، عباس علی خاں بیخود، مولوی عبدالحیٔ بیخود، بیخود بدایونی۔

بسمل عظیم آبادی، سید حیار علی بسمل، بسمل فیض آبادی، شاہ محمد حسین بسمل، بسمل دہلوی، بسمل آروی، عبدالرزاق بسمل۔

محمد شفیع خاں بیکل اُتساہی، سید عبدالوہاب بیکل۔

غلام ربانی تاباں، میر عبدالحیٔ تاباں۔

ذاکرحسین ثاقب لکھنوی، شاہ شمس الدین ثاقب، شباب الدین احمد ثاقب۔

جلیل مانک پوری، جلیل حسن جلیل، حافظ جلیل حسن، جلیل کاظم حسین مظہری۔

جوش ملیح آبادی، جوش ملسیانی، رحیم اللہ جوش۔

جگر مرادآبادی، جگر بریلوی، جگر بسوانی، شیام موہن لال جگر، علی سکندر جگر، حکیم محمد افتخار علی جگر۔

محمد علی جوہر، احمد علی جوہر، جوہر غازی پوری، محمد یونس جوہر،

جوشش عظیم آبادی، محمد عابد جوشش، شیخ محمد روشن جوشش۔

شیخ قلندر بخش جراءت، یحییٰ امان جراءت۔

حسرت موہانی، ہیبت علی خاں حسرت، مرزا جعفر علی حسرت، چراغ حسن حسرت، حسرت دہلوی،

حسرت جے پوری، حسرت عظیم آبادی، حسرت شردانی، سیّد فضل الحسن حسرت، حاجی محمد سعید حسرت۔

حفیظ جالندھری، حفیظ میرٹھی، حفیظ شعبانی، حفیظ جونپوری، محمد حفیظ حفیظ، حفیظ ہوشیار پوری۔

الطاف حسین حالی، میر محبّ علی حالی۔

حافظ دہلوی، محمد اشرف حافظ، اکرام الدین حافظ، مجتبیٰ حافظ۔

خواجہ حسن حسن، سید غلام حسن حسن، حسن دہلوی، حسن علی خاں حسن، مرزا حسن حسن، حسن رضا خاں بریلوی، میر حسن۔

داغ دہلوی، میر مہدی داغ۔

خواجہ میر درد، کریم اللہ خاں درد۔

رند لکھنوی، نواب سید محمد خاں رند۔

رئیس امروہوی، رئیس رام پوری، رئیس صدیقی، رئیس وارثی، قمر رئیس۔

ریاض خیرآبادی، ریاض لطیف، ریاض مجید۔

ساغر نظامی، ساغر صدیقی، ساغر خیامی، ساغر اعظمی۔

سالک دہلوی، سالک لکھنوی، عبدالمجید سالک، غلام قادر صدیقی سالک، مرزا قربان علی سالک۔

سرور بارہ بنکوی، سرور جہاں آبادی، سرور ساجد، سرور عثمانی۔

ساحر لدھیانوی، پنڈت امرناتھ ساحر، ساحر ہوشیار پوری، ساحر شیوی، ساحر بنارسی۔

سراج الدین علی سراج، سراج دکنی، سراج لکھنوی، مولوی سراج الدین



شاد عارفی، شاد عظیم آبادی، شیخ محمد جان شاد، شاد لکھنوی، نریس کمار شاد، مہاراجہ پرشاد شاد۔

شکیل بدایونی، شکیل جمالی، شکیل اعظمی، شکیل مظہری، شکیل نبی نگری۔

شرر لکھنوی، مرزا جعفر شرر، مرزا ابراہیم شرر، مرزا صادق شرر، شرر فیض آبادی۔

میر شکوہ علی شکوہ، محمد رضا شکوہ۔

مرزا قدرت علی شوق، جوہر بیگ شوق، شیخ الٰہی بخش شوق، روشن لعل شوق۔

نواب مصطفےٰ خاں شیفتہ، حافظ عبدالصمد شیفتہ۔

شمس کلکتوی، نواب زین العابدین شمس، مولانا سید سبط محمد ہادی شمس، شمس بدایونی، شمس مدنی، شمس فریدی۔

شاہین مفتی، شاہین اقبال، شاہین غازی پوری۔

شبلی نعمانی، علقمہ شبلی۔

میر جعفر صادق، صادق علی خاں صادق۔

سید علی نقی صفی لکھنوی، صفی اورنگ آبادی۔

بہادر شاہ ظفر، یوسف ظفر، احمد ظفر، ظفر صہبائی، مولانا ظفر علی خاں، ظفر گورکھپوری۔ سراج الدین ظفر،

ظفر علی ظفر، ظفر اقبال۔

ظہیر دہلوی، ظہیر کاشمیری، ظہیر غازی پوری۔

مرزا غالب، نواب اسد اللہ خاں غالب (مرشد آبادی)، غالب علی خاں غالب۔

عارف ہوشیار پوری، عارف ماروی، عبدالمتین عارف۔

فراق گورکھپوری، حکیم ثناء اللہ خاں فراق، میر مرتضیٰ قلی خاں فراق

فیض احمد فیض، کرپا کشن فیض، میر فیض علی فیض، فیض الحسن فیض۔

میر فضل علی فدوی، محمد حسن فدوی، مرزا محمد علی فدوی۔

شاہ قدرت علی قدرت، مولوی قدرت اللہ قدرت، قدرت خاں قدرت، شیخ قدرت اللہ قدرت۔

محمد قیام الدین قاسم، حکیم میر قدرت اللہ خاں قاسم، میر قاسم علی قاسم، قاسم چاند پوری، قاسم علی قاسم۔

مرزا کاظم حسین محشر، آغا محمد شاہ محشر کاشمیری۔

اطہر حسین رضوی کیفی اعظمی، پنڈت برج موہن دتاتریہ کیفی، کیفی سنبھلی۔ کیف بھوپالی، حکیم ہاشم جان کیف۔

مائل دہلوی، میر تقی مائل، مائل لکھنوی، مائل ملیح آبادی، صادق علی مائل، مرزا محمد یار بیگ مائل، میر محمد مائل۔

مجروح سلطان پوری، میر مہدی حسن مجروح، اسرار الحسن خاں مجروح۔

مجنوں گورکھپوری، میر حیات مجنوں۔

شیخ پیر بخش مسرور، مرزا اسنگی بیگ مسرور، شرف الدین احمد مسرور۔

مضطر خیر آبادی، لال کنور سین مضطر، مرزا سنگین مضطر، مضطر عظیم آبادی، مضطر ہاشمی، حکیم اسد خان مضطر۔

مخمور دہلوی، مخمور سعیدی، مرشد خان رستم جنگ مخمور۔

مظفر حنفی، مظفر رزمی، مظفر شاہ جہاں پوری، مظفر وارثی، مظفر علی خاں مظفر۔

مظہر جان جاناں، مظہر جہاں سنبھلی، مظہر امام، مظہر محی الدین۔

منور لکھنوی، منور رانا۔

منیر سیفی، منیر نیازی، منیر شکوہ آبادی، منیر حیدر۔

ناظم رامپوری، ناظم سلطانپوری۔

دیا شنکر نسیم، گلزار علی نسیم، راجہ کدار ناتھ نسیم، نسیم امروہوی، نسیم دہلوی۔

نظیر اکبر آبادی، نظیر باقری، نظیر صدیقی۔

ناطق لکھنوی، ناطق گلاوٹھوی۔

ناصر کاظمی، ناصر شہزاد، ناصر زیدی۔

نظام الدین نظام، نظام رامپوری، نظام ہاتف۔

ولی دکنی، ولی بیجاپوری، ولی اورنگ آبادی، مرزا والی محمد ولی، ولی ویلوری، ولی گجراتی، شمس الدین ولی دکنی۔

واقف بہاری، واقف دہلوی۔

رضا علی وحشت، غلام علی خاں وحشت، میر ابوالحسن وحشت، وحشت لکھنوی۔

خواجہ وزیر وزیر، وزیر علی خاں وزیر۔

یگانہ چنگیزی یاس، خیر الدین یاس، سید واجد حسین یگانہ عظیم آبادی۔

غلام مرتضیٰ ہوش، میر شمس الدین ہوش، مرزا محمد تقی خاں ہوش، ابراہیم ہوش۔

جسٹس شاہ دین ہمایوں، ہمایوں مٹیا برجی۔



# باغِ سخن۔۔۔وجۂ تالیف

ابتدا تا عصرِ حاضر اردو زبان کے لاکھوں شعرا پیدا ہوئے اور اگر ان کے اشعار کی مجموعی تعداد کا احاطہ کیا جائے تو کروڑوں تک پہنچتی ہے جن کا شمار ممکن نہیں۔ راقم الحروف نے اپنی اس مختصر سی کتاب ''باغِ سخن'' میں ہندستان اور بین الاقوامی سطح پر بیشتر مشاہیر شعراء و شاعرات کے ضرب المثل مشہور اور موضوعاتی اشعار کا انتخاب پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔ امید ہے میری اس پیشکش سے اردو ادب کے قارئین شعراء و شاعرات مقالہ نگار، محقق، اساتذہ کرام اور طلباء و طالبات یقیناً مستفیض ہونگے اور اپنی معلومات میں اضافہ کریں گے۔ چند ایسے ضرب المثل اور مشہور اشعار جو برسوں سے دوسروں کے نام سے منسوب ہوتے آرہے ہیں اس کتاب کے ذریعہ ان اشعار کے اصل خالق کو مختلف حوالوں سے ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔

گرچہ یہ انتخاب ہندوستان اور بین الاقوامی سطح پر مشاہیر شعرا اور شاعرات کے اشعار پر مشتمل ہے ممکن ہے قارئین اسے معمولی چیز سمجھ کر نظر انداز بھی کر سکتے ہیں لیکن کتاب کے اول تا آخر مطالعہ کے بعد قارئین ادب یہ کہنے پر مجبور ہونگے کہ مؤلف نے کچھ نئی چیزیں پیش کی ہیں۔ اس کتاب میں رومانی اور عشقیہ اشعار کے علاوہ ایسے ضرب المثل، زبان زد خاص و عام مشہور اور موضوعاتی اشعار کا انتخاب کیا گیا ہے جو زندگی کے بیشتر موضوعات سے تعلق رکھتے ہیں۔

کتاب ''باغِ سخن'' کی تکمیل کے دوران جب میں نے شعراء کے مشہور اور موضوعاتی اشعار کو تلاش کرنا شروع کیا تو مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ ایک شعر کو بعض کتابوں، رسائل اور تحقیقی و تنقیدی مقالات میں دو تین شاعروں کے نام سے منسوب کیا گیا ہے۔ کہیں کہیں ایک شعر کے ایک مصرعے کو دو طرح سے لکھا گیا ہے۔ کہیں کہیں ایک شعر کے دونوں مصرعوں میں لفظوں کی تبدیلی بھی

پائی گئی یہ دیکھ کر میری پریشانیاں مزید بڑھ گئیں، ہمت پست ہو گیا کہ شعرا کے اصل خالق کو کہاں کہاں تلاش کروں بہر حال بلند حوصلگی سے کام لیتے ہوئے جستجو جاری رکھی۔ شعراء کے دیوان، تذکرے، شعری مجموعے، مستند و معتبر ادیب کے تحقیقی و تنقیدی مقالات کا مطالعہ کیا۔ چند شعروں سے متعلق کہنہ مشق شعراء سے تبادلۂ خیال کیا۔ بعد ازاں مستند کتابوں کے حوالوں سے جو اشعار دستیاب ہوئے انہیں شامل کتاب کئے گئے۔ باوجود اس کے ممکن ہے کہ چند اشعار ایسے بھی ہوں جن کے شاعر کا نام محققین اور قارئین کی نظر میں غلط ہوں ان سے مؤدبانہ گذارش ہے کہ ان اشعار کے خالق کے نام مستند حوالوں سے مطلع فرمائیں نوازش ہوگئی! کہتے ہیں کہ تحقیق کبھی مکمل نہیں ہوتی تلاشِ بسیار کے بعد بھی اس کی تہہ تک نہیں پہنچا جا سکتا اس کا فیصلہ نقادوں اور محققین پر چھوڑ دیا جاتا ہے مشہور صحافی، نقاد، شاعر و ادیب افتخار امام صدیقی صاحب کہتے ہیں کہ ’’یہ کبھی نہ ختم ہونے والا سلسلہ ہے‘‘۔ محترمہ شمیمہ اختر کہتی ہیں کہ ’’آوارہ گرد اشعار کا موضوع کبھی نہ ختم ہونے والا سلسلہ ہے اس کا دوسرا سرا کوئی نہیں‘‘۔ آوارہ گرد اشعار کے متون، حوالے، ماخذات ایک ایسا ادبی جنگل ہے کہ اس میں بھٹک جانا ممکن ہے۔ مشہور محققین کے مذکورہ جملوں سے بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ یہ موضوع کتنا دشوار اور جان جوکھم میں ڈالنے والا ہے۔ گرچہ میں نے بڑی عرق ریزی سے اس کام کو انجام دینے کی کوشش کی ہے پھر بھی غلطیوں کے امکانات ہوسکتے ہیں۔ اس کتاب میں چند ایسے مشہور اشعار بھی قارئین کی معلومات کے لئے شامل کر دیئے گئے ہیں جن کے خالق کا نام تحقیق و جستجو کے بعد بھی معلوم نہیں ہوسکا عدم دستیابی کے سبب ان اشعار کے سامنے قوسین (      ) دی گئی ہے اگر کسی اہلِ نظر قاری کو ان اشعار کے اصل خالق کے نام معلوم ہوں تو مستند حوالوں سے مطلع کرنے کی زحمت فرمائیں۔

اشعار کی تلاش کے دوران مایوسی ہوئی کہ بیشتر اشعار شاعر کے تخلص سے منسوب کئے گئے ہیں۔ بعض اوقات تخلص مشکل پیدا کر دیتا ہے کیوں کہ ایک تخلص کے کئی شعرا گزرے ہیں مثلاً کسی شعر کو لکھنے کے بعد شاعر کا تخلص سالکؔ لکھ دیا گیا تو سمجھنا بہت مشکل ہوگا کہ یہ شعر سالکؔ دہلوی، عبدالمجید سالکؔ، غلام قادر صدیقی سالکؔ، مرزا قربان علی سالکؔ یا سالکؔ لکھنوی کا ہے اس لئے مصنفین اور مقالہ نگاروں کی بڑی ذمہ داری ہے کہ اگر کہیں کسی شاعر کا شعر حوالے کے طور پر پیش کریں تو شاعر کے نام کے ساتھ تخلص بھی لکھیں ورنہ قارئین کے لئے دشواریاں پیدا ہوسکتی ہیں شاید یہی وجہ ہے کہ بہت



سے اشعار دوسرے شاعروں کے نام سے منسوب ہو گئے ہیں۔ میں نے قارئین کی دشواریوں کو مدِ نظر رکھتے ہوئے شاعر کے اصل نام کے ساتھ تخلص بھی لکھا ہے تاکہ شک کی گنجائش نہ رہے۔ قارئین کے مطالعہ اور ان کی جانکاری کے لئے ایک تخلص رکھنے والے جتنے مشاہیر شعرا ہیں کتاب کے آغاز میں ان کی فہرست شائع کی ہے۔

ضرب المثل اشعار پر برسوں سے تحقیقی کام ہو رہا ہے اس موضوع پر نامور محقق قاضی عبدالودود، شمس بدایونی مالک رام، کالی داس گپتا رضا، عطا کاکوی نے تحقیقی کام کیا ہے کتابیں بھی شائع ہوئی ہیں۔ ممبئی کے خلیق الزماں انصاری صاحب ضرب المثل اشعار پر پی ایچ ڈی کے لئے تحقیقی مقالہ قلمبند کر رہے ہیں۔ مذکورہ محققین کی کتابیں اب تک میری نگاہ سے نہیں گزریں البتہ اس موضوع پر ان کے مطبوعہ مقالات سے استفادہ ضرور کیا ہے۔

بہت سے ایسے مشہور اور ضرب المثل اشعار دستیاب ہوئے جنہیں کئی شاعروں سے منسوب کیا گیا ہے مثلاً

تر دامنی پہ شیخ ہماری نہ جائیو    دامن نچوڑ دوں تو فرشتے وضو کریں

مذکورہ ضرب المثل شعر چار ممتاز شعراء رفیع احمد سوداؔ، فیض احمد فیض، خواجہ میر دردؔ اور قائم چاند پوری کے نام سے منسوب کیا گیا ہے جبکہ میری تحقیق کے مطابق یہ مشہور شعر صوفی شاعر خواجہ میر درد کا ہے۔ کتاب میں چند اشعار پیش کر رہا ہوں جو دو یا تین شاعروں سے منسوب کئے گئے ہیں ایسی صورت میں قوسین میں (      ) اُن شعراء کے نام لکھے گئے ہیں جس نام پر یہ علامت (✓) ہو اُسے مستند سمجھیں مثلاً

غزل اُس نے چھیڑی مجھے ساز دینا    ذرا عمرِ رفتہ کو آواز دینا
(صفی✓ لکھنوی+مرزا غالب)

عید کا دن ہے گلے آج تو مل لے ظالم    رسمِ دنیا بھی ہے موقع بھی ہے، دستور بھی ہے
(انور✓ شیخ+امیر مینائی)

آگاہ اپنی موت سے کوئی بشر نہیں    سامان سو برس کا ہے پل کی خبر نہیں
(میر✓ انیس+حیرت الہٰ بادی)

چل ساتھ کہ حسرت دلِ محروم سے نکلے　　عاشق کا جنازہ ہے ذرا دھوم سے نکلے

(افضل ✓ کرتپوری+فدوی دہلوی)

کچھ اشعار کتابوں، رسالوں اور تحقیقی مقالات میں لفظوں کی تبدیلی کے ساتھ بھی پائے گئے ہیں یا ایک ہی شعر کے ایک مصرع کو دو طرح سے لکھا گیا ہے مثال کے طور پر ذیل میں چند شعر پیش کر رہا ہوں۔ ان مصرعوں میں خط کشیدہ سطروں پر غور کریں۔

سب کچھ خدا سے مانگ لیا تجھ کو مانگ کر　　اٹھتے نہیں ہیں ہاتھ مرے اس دعا کے بعد

سب کچھ خدا سے مانگ لیا تجھ کو مانگ کر　　اب کیا اٹھیں گے ہاتھ مرے اس دعا کے بعد

یہ عشق نہیں آساں بس اتنا سمجھ لیجے　　اک آگ کا دریا ہے اور ڈوب کے جانا ہے

(جگر مرادآبادی)

یہ عشق نہیں آساں ہم نے تو یہ مانا ہے　　اک آگ کا دریا ہے اور ڈوب کے جانا ہے

یہ بزم مئے ہے یاں کوتاہ دستی میں ہے محرومی　　جو خود بڑھ کر اٹھا لے ہاتھ میں مینا اُسی کا ہے

(شاد عظیم آبادی)

یہ بزم مئے ہے یاں کوتاہ دستی میں ہے محرومی　　اٹھا لے جو بڑھا کر ہاتھ بس مینا اسی کا ہے

زمانہ بڑے غور سے سُن رہا تھا　　ہمیں سو گئے داستاں کہتے کہتے　(ثاقب لکھنوی)

زمانہ بڑے غور سے سُن رہا تھا　　ہمیں سو گئے داستاں کہتے کہتے

(ابراہیم ذوق)

پھول تو دو دن بہارِ جانفزا دکھلا گئے　　حسرت اُن غنچوں پہ ہے جو بن کھلے مرجھا گئے

کتاب میں آپ کو چند ایسے اشعار بھی دیکھنے کو ملیں گے جس کے ایک مصرعے پر دوسرے شاعر نے گرہ لگائی ہے ایسے اشعار کے دونوں مصرعوں کے نیچے شاعروں کے نام لکھے گئے ہیں مثلاً

جو قتلِ دل ہے زباں زد تو بس ہوا سمجھو　　زبانِ خلق کو نقارۂ خدا سمجھو

(ابراہیم ذوق)　　(بال مکند بے صبر تلمیذ مرزا غالب)

(بحوالہ ماہنامہ شاعر۔ شعری ضرب المثل۔ شمس بدایونی ص ۲۷، اگست ۲۰۰۹ء)

اس زلف پہ پھبتی شبِ دیجور کی سوجھی　　اندھے کو اندھیرے میں بڑی دور کی سوجھی



(جرأت)　　(انشاءاللہ خاں انشا)

نوٹ: اردو کے مشہور شاعر جرأت ایک بار بے چین بیٹھے تھے جرأت اندھے تھے ان کی آنکھوں کی روشنی کم ہوگئی تھی انشا ان کے سامنے سے گزرے حال پوچھا جرأت نے کہا ایک مصرعہ پر گرہ نہیں لگ رہا ہے میں حیران ہوں انشا نے مصرع سن کر برجستہ دوسرا مصرع کہا۔

(بحوالہ ماہنامہ شاعر۔ ممبئی دسمبر ۲۰۰۹ء۔ خلیق الزماں انصاری ص ۲۵)

نہ ہم سمجھے، نہ تم آئے کہیں سے　　پسینہ پوچھئے اپنی جبیں سے

(شیخ شجاع الدین انور دہلوی)

(شمس بدایونی کی تحقیق کے مطابق یہ داغ کے رنگ کا شعر شیخ سجاع الدین انور دہلوی کا ہے)(شعری ضرب الامثال قسط ۱)(بحوالہ ماہنامہ شاعر ممبئی ص ۴۶ شمارہ ۷ ۲۰۰۷ء از شمیمہ اختر)

رنگ لاتی ہے حنا پتھر پہ پس جانے کے بعد　　سرخرو ہوتا ہے انساں ٹھوکریں کھانے کے بعد

(یہ شعر مست کلکتوی کے نام سے منسوب ہے۔ خلیق الزماں ممبئی کے حالیہ تحقیق کے مطابق یہ شعر اسیر دہلوی کا ہے)(بحوالہ ماہنامہ شاعر ممبئی ص ۴۶ جون ۲۰۰۷ء)

دنیا میں ہوں دنیا کا طلب گار نہیں ہوں　　بازار سے گزرا ہوں، خریدار نہیں ہوں

(اکبر الہٰ بادی)

شمیمہ اختر لکھتی ہیں ریڈیو پر مذکورہ شعر کے شاعر کا نام پنڈت بھوشن لیا جاتا ہے بعد میں معلوم ہوا کہ یہ غزل آرزو لکھنوی کی ہے۔

نبیرۂ آرزو ضمیر کاظمی نے کہا کہ یہ غزل دادا جان کی ہے۔ افتخار امام صدیقی صاحب سے دریافت کرنے پر انہوں نے لاعلمی کا اظہار کیا البتہ بطور حوالہ دہلی سے شائع شدہ ایک کتاب کے ایل سہگل کے بارے میں ہندی زبان میں شائع ہوئی ہے اس میں علامہ کی آٹھ غزلوں کے مصرعے درج کئے گئے ہیں اور سیماب صاحب کا نام سرِ فہرست ہے۔ مجھے یہ کتاب نہیں مل سکی ہے بعد میں برادرم فرید پربتی (کشمیر یونیورسٹی) نے افتخار صاحب کو بتایا کہ مذکورہ غزل اکبر الہٰ بادی کی ہے اور ان کے دیوان میں موجود ہے اس کا ایک اور ثبوت جماعت اسلامی ہند کی شائع کردہ ڈائری، شب و روز، میں مذکورہ شعر اکبر الہٰ بادی کے نام سے دیا گیا ہے۔

(ماہنامہ شاعر، ممبئی، آوارہ گرد اشعار، از شمیمہ اختر، ص ۴۶ جون ۲۰۰۸ء)

مذکورہ وجوہات کے سبب راقم الحروف کو تحریک ملی کہ چند مشہور اور ضرب المثل اشعار کا انتخاب کروں۔ اپنے مقصد میں کہاں تک کامیاب ہوں اس کا فیصلہ قارئین اور ناقدین پر منحصر کرتا ہے۔

جناب خالد قمر، امان اللہ ساغر اور راقم الحروف نے شعروں کی پروف ریڈنگ کے فرائض انجام دیئے۔ نیز دوحہ قطر کے ممتاز و معروف شاعر، انجینئر محمد ممتاز راشد صاحب کا بھی تہہ دل سے شکر گزار ہوں کہ انہوں نے میری فرمائش پر خلیج کی تیس/۳۰ شاعرات کے منتخب اشعار ارسال کئے۔

ڈاکٹر الف انصاری





# غزل کی سحر انگیزی

ڈاکٹر الف انصاری

ابتدائے آفرینش سے ہی غزل عوام و خواص کی محبوب صنفِ سخن رہی ہے بالخصوص اٹھارہویں صدی کے دور کو غزل کا زرّیں دور کہا جا سکتا ہے اس دور میں قادرالکلام، باکمال، اور عظیم کلاسیکی شعراء نے غزل کے حسن کو شباب کی منزل تک پہنچایا۔ غزل اپنی موسیقیت اور سحر انگیزی کے سبب ہر دور میں اُردو شاعری کا سرتاج رہی کہتے ہیں کہ اچھی شاعری غموں اور پریشانی میں انسانی دل و دماغ کو سکون بخشتی ہے انسانی حثیّت، جذبات اور دھڑکتے ہوئے دل کی ترجمانی کرتی ہے یہ نہ صرف زندگی کے حسین پہلوؤں کو اجاگر کرتی ہے بلکہ ہر دور کے سلگتے ہوئے مسائل کو بھی پیش کرتی ہے الغرض اپنے اظہار و افکار سے شعرا حضرات نے اردو شاعری کے دامن کو مالا مال کیا ہے۔ سیما بلال لکھتی ہیں کہ

”شاعری جذبات کی دل آویز موسیقی ہے۔ احساسات کی حسین مصوّری ہے، تخیل کا ایک رقصِ دلفریب ہے وہ جنت نگاہ بھی ہے اور فردوسِ گوش بھی اس کا اثر دل و دماغ دونوں پر ہوتا ہے۔ حواس کے تاروں کو چھیڑتی ہے اور روح پر سرخوشی بن کر چھا جاتی ہے“۔

غزل میں ہر طرح کے خیالات، جذبات، احساسات، نظریات اور معاشرے کی ترجمانی دیگر صنفِ سخن کے بہ نسبت زیادہ موثر انداز میں کی جاسکتی ہے۔ آج غزلوں میں زندگی اور سماج کے بیشتر موضوعات پر اشعار ملتے ہیں۔ غزل کا ہر شعر اپنے اندر ایک جہانِ مفی رکھتا ہے۔

اُردو شاعری نے کبھی محبوب کے سراپا حسن اور کبھی ہجر و وصال کی داستان سنائی تو کبھی سرمایہ دارانہ نظام کے خلاف نعرہ بلند کیا ہے کبھی کسانوں اور مزدوروں میں بیداری کی لہر دوڑائی تو کبھی آزادی کے لئے انقلاب کا نعرہ دیا کبھی جوانوں اور بوڑھوں کی رگوں میں خون دوڑانے کا کام کیا کبھی غمگین اور مایوس لوگوں کو حوصلہ عطا کیا، کبھی سماجی اور مذہبی مسائل کو سلجھانے کی کوشش کی، کبھی اولیاء کرام کے روحانی پیغام کا ذریعہ بنی، کبھی انسان کی بے حسی اور جمود کو توڑنے کا فریضہ انجام دیا الغرض غزل میں اتنی خوبیاں اور وسعت ہے کہ یہ فلسفۂ حیات و کائنات کے مسائل کو اپنے وسیع دامن میں سمیٹنے کی بھرپور صلاحیت رکھتی ہے۔ بقول: آل احمد سرور

غزل میں ذات بھی ہے اور کائنات بھی ہے  ہماری بات بھی ہے اور تمہاری بات بھی ہے

یعنی غزل میں ذات کا کرب بھی ہے اور کائنات کی عکاسی بھی ہے اپنے جذبات بھی ہیں غیروں کے احساسات بھی ہیں۔ غزل کے محاسن کے اعتراف میں ساحل احمد رقمطراز ہیں۔

''غزل کا اپنا ایک مخصوص مزاج ہے جو فکر و خیال، شگفتگی، دل کشی، اور جاذبیت بخشتا ہے جس کی وجہ سے غزل کے اشعار زبان زد ہو کر ضرب المثل بن جاتے ہیں۔ زندگی اور کائنات کا ہر مسئلہ اس کا موضوع بن سکتا ہے۔ غزل ہماری شاعری کا قیمتی سرمایہ ہے اس بدولت اردو شاعری میں عظمت و وقعت کے آثار پیدا ہوئے ہیں۔ یعنی غزل ہمارے دل کی بھرپور آواز ہے اس میں ہمارے جذبات، احساسات اور تخیلات کی عکاسی زیادہ بہتر ڈھنگ سے کی جاسکتی ہے اس میں ان تمام خیالات کو نظم کی جاسکتا ہے جو ہمارے احساسات کو مہمیز کرتے رہے ہیں۔ تھکی ہوئی بالیدگی کا سامان، شکستِ روح کی بیداری کا پیام اور مضمحل دماغ کی شگفتگی کی بشارت کے لئے غزل کا صرف ایک شعر کافی ہے۔''

اُردو کے عظیم اساتذۂ غزل نے محبوب کے حسن و شباب اور سراپا کو نت نئے انداز میں ڈھال کر اس کے حسن کی پیکر تراشی اتنے خوبصورت پیرائے میں کی ہے کہ ثانی نہیں ملتا۔ ایسے ایسے



ضرب المثل اور لافانی اشعار کہے جن کی مثال نہ کل تھی اور نہ آج ہے (کتاب ''باغِ سخن'' میں ایسے اشعار کی چند مثالیں دی گئی ہیں)

غزل کی تعریف میں مولانا الطاف حسین حالی کے خیالات ملاحظہ فرمائیں۔ ''قوم کے پڑھے لکھے اور ان پڑھ سب غزل سے مانوس ہیں، بچے، جوان، بوڑھے سب تھوڑا بہت چٹخارہ رکھتے ہیں وہ بیاہ شادی کی محفلوں میں، وجد و سماع کی مجلسوں میں، لہولعب کی صحبتوں میں، تکیوں میں اور رمنوں میں برابر گائی جاتی ہے۔ غزل کے اشعار ہر موقع پر بطور سند یا تائید کلام کے پڑھے جاتے ہیں۔ جو لوگ کتاب کے مطالعے سے گھبراتے ہیں اور نثر میں لمبے چوڑے مضامین پڑھنے کا دماغ نہیں رکھتے ہیں وہ بھی غزلوں کا دیوان شوق سے پڑھتے ہیں جس آسانی سے غزل کے اشعار ہر شخص کو یاد ہو سکتے ہیں کوئی کلام یاد نہیں ہوسکتا کیونکہ اس میں ہر مضمون دو مصرعوں پر ختم ہوتا ہے اور سلسلۂ بیان منقطع ہو جاتا ہے''۔

ادبی، علمی، سماجی، سیاسی اور مذہبی خطیب و مقرر حضرات مجالس اور جلسوں میں اپنی تقریر کو پُراثر بنانے کے لئے اکثر شعروں کا سہارا لیتے ہیں جو ان کی پوری تقریر کا مرکز اور خلاصہ ہوتے ہیں کیونکہ ایک برمحل شعر لمبی تقریر سے زیادہ جاذب توجہ بن جاتا ہے۔ اگر غزل کا کوئی اچھا شعر ہمارے ذہن و دل کے تاروں کو چھیڑتا ہے تو اسکی وجہ غزل کا حسن اور اسکی سحر انگیزی ہے بقول موہن لال رواںؔ

کوہ جھک جاتے ہیں اشعار کی موسیقی سے  جھرنے رک جاتے ہیں اشعار کی موسیقی سے

غزل انسانی جذبات اور فکر و نظر کا ایسا آبگینہ ہے جسمیں ہم اور آپ اپنا چہرہ دیکھ سکتے ہیں۔ کیونکہ غزل ہی اصنافِ سخن میں ایسی صنف ہے جو زندگی اور کائناتی مسائل کو خوبصورت انداز میں پیش کرسکتی ہے غزل کی سحرانگیزی اور اسکی افادیت کا ذکر مولانا عبدالحلیم شرر لکھنوی یوں کرتے ہیں:

''اگر دنیا میں کوئی سچا جادو ہے اور دل کو قابو میں لانے والی کوئی تسخیر ہے تو یہی شعر و سخن ہے جو انسان کے دل کو پوری توانائی اور بے مثال کشش

سے اپنی جانب کھینچ لیتا ہے۔ شاعری ایک روحانی غذا بھی ہے جو عارضی طور پر ہمیں فراہم کرتی ہے''

مشاہیر اور باکمال اہلِ قلم نے بھی غزل کی حمایت میں اپنے تاثرات کا اظہار کیا ہے۔ رشید احمد صدیقی نے غزل کو''اُردو شاعری کی آبرو کہا'' جبکہ نیاز فتح پوری نے''اُردو شاعری کی روح'' ڈاکٹر یوسف خان نے'' موسیقی کا رس'' محمد حسین ادیب نے '' مینائے ریز''اختر اور رینوی نے''تصویروں کا نگارخانہ''اور فراق گورکھپوری نے غزل کو''عطر'' سے تشبیہہ دی ہے۔

بین الاقوامی شہرت یافتہ شاعر منور رانا غزل کی تعریف میں یوں رطب اللسان ہیں:

''غزل آج بھی قصرِ ادب کی وہ راجکماری ہے جس کے چاہنے والوں کی صف میں بوڑھی بھی ہیں جوان بھی، ہندو بھی ہیں، مسلمان بھی، حیدرآبادی بھی ہیں اور راجستھانی بھی، ہندوستانی بھی ہیں اور پاکستانی بھی، متحدہ عرب بھی ہے اور انگلستان بھی۔ غزل وہ تین سوسالہ پرانی عورت ہے جس کے عشق میں کمسن اپنے بالغ ہونے کا اعلان کرتے ہیں۔ غزل وہ تجربہ کار حسینہ ہے جو اپنے بوڑھے تماش بینوں سے نظر چراتی ہے اور نوجوان عاشقوں کے غیر رومانی لہجے میں بھی اپنے لئے تعریف وتوصیف کے پہلو تلاش کرلیتی ہے''۔

موجودہ عہد میں غزل کی مقبولیت کا ذکر کرتے ہوئے معتبر شاعر و ادیب محبوب راہی کہتے ہیں۔

''یہی نہیں کہ غزل یا اردو شاعری کی دلکشی محض باقی ہے بلکہ اس کی مقبولیت اور محبو بیت میں روز افزوں اضافہ ہوتا جارہا ہے کتابوں، رسالوں اور جریدوں (پرنٹ میڈیا) سے ارباب ذوق کی عدم دلچسپی کے باوجود ہندو پاک، خلیجی مما لک اور امریکہ و برطانیہ جیسے دور دراز مما لک میں آئے دن منعقد کئے جانے والے کل ہند، عالمی مشاعروں (اپنی تمام تر مروّجہ بدعنوانیوں کے باوجود) قوالیوں، غزل کے خرچیلے پروگراموں، غزلوں گیتوں کے ویڈیو کیسٹس کے ذریعے اردو شاعری اپنی



مقبولیت کی قابل رشک بلندیوں کو چھو رہی ہے۔

اُردو زبان سے بظاہر نفرت کرنے والے (سیاسی مجبوریوں کے تحت) بھی اُردو شاعری کی زلفِ گیرہ گیر کے اسیر ہیں اور اسی کا جادو ان کے سروں پر چڑھ کر بول رہا ہے۔ بنتی نہیں ہے بادہ وساغر کہے بغیر، کے مصداق اردو کے یہ تنگ نظر اور عصبیت زدہ دشمن، پارلیمنٹ، اسمبلیوں، اور عوامی جلسوں میں اپنی تقریروں کو اردو کے برجستہ اور بر موقع اشعار سے سجاتے گرماتے رہتے ہیں''

جناب حامد اقبال صدیقی نے غزل کے اشعار کی چند خوبیوں کو ان الفاظ میں بیان کیا ہے:

''اردو غزل کے نوسوسالہ سفر کا اگر بغور مطالعہ کریں تو اندازہ ہوتا ہے کہ اس پورے عہد کی سماجیات پر یہ حیرت ناک، صنفِ سخن، کسی نہ کسی طرح اثر انداز ہوتی رہی ہے محاذِ جنگ پر جوش اور ولولے کے لئے پند و نصائح کے لئے' رومان کی ماحول سازی کے لئے، بات میں وزن پیدا کرنے کے لئے، تفریح کی خاطر، غرض کہ ہر موقع پر غزل کے اشعار اپنا جادو جگا تے رہے ہیں''۔

ہمکو شاعر نہ کہو میرؔ کہ صاحب ہم نے | دردوغم کتنے کیے جمع تو دیوان کیا (میر تقی میرؔ)
مجھے کام رونے سے اکثر ہے ناصح | تو کب تک مرے منھ کو دھوتا رہے گا (,,)
سرہانے میرؔ کے آہستہ بولو | ابھی ٹک روتے روتے سو گیا ہے (,,)
الٹی ہو گئیں سب تدبیریں کچھ نہ دوا نے کام کیا | دیکھا اس بیماریٔ دل نے آخر کام تمام کیا (,,)
شام ہی سے بجھا سا رہتا ہے | دل ہوا ہے چراغ مفلس کا (,,)
عہد جوانی رو رو کاٹا پیری میں لیں آنکھیں موند | یعنی رات بہت تھے جاگے صبح ہوئی آرام کیا (,,)
پتا پتا بوٹا بوٹا حال ہمارا جانے ہے | جانے نہ جانے گل ہی نہ جانے باغ تو سارا جانے ہے (,,)
صبح ہوتی ہے شام ہوتی ہے | عمر یوں ہی تمام ہوتی ہے (,,)
اب کے جنوں میں فاصلہ شاید نہ کچھ رہے | دامن کے چاک اور گریباں کے چاک میں (,,)
جو اس شور سے میرؔ روتا رہے گا | تو ہمسایہ کاہے کو سوتا رہے گا (,,)
گفتگو ریختے میں کر ہم سے | یہ ہماری زبان ہے پیارے (,,)
دعویٰ کیا تھا گل نے ترے رخ سے باغ میں | سیلی لگی صبا کی تو منھ لال ہو گیا (,,)
اس عہد میں الٰہی محبت کو کیا ہوا | چھوڑا وفا کو اس نے مروّت کو کیا ہوا (,,)
میرؔ کیا سادہ ہیں بیمار ہوئے جس کے سبب | اسی عطار کے لونڈے سے دوا لیتے ہیں (,,)
اقرار میں کہاں ہے انکار کی سی صورت | ہوتا ہے شوق غالب اسکی نہیں نہیں پر (,,)
چمن میں گل نے جو کل دعوئ جمال کیا | جمالِ یار نے منھ اس کا خوب لال کیا (,,)
غضب آنکھیں، ستم ابرو، عجب منھ کی صفائی ہے | خدا نے اپنے ہاتھوں سے تری صورت بنائی ہے (,,)
ہوگا کسی دیوار کے سایہ میں پڑا میرؔ | کیا کام محبت سے اُس آرام طلب کو (,,)
دلِ پرخوں کی اک گلابی سے | عمر بھر ہم رہے شرابی سے (,,)
ابتدائے عشق ہے روتا ہے کیا | آگے آگے دیکھئے ہوتا ہے کیا (,,)
ہستی اپنی حباب کی سی ہے | زندگی اک سراب کی سی ہے (,,)
کعبہ میں جاں بلب تھے ہم دوریٔ بتاں سے | آئے ہیں پھر کے یارو اب کے خدا کے یاں سے (,,)
ٹک میرؔ جگر سوختہ کی جلد خبر لے | کیا یار بھروسہ ہے چراغِ سحری کا (کذا) (,,)



لے سانس بھی آہستہ کہ نازک ہے بہت کام | آفاق کی اس کارگہہ شیشہ گری کا (,,)
؟دل کی ویرانی کا کیا مذکور ہے | یہ نگر سو مرتبہ لوٹا گیا ہے (,,)
میرؔ کے دین و مذہب کو تم پوچھتے کیا ہو اُن نے تو | قشقہ کھینچا دیر میں بیٹھا کب کا ترک اسلام کیا (,,)
رات ساری تو کٹی سنتے فسانہ گوئی | میرؔ جی کوئی گھڑی تم بھی تو آرام کرو (,,)
سارے عالم پر ہوں میں چھایا ہوا | مستند ہے میرا فرمایا ہوا (,,)
شکوۂ آبلہ ابھی سے میرؔ | ہے پیارے ہنوز دلّی دور (,,)
میرؔ ان نیم باز آنکھوں میں | ساری مستی شراب کی سی ہے (,,)
ہم ہوئے تم ہوئے کہ میرؔ ہوئے | اُس کی زلفوں کے سب اسیر ہوئے (,,)
ہم طورِ عشق سے تو واقف نہیں ہیں لیکن | سینے میں جیسے کوئی دل کو ملا کرے ہے (,,)
میرؔ عمداً بھی کوئی مرتا ہے | جان ہے تو جہان ہے پیارے (,,)
زنداں میں بھی شورش نہ گئی اپنے جنوں کی | اب سنگ مداوا ہے اس آشفتہ سری کا (,,)
پھرتے ہیں میر خوار کوئی پوچھتا نہیں | اس عاشقی میں عزتِ سادات بھی گئی (,,)
میرؔ بندوں سے کام کب نکلا؟ | مانگنا ہے جو کچھ خدا سے مانگ (,,)
بڑے سلیقہ سے میری نبھی محبت میں | تمام عمر میں ناکامیوں سے کام لیا (,,)
امیدوار وعدۂ دیدار مر چلے | آتے ہی آتے یار قیامت کو کیا ہوا (,,)
ہم نہ کہتے تھے کہ مت دیر وحرم کی راہ چل | اب یہ جھگڑا حشر تک شیخ و برہمن میں رہا (,,)
کیا بود و باش پوچھو ہو پورب کے ساکنو! | ہم کو غریب جان کے ہنس ہنس پکار کے (,,)
اشک آنکھوں میں کب نہیں آتا | لہو آتا ہے جب نہیں آتا (,,)
دلی جو اک شہر تھا عالم میں انتخاب | رہتے تھے منتخب ہی جہاں روزگار کے (,,)
شریف مکّہ رہا ہے تمام عمر اے شیخ | یہ میرؔ اب جو گدا ہے شراب خانے کا (,,)
خبر سن کر مرے مرنے کی وہ بولے رقیبوں سے | خدا بخشے بہت سی خوبیاں تھیں مرنے والے میں (,,)
ڈبودی آبرو سوزِ جگر نے دیدۂ تر کی | یہ کیا رونے میں رونا ہے کہ دامن تر نہیں ہوتا (,,)
اب تو جاتے ہیں بت کدے سے میرؔ | پھر ملیں گے اگر خدا لایا (,,)

بلبل غزل سرائی آگے ہمارے مت کر	سب ہم سے سیکھتے ہیں انداز گفتگو کا (،،)
ناحق ہم مجبوروں پر یہ تہمت ہے مختاری کی	چاہتے ہیں سو آپ کرے ہیں ہمکو عبث بدنام کیا (،،)
پیمانہ کہے ہے کوئی میخانہ کہے ہے	دنیا تری آنکھوں کو بھی کیا کیا نہ کہے ہے (،،)
پیدا کہاں ہیں ایسے پراگندہ طبع لوگ	افسوس تم کو میرؔ سے صحبت نہیں رہی (،،)
موت سے کس کو رستگاری ہے	آج وہ کل ہماری باری ہے (،،)
نازکی اس کے لب کی کیا کہئے	پنکھڑی اک گلاب کی سی ہے (،،)
یہ باتیں ہماری یاد رہیں پھر باتیں نہ ایسی سنئے گا	پڑھتے جو کسی کو سنئے گا تو دیر تلک سر دھنئے گا (کذا)

ہم خدا کے کبھی قائل ہی نہ تھے	اُن کو دیکھا تو خدا یاد آیا (مرزا غالبؔ)

گنجینۂ معنی کا طلسم اس کو سمجھئے	جو لفظ کہ غالب مرے اشعار میں آوے (،،)
یہ مسائل تصوف یہ ترا بیان غالبؔ	تجھے ہم ولی سمجھتے جو نہ بادہ خوار ہوتا (،،)
ہوئے مر کے ہم جو رُسوا، ہوئے کیوں نہ غرق دریا	نہ کبھی جنازہ اُٹھتا نہ کہیں مزار ہوتا (،،)
رگوں میں دوڑنے پھرنے کے ہم نہیں قائل	جب آنکھ ہی سے نہ ٹپکے تو پھر لہو کیا ہے (،،)
یارب وہ نہ سمجھے ہیں نہ سمجھیں گے مری بات	دے اور دل ان کو جو نہ دے مجھکو زباں اور؟ (،،)
غم اگرچہ جاں گسل ہے یہ بچے کہاں کہ دل ہے	غمِ عشق گر نہ ہوتا غمِ روزگار ہوتا (،،)
گو ہاتھ کو جنبش نہیں آنکھوں میں تو دم ہے	رہنے دو ابھی ساغر و مینا مرے آگے (،،)
نہ تھا کچھ تو خدا تھا کچھ نہ ہوتا تو خدا ہوتا	ڈبویا مجھکو ہونے نے نہ ہوتا میں تو کیا ہوتا (،،)
ہم کہاں کے دانا تھے کس ہنر میں یکتا تھے	بے سبب ہوا غالب دشمن آسماں اپنا (،،)
کوئی ویرانی سی ویرانی ہے	دشت کو دیکھ کے گھر یاد آیا (،،)
ہیں اور بھی دنیا میں سخنور بہت اچھے	کہتے ہیں کہ غالب کا ہے اندازِ بیاں اور (،،)
ہم موحد ہیں، ہمارا کیش ہے ترکِ رسوم	ملتیں جب مٹ گئیں اجزائے ایماں ہوگئیں (،،)
آہ کو چاہئے اک عمر اثر ہونے تک	کون جیتا ہے تری زلف کے سر ہونے تک (،،)
غمِ ہستی کا اسدؔ کس سے ہو جُز مرگِ علاج	شمع ہر رنگ میں جلتی ہے سحر ہونے تک (،،)



مہرباں ہو کے بلالو مجھے چاہے جس وقت	میں گیا وقت نہیں ہوں کہ پھر آ بھی نہ سکوں (،،)
رنج سے خوگر ہوا انساں تو مٹ جاتا ہے رنج	مشکلیں مجھ پر پڑیں اتنی کہ آساں ہوگئیں (،،)
کسی کو دے کے دل کوئی نواسنجِ فغاں کیوں ہو	نہ ہو جب دل ہی سینہ میں تو پھر منہ میں زباں کیوں ہو (،،)
اس سادگی پہ کون نہ مرجائے اے خدا	لڑتے ہیں اور ہاتھ میں تلوار بھی نہیں (،،)
قیدِ حیات بندِ غم اصل میں دونوں ایک ہیں	موت سے پہلے آدمی غم سے نجات پائے کیوں (،،)
غالبؔ مرے کلام میں کیوں کر مزا نہ ہو	پیتا ہوں دھو کے خسروئے شیریں سخن کے پاؤں (،،)
پڑیئے گر بیمار تو کوئی نہ ہو تیماردار	اور اگر مرجایئے تو نوحہ خواں کوئی نہ ہو (،،)
زندگی اپنی اسی ڈھب سے جو گزری غالبؔ	ہم بھی کیا یاد کریں گے کہ خدا رکھتے تھے (،،)
اُگ رہا ہے در و دیوار پہ سبزہ غالبؔ	ہم بیاباں میں ہیں اور گھر میں بہار آئی ہے (،،)
میں بھی منہ میں زبان رکھتا ہوں	کاش پوچھو کہ مدعا کیا ہے (،،)
ہم نے مانا کہ کچھ نہیں غالبؔ	مفت ہاتھ آئے تو بُرا کیا ہے (،،)
بیخودی بے سبب نہیں غالبؔ	کچھ تو ہے جس کی پردہ داری ہے (،،)
اُن کے دیکھے سے جو آجاتی ہے منہ پہ رونق	وہ سمجھتے ہیں کہ بیمار کا حال اچھا ہے (،،)
نہ ستائش کی تمنا نہ صلہ کی پرواہ	گر نہیں ہیں مرے اشعار میں معنی نہ سہی (،،)
عشق نے غالبؔ نکما کر دیا	ورنہ ہم بھی آدمی تھے کام کے (،،)
ایماں مجھے روکے ہے تو کھینچے ہے مجھے کفر	کعبہ مرے پیچھے ہے کلیسا مرے آگے (،،)
کون ہے جو نہیں ہے حاجت مند	کس کو حاجت روا کرے کوئی (،،)
ہزاروں خواہشیں ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے	بہت نکلے مرے ارمان لیکن پھر بھی کم نکلے (،،)
دوست غم خواری میں میری سعی فرمائیں گے کیا	زخم کے بھرنے تلک ناخن نہ بڑھ آئیں گے کیا (،،)
نکلنا خلد سے آدم کا سنتے آئے ہیں لیکن	بہت بے آبرو ہو کر ترے کوچے سے ہم نکلے (،،)
بقدرِ شوق نہیں ظرفِ تنگنائے غزل	کچھ اور چاہئے وسعت مرے بیاں کے لئے (،،)
مسجد کے زیرِ سایہ ایک گھر بنالیا ہے	یہ بندۂ کمینہ ہمسایۂ خدا ہے (،،)
اور بازار سے لے آئے اگر ٹوٹ گیا	جامِ جم سے تو مرا جامِ سفال اچھا ہے (،،)

تھی خبر گرم کہ غالبؔ کے اُڑیں گے پرزے — دیکھنے ہم بھی گئے تھے پہ تماشا نہ ہوا ('')
بوئے گل ''نالۂ دل'' دودِ چراغِ محفل — جو تیری بزم سے نکلا سو پریشاں نکلا ('')
وہ آئیں گھر میں ہمارے خدا کی قدرت ہے — کبھی ہم ان کو کبھی اپنے گھر کو دیکھتے ہیں ('')
کوئی میرے دل سے پوچھے تیرے تیرِ نیم کش کو — یہ خلش کہاں سے ہوتی جو جگر کے پار ہوتا ('')
گرنی تھی ہم پہ برقِ تجلی نہ طور پر — دیتے ہیں بادہ ظرفِ قدح خوار دیکھ کر ('')
بک رہا ہوں جنوں میں کیا کیا — کچھ نہ سمجھے خدا کرے کوئی ('')
بنا ہے شہہ کا مصاحب پھرے ہے اتراتا — وگرنہ شہر میں غالبؔ کی آبرو کیا ہے ('')
ہے خبر گرم اُن کے آنے کی — آج ہی گھر میں بوریا نہ ہوا ('')
درد منت کشِ دوا نہ ہوا — میں نہ اچھا ہوا بُرا نہ ہوا ('')
دھول دھپا اس سراپا ناز کا شیوہ نہیں — ہم ہی کر بیٹھے تھے غالبؔ پیش دستی ایک دن ('')
کی مرے قتل کے بعد اس نے جفا سے توبہ — ہائے اس زودِ پشیماں کا پشیماں ہونا ('')
صد سالہ دورِ چرخ تھا اک دورِ جامِ مئے — نکلے جو میکدے سے تو دنیا بدل گئی ('')
ریختہ کے تمہیں استاد نہیں ہو غالبؔ — کہتے ہیں اگلے زمانے میں کوئی میرؔ بھی تھا ('')
رونے سے اور عشق میں بیباک ہو گئے — دھوئے گئے ہم ایسے کہ بس پاک ہو گئے ('')
داغِ فراقِ صحبتِ شب کی جلی ہوئی — ایک شمع رہ گئی تھی سو وہ بھی خموش ہے ('')
یہ عذرِ امتحانِ جذبِ دل ایسا نکل آیا — میں الزام اس کو دیتا تھا قصور اپنا نکل آیا ('')
رو میں ہے رخشِ عمر کہاں دیکھیئے تھمے — نے ہاتھ باگ پر ہے نہ پا ہے رکاب میں ('')
زندگی یوں بھی گزر ہی جاتی — کیوں ترا راہ گزر یاد آیا ('')
قرض کی پیتے تھے مئے لیکن سمجھتے تھے کہ ہاں — رنگ لائے گی ہماری فاقہ مستی ایک دن ('')
یہ فتنہ آدمی کی خانہ ویرانی کو کیا کم ہے — ہوئے تم دوست جس کے دشمن اس کا آسماں کیوں ہو ('')
بس کہ دشوار ہے ہر کام کا آساں ہونا — آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا ('')
شوق ہر رنگ رقیبِ سروساماں نکلا — قیس تصویر کے پردے میں بھی عریاں نکلا ('')
ابنِ مریم ہوا کرے کوئی — میرے دکھ کی دوا کرے کوئی ('')



یہ نعشِ بے کفن اسداللہ خاں کی ہے — حق مغفرت کرے عجب آزاد مرد تھا ('')
ہم نے مانا کہ تغافل نہ کرو گے لیکن — خاک ہو جائیں گے ہم تم کو خبر ہونے تک ('')
غالبؔ بُرا نہ مان جو واعظ بُرا کہے — ایسا بھی کوئی ہے کہ سب اچھا کہیں جسے ('')
نغمہ ہائے غم کو بھی اے دل غنیمت جانیئے — بے صدا ہو جائے گا یہ سازِ ہستی ایک دن ('')
کعبہ کس منہ سے جاؤ گے غالبؔ — شرم تم کو مگر نہیں آتی ('')
عرض کیجئے جوہرِ اندیشہ کی گرمی کہاں — کچھ خیال آیا تھا وحشت کا کہ صحرا جل گیا ('')
ہے آدمی بجائے خود اک محشرِ خیال — ہم انجمن سمجھتے ہیں خلوت ہی کیوں نہ ہو ('')
ترے وعدے پہ جئے ہم تو یہ جان جھوٹ جانا — کہ خوشی سے مر نہ جاتے اگر اعتبار ہوتا ('')
جان دی، دی ہوئی اسی کی تھی — حق تو یہ ہے کہ حق ادا نہ ہوا ('')
سب کہاں کچھ لالہ وگل میں نمایاں ہوگئیں — خاک میں کیا صورتیں ہونگیں جو پنہاں ہوگئیں ('')
لکھتے رہے جنوں کی حکایاتِ خونچکاں — ہر چند اس میں ہاتھ ہمارے قلم ہوئے ('')
قطع کیجیے نہ تعلق ہم سے — کچھ نہیں ہے تو عداوت ہی سہی ('')
عشرتِ قطرہ ہے دریا میں فنا ہو جانا — درد کا حد سے گزرنا ہے دوا ہو جانا ('')
رکھیو غالبؔ مجھے اس تلخ نوائی سے معاف — آج کچھ درد مرے دل میں سوا ہوتا ہے ('')
وفاداری بشرطِ استواری اصل ایماں ہے — مرے بت خانے میں تو کعبہ میں گاڑو برہمن کو ('')
اگلے وقتوں کے ہیں یہ لوگ انہیں کچھ نہ کہو — جو مئے ونغمہ کو اندوہ ربا کہتے ہیں ('')
بے در و دیوار سا اک گھر بنانا چاہیئے — کوئی ہمسایہ نہ ہو اور پاسباں کوئی نہ ہو ('')
بنا کر فقیروں کا ہم بھیس غالبؔ — تماشائے اہلِ کرم دیکھتے ہیں ('')
بازیچۂ اطفال ہے دنیا مرے آگے — ہوتا ہے شب و روز تماشا مرے آگے ('')
داغِ فراقِ الفت شب کی جلی ہوئی — ایک شمع رہ گئی ہے سو وہ بھی خموش ہے ('')
موت کا ایک دن معین ہے — نیند کیوں رات بھر نہیں آتی ('')
آگے آتی تھی حالِ دل پہ ہنسی — اب کسی بات پر نہیں آتی ('')
عشق میں طبیعت نے زیست کا مزا پایا — درد کی دوا پائی دردِ بے دوا پایا ('')

یہ کہاں کی دوستی ہے کہ بنے ہیں دوست ناصح
کوئی چارہ ساز ہوتا کوئی غمگسار ہوتا (’’)

ہر چند ہو مشاہدۂ حق کی گفتگو
بنتی نہیں ہے بادہ و ساغر کہے بغیر (’’)

غالبؔ اپنا یہ عقیدہ ہے بقولِ ناسخؔ
آپ بے بہرہ ہے جو معتقدِ میرؔ نہیں (’’)

ان آبلوں سے پاؤں کے گھبرا گیا تھا میں
جی خوش ہوا ہے راہ کو پرخار دیکھ کر (’’)

جب میکدہ چھٹا تو پھر اب کیا جگہ کی قید
مسجد ہو، مدرسہ ہو، کوئی خانقاہ ہو (’’)

سیکھے ہیں مہ رخوں کے لئے ہم مصوّری
تقریب کچھ تو بہرِ ملاقات چاہیئے (’’)

ہر ایک بات پہ کہتے ہو تم کہ تو کیا ہے
تمہیں بتاؤ یہ اندازِ گفتگو کیا ہے (’’)

ہوس کو ہے نشاطِ کار کیا کیا
نہ ہو مرنا تو جینے کا مزا کیا (’’)

مجھ تک کب ان کی بزم میں آتا تھا دورِ جام
ساقی نے کچھ ملا نہ دیا ہو شراب میں (’’)

جس میں لاکھوں برس کی حوریں ہوں
ایسی جنت کا کیا کرے کوئی (’’)

طاعت میں تا رہے نہ مئے و انگبیں کی لاگ
دوزخ میں ڈال دو کوئی لے کر بہشت کو (’’)

کیا کیا خضر نے سکندر سے
اب کسے رہنما کرے کوئی (’’)

میں اور بزمِ مئے سے یوں تشنہ کام آؤں
گر میں نے کی تھی توبہ ساقی کو کیا ہوا تھا (’’)

میں نے مجنوں پہ لڑکپن میں اسدؔ
سنگ اٹھایا تھا کہ سر یاد آیا (’’)

بلبل کے کاروبار پہ ہیں خندہ ہائے گل
کہتے ہیں جسکو عشق خلل ہے دماغ کا (’’)

مئے سے غرض نشاط ہے کس روسیاہ کو
یک گونہ بیخودی مجھے دن رات چاہیئے (’’)

شب کو کسی کے خواب میں آیا نہ ہو کہیں
دکھتے ہیں آج اُس بتِ نازک بدن کے پاؤں (’’)

کیوں کر اُس بت سے رکھوں جان عزیز
کیا نہیں ہے مجھے ایمان عزیز (’’)

پوچھتے ہیں وہ کہ غالبؔ کون ہے
کوئی بتلائے کہ ہم بتلائیں کیا (’’)

اسدؔ خوشی سے مرے ہاتھ پاؤں پھول گئے
کہا جو اُس نے ذرا مرے پاؤں داب تو دے (’’)

خط لکھیں گے گرچہ مطلب کچھ نہ ہو
ہم تو عاشق ہیں تمہارے نام کے (’’)

اچھی صورت بھی کیا بُری شئے ہے
جس نے ڈالی بُری نظر ڈالی (’’)

کتنے شیریں ہیں تیرے لب کہ رقیب
گالیاں کھا کے بدمزہ نہ ہوا (’’)



قفس میں مجھ سے رودادِ چمن کہتے نہ ڈر ہمدم
گری ہے جس پہ کل بجلی وہ میرا آشیاں کیوں ہو (’’)

مہرباں ہو کے بلالو مجھے چاہو جس وقت
میں گیا وقت نہیں ہوں کہ پھر آ بھی نہ سکوں (’’)

کھلتا کسی پہ کیوں مرے دل کا معاملہ
شعروں کے انتخاب نے رُسوا کیا مجھے (’’)

وفا کیسی، کہاں کا عشق، جب سر پھوڑنا ٹھہرا
تو پھر اے سنگدل تیرا ہی سنگِ آستاں کیوں ہو (’’)

مدّت ہوئی ہے یار کو مہماں کئے ہوئے
جوشِ قدح سے بزم چراغاں کئے ہوئے (’’)

پلا دے اوک سے ساقی جو ہم سے نفرت ہے
پیالہ گر نہیں دیتا نہ دے شراب تو دے (’’)

کاوے کاوے سخت جانی ہائے تنہائی نہ پوچھ
صبح کرنا شام کا لانا ہے جوئے شیر کا (’’)

نہ گلِ نغمہ ہوں نہ پردۂ ساز
میں ہوں اپنی شکست کی آواز (’’)

حیراں ہوں دل کو روؤں کہ پیٹوں جگر کو میں
مقدور ہو تو ساتھ رکھوں نوحہ گر کو میں (’’)

اللہ رے ذوقِ دشت نوردی کہ بعد مرگ
ہلتے ہیں خود بخود مرے اندر کفن کے پاؤں (’’)

کیا خوب! تم نے غیر کو بوسہ نہیں دیا
بس چپ رہو ہمارے بھی منہ میں زبان ہے (’’)

ہم سخن فہم ہیں غالبؔ کے طرفدار نہیں
دیکھیں اس سہرے سے کہہ دے کوئی بہتر سہرا (’’)

دل ڈھونڈتا ہے پھر وہی فرصت کے رات دن
بیٹھے رہیں تصوّرِ جاناں کئے ہوئے (’’)

مگس کو باغ میں جانے نہ دینا
کہ ناحق خون پروانوں کا ہوگا (’’)

ذکر اس پری وش کا اور پھر بیاں اپنا
بن گیا رقیب اپنا جو تھا رازداں اپنا (’’)

؟ نیند اسکی ہے دماغ اس کا ہے، راتیں اسکی ہیں
تری زلفیں جس کے شانوں پہ پریشاں ہوگئیں (’’)

عشق پر زور نہیں ہے یہ وہ آتش غالبؔ
کہ لگائے نہ لگے اور بجھائے نہ بنے (’’)

ناکردہ گناہوں کی بھی حسرت کی ملے داد
یارب اگر ان کردہ گناہوں کی سزا ہے (’’)

آتے ہیں غیب سے یہ مضامیں خیال میں
غالبؔ صریرِ خامہ نوائے سروش ہے (’’)

سنتے ہیں جو بہشت کی تعریف سب درست
لیکن خدا کرے وہ تری جلوہ گاہ ہو (’’)

جی میں آتا ہے لگا دوں آگ کو وہ طور پر
پھر خیال آتا ہے موسیٰ بے وطن ہو جائے گا (’’)

مجھکو معلوم ہے جنت کی حقیقت لیکن
دل کے بہلانے کو غالبؔ یہ خیال اچھا ہے (’’)

کوئی میرے دل سے پوچھے تیرے تیرِ نیم کش کو
یہ خلش کہاں سے ہوتی جو جگر کے پار ہوتا (’’)

مطلب ہے ناز و غمزہ و لے گفتگو میں کام　　چلتا نہیں ہے دشنہ و خنجر کہے بغیر (،،)

ہر اک مکان کو ہے مکیں سے شرف اسدؔ　　مجنوں جو مر گیا ہے تو جنگل اداس ہے (،،)

ان کے دیکھے سے جو آ جاتی ہے منھ پر رونق　　وہ سمجھتے ہیں کہ بیمار کا حال اچھا ہے (،،)

دل میں ذوقِ وصل و یادِ یار بھی باقی نہیں　　آگ اس گھر کو لگی ایسی کہ جو تھا جل گیا (،،)

مقدور ہو تو خاک سے پوچھوں کہ اے لئیم　　تو نے وہ گنجہائے گراں مایہ کیا کئے (،،)

خدا معلوم کس کس کا لہو پانی ہوا ہوگا　　قیامت ہے سرشک آلودہ ہونا تیری مژگاں کا (،،)

جب توقع ہی اٹھ گئی غالبؔ　　کیوں کسی کا گلہ کرے کوئی (،،)

دیکھ لی تقریر کی لذت کہ جو اُس نے کہا　　میں نے یہ جانا کہ گویا یہ بھی میرے دل میں ہے (،،)

دلِ ناداں تجھے ہوا کیا ہے　　آخر اس درد کی دوا کیا ہے (،،)

کہوں کس سے میں کہ کیا ہے شب غم بری بلا ہے　　مجھے کیا برا تھا مرنا اگر ایک بار ہوتا (،،)

ہوا یوں عشق کی غارت گری سے شرمندہ　　سوائے حسرتِ تعمیر گھر میں خاک نہیں (،،)

فائدہ کیا ہے سوچ آخر تو بھی دانا ہے اسدؔ　　دوستی ناداں کی ہے جس کا زیاں ہو جائے گا (،،)

کیا وہ نمرود کی خدائی تھی　　بندگی میں مرا بھلا نہ ہوا (،،)

چلتا ہوں تھوڑی دُور ہر اک تیز رو کے ساتھ　　پہچانتا نہیں ہوں ابھی راہبر کو میں (،،)

آئے ہے بے کسیٔ عشق پہ رونا غالبؔ　　کس کے گھر جائے گا سیلابِ بلا میرے بعد (،،)

کیوں جل گیا نہ تاب رخ یار دیکھ کر　　جلتا ہوں اپنی طاقتِ دیدار دیکھ کر (،،)

قاصد کے آتے آتے خط اک اور لکھ رکھوں　　میں جانتا ہوں جو وہ لکھیں گے جواب میں (،،)

ہمارے شعر ہیں اب صرف دل لگی کے اسدؔ　　کھلا کہ فائدہ عرضِ ہنر میں خاک نہیں (،،)

ہوگا کوئی ایسا بھی کہ غالبؔ کو نہ جانے　　شاعر تو وہ اچھا ہے پہ بدنام بہت ہے (،،)

پکڑے جاتے ہیں فرشتوں کے لکھے پر ناحق　　آدمی کوئی ہمارا دمِ تحریر بھی تھا؟ (،،)

میں نے کہا کہ بزمِ ناز چاہیئے غیر سے تہی　　سن کے ستم ظریف نے مجھکو اٹھا دیا کہ یوں (،،)

کب وہ سنتا ہے کہانی میری　　اور پھر وہ بھی زبانی میری (،،)

رگ و پے میں جب اترے زہرِ غم تب دیکھئے کیا ہو　　ابھی تو تلخیٔ کام و دہن کی آزمائش ہے (،،)



دیر نہیں، حرم نہیں، در نہیں آستاں نہیں　　بیٹھے ہیں رہگذر پہ ہم، غیر ہمیں اٹھائے کیوں (،،)

نظر لگے نہ کہیں اس کے دست و بازو کو　　یہ لوگ کیوں مرے زخمِ جگر کو دیکھتے ہیں (،،)

ڈھانپا کفن نے داغِ عیوبِ برہنگی　　میں ورنہ ہر لباس میں ننگِ وجود تھا (،،)

صادق ہوں اپنے قول کا غالبؔ خدا گواہ　　کہتا ہوں سچ کہ جھوٹ کی عادت نہیں مجھے (،،)

عاشقی صبر طلب اور تمنا بے تاب　　دل کا کیا رنگ کروں خونِ جگر ہونے تک (،،)

عاشق ہوں پہ معشوق فریبی ہے مرا کام　　مجنوں کو بُرا کہتی ہے لیلیٰ مرے آگے (،،)

غالبؔ ہمیں نہ چھیڑ کہ پھر جوشِ اشک سے　　بیٹھے ہیں ہم تہیۂ طوفاں کئے ہوئے (،،)

واعظ نہ تم پیو نہ کسی کو پلا سکو　　کیا بات ہے تمہاری شرابِ طہور کی (،،)

کی وفا ہم نے تو غیر اس کو جفا کہتے ہیں　　ہوتی آئی ہے کہ اچھوں کو برا کہتے ہیں (،،)

ہے کہاں تمنا کا دوسرا قدم یارب　　ہم نے دشتِ امکاں کو ایک نقشِ پا پایا (،،)

زاہد شراب پینے سے کافر ہوا میں کیوں　　کیا ڈیڑھ چلّو پانی میں ایمان بہہ گیا

(ابراہیم ذوق)

جسے کہتے ہیں بحرِ عشق اس کے دو کنارے ہیں　　ازل نام اس کنارے کا ابد نام اُس کنارے کا (،،)

مذکور تری بزم میں کس کا نہیں آتا　　پر ذکر ہمارا نہیں آتا نہیں آتا (،،)

ایک پتھر چومنے کو شیخ جی کعبہ گئے　　ذوقؔ ہر بت قابلِ بوسہ ہے اس بت خانے میں (،،)

بجا کہے جسے عالم اُسے بجا سمجھو　　زبان خلق کو نقارۂ خدا سمجھو (،،)

(بحوالہ۔ مصرع ثانی ذوق کا ہے مصرع اولیٰ بال مکند صبر کا ہے۔ شاعر اگست ۲۰۰۹ء ص: ۲۸)

بڑے موذی کو مارا نفسِ امارہ کو گر مارا　　نہنگ و اژدہا و شیرِ نر مارا تو کیا مارا (،،)

قسمت ہی سے لاچار ہوں اے ذوقؔ وگرنہ　　ہر فن میں ہوں میں طاق مجھے کیا نہیں آتا؟ (،،)

جن کو دعویٰ ہے سخن کا یہ سُنا دو ان کو　　دیکھو اس طرح سے کہتے ہیں سخنور سہرا (،،)

اب تو گھبرا کے یہ کہتے ہیں کہ مر جائیں گے　　مر کے بھی چین نہ پایا تو کدھر جائیں گے (،،)

زاہد شراب پینے دے مسجد میں بیٹھ کر — یا وہ جگہ بتا دے جہاں پر خدا نہ ہو (،،)
کتنے مفلس ہو گئے کتنے تونگر ہو گئے — خاک میں جب مل گئے دونوں برابر ہو گئے (،،)
گیا شیطان مارا ایک سجدہ کے نہ کرنے پر — اگر لاکھوں برس سجدے میں سر مارا تو کیا مارا (،،)
دیکھ چھوٹوں کو ہے اللہ بڑائی دیتا — آسماں آنکھ کے تل میں ہے دکھائی دیتا (،،)
خنجر بھی ان کے زخم رسیدوں میں مل گیا — یہ بھی لہو لگا کے شہیدوں میں مل گیا (،،)
اے ذوقؔ تکلف میں ہے تکلیف سراسر — آرام سے وہ ہیں جو تکلف نہیں کرتے (،،)
وقتِ پیری شباب کی باتیں — ایسی ہیں جیسے خواب کی باتیں (،،)
رند خراب حال کو زاہد نہ چھیڑ تو — تجھکو پرائی کیا پڑی اپنی نبیڑ تو (،،)
ہم رونے پہ آ جائیں تو دریا ہی بہا دیں — شبنم کی طرح سے ہمیں رونا نہیں آتا (،،)
نازک کلامیاں مری توڑیں عدو کا دل — میں وہ بلا ہوں شیشے سے پتھر کو توڑ دوں (،،)
اے ذوقؔ دیکھ دخترِ رز کو نہ منہ لگا — چھٹتی نہیں ہے منہ سے یہ کافر لگی ہوئی (،،)
ہو عمرِ خضر بھی تو کہیں گے بوقتِ مرگ — ہم کیا رہے یہاں ابھی آئے ابھی چلے (،،)
کہتے آج ذوقؔ جہاں سے گزر گیا — کیا خوب آدمی تھا خدا مغفرت کرے (،،)
جو فرشتے کرتے ہیں کر سکتے ہیں انسان بھی — ہر فرشتے سے نہ ہو جو کام ہے انسان کا (،،)
احسان ناخدا کا اٹھائے مری بلا — کشتی خدا پہ چھوڑ دوں لنگر کو توڑ دوں (،،)
بادام دو جو بھیجے ہیں بٹوے میں ڈال کر — ایماں کی یہ ہے کہ بھیج دے آنکھیں نکال کر (،،)
ذوقؔ جو مدرسے کے بگڑے ہوئے ہیں ملّا — ان کو مئے خانے میں لے آؤ سنور جائیں گے (،،)
نکتہ اُس بت سے کبھی لیویں گے ہم ایمان کا — ایسی جلدی کیا ہے، جلدی کام ہے شیطان کا (،،)
جھوٹ ہی جانو کلام اس رہزنِ ایمان کا — پہن کر جامہ بھی وہ آئے اگر قرآن کا (،،)
کوچۂ یار میں جاؤں گا تو مثلِ خورشید — پاسِ آداب ہے میں سر ہی کے بل جاؤں گا (،،)
پیر مغاں کے پاس وہ دارو ہے جس سے ذوقؔ — نامرد، مرد، مرد جواں مرد ہو گیا (،،) ددد
آدمیت اور شئے ہے آدمی کچھ اور شئے — لاکھ طوطے کو پڑھایا پر وہ حیواں ہی رہا؟ (،،)
نہ ہوا، پر نہ ہوا، میرؔ کا انداز نصیب — ذوقؔ یاروں نے بہت زور غزل میں مارا (،،)



سجدے میں اُس نے ہمکو آنکھیں دکھا کے مارا — کافر کی دیکھو شوخی گھر میں خدا کے مارا (،،)
رہتا سخن سے نام قیامت تلک ہے ذوقؔ — اولاد سے تو ہے یہی دو پشت چار پشت (،،)
گل اس نگہہ کے زخم رسیدوں میں مل گیا — میں بھی لہو لگا کے شہیدوں میں مل گیا (،،)
رلائے گی مری یاد ان کو مدتوں صاحب — کریں گے بزم میں محسوس جب کمی میری (کذا)
تو جان ہے ہماری اور جان ہے تو سب کچھ — ایمان کی کہیں گے ایمان ہے تو سب کچھ (،،)
ایک آنسو نے ڈبویا مجھکو ان کی بزم میں — بوند بھر پانی سے ساری آبرو پانی ہوئی (،،)
بعد رنجش کے گلے ملتے ہوئے رکتا ہے دل — اب مناسب ہے یہی کچھ میں بڑھوں کچھ تو بڑھے (،،)
مرضِ عشق جسے ہو اسے کیا یاد رہے — نہ دوا یاد رہے نہ دعا یاد رہے (،،)
تواضع کا طریقہ صاحبو پوچھو صراحی سے — کہ جاری فیض بھی ہے اور جھکی جاتی ہے گردن بھی (،،)
مرے نالوں سے چپ ہیں مرغِ خوش الحاں زمانے میں — صدا طوطی کی سنتا کون ہے نقار خانے میں (،،)
پھرتا ہے سیلِ حوادث سے کہیں مردوں کا منہ — شیر سیدھا تیرتا ہے وقتِ رفتن آب میں (،،)
موت نے کر دیا لاچار وگرنہ انساں — ہے وہ خود بیں کہ خدا کا بھی نہ قائل ہوتا (،،)

کیفیتِ چشم اس کی مجھے یاد ہے سوداؔ — ساغر کو مرے ہاتھ سے لینا کہ چلا میں (رفیع احمد سوداؔ)
گلہ لکھوں میں اگر تیری بے وفائی کا — لہو میں غرق سفینہ ہو آشنائی کا (،،)
دکھاؤں گا تجھے زاہد اُس آفتِ دیں کو — خلل دماغ میں تیرے ہے پارسائی کا (،،)
کعبہ اگر چہ ٹوٹا تو کیا جائے غم ہے شیخ — یہ قصرِ دل نہیں کہ بنایا نہ جائے گا (،،)
بت خانہ توڑ ڈالئے مسجد کو ڈھائیے — دل کو نہ توڑیئے یہ خدا کا مقام ہے (،،)
القصّہ اس کا حال یہی ہے جو سچ کہوں — کتا ہے دھوبی کا کہ نہ گھر کا نہ گھاٹ کا (،،)
سوداؔ کی جو بالیں سے اٹھا شورِ قیامت — خدامِ ادب بولے ابھی آنکھ لگی ہے (،،)
تذکرہ دہلیِ مرحوم کا اے دوست نہ چھیڑ — نہ سنا جائے گا ہم سے یہ فسانا ہرگز (،،)
غرض کفر سے ہے نہ کچھ دیں سے مطلب — تماشائے دیر و حرم دیکھتے ہیں (،،)

تم میرے پاس ہوتے ہو گویا — جب کوئی دوسرا نہیں ہوتا (مومن خاں مومن)

عمر تو ساری کٹی عشقِ بتاں میں مومن    آخری وقت میں کیا خاک مسلماں ہوں گے (،،)
اس غیرتِ ناہید کی ہر تان ہے دیپک    شعلہ سا لپک جائے ہے آواز تو دیکھو (،،)
شب جو مسجد میں جا پھنسے مومن    رات کاٹی خدا خدا کر کے (،،)
اللہ رے گمرہی بت و بت خانہ چھوڑ کر    مومن چلا ہے کعبے کو اک پارسا کے ساتھ (،،)
تھی وصل میں بھی فکرِ جدائی تمام شب    وہ آئے بھی تو نیند نہ آئی تمام شب (،،)
اندازِ بیاں میرا اغیار تک نہ پہنچا    کیا ایک بھی ہمارا خط یار تک نہ پہنچا (،،)
آنکھوں سے حیا ٹپکے ہے انداز تو دیکھو    ہے بوالہوسی پر بھی ستم ناز تو دیکھو (،،)
ہو گئے نام بتاں سنتے ہی مومن بیقرار    ہم نہ کہتے تھے کہ حضرت پارسا کہنے کو ہیں (،،)
غیروں پہ کھل نہ جائے کہیں راز دیکھنا    میری طرف بھی غمزۂ غماز دیکھنا (،،)
کہتے ہیں تم کو ہوش نہیں اضطراب میں    سارے گلے تمام ہوئے اک جواب میں (،،)
مریضِ عشق پر رحمت خدا کی    مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی (،،)
وہ جو ہم میں تم میں قرار تھا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو    وہی یعنی وعدہ نباہ کا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو (،،)
وہ بگڑنا وصل کی رات کا وہ نہ ماننا کسی بات کا    وہ نہیں نہیں کی ہر آن ادا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو (،،)
دل کے آئینہ میں ہے تصویرِ یار    جب ذرا گردن جھکائی دیکھ لی (،،)
کبھی رونا، کبھی ہنسنا، کبھی حیران ہو رہنا    محبت کیا بھلے چنگے کو دیوانہ بناتی ہے (،،)
وحدت میں تیری حرف دوئی کا نہ آسکے    آئینہ کیا مجال تجھے منھ دکھا سکے (،،)
تجھ سے مرجائیں گے تو مرجائیں    جان ہے تو جہان ہے پیارے (،،)
(شاعر۔اگست ۲۰۰۹ء ص:۳۲)

دردِ دل کے واسطے پیدا کیا انسان کو    ورنہ طاعت کے لئے کچھ کم نہ تھے کروبیاں (سودا)
سیر کر دنیا کی غافل زندگانی پھر کہاں    زندگی گر کچھ رہی تو یہ جوانی پھر کہاں (،،)
بہت شور سنتے تھے پہلو میں دل کا    جو چیرا تو اک قطرۂ خوں نہ نکلا (حیدر علی آتش)
لگے منھ بھی چڑانے دیتے دیتے گالیاں صاحب    زباں بگڑی تو بگڑی تھی خبر لیجئے دہن بگڑا (کذا)
بیاں خواب کی طرح جو کر رہا ہے    یہ قصہ ہے جب کا کہ آتش جواں تھا (،،)



زمینِ چمن گل کھلاتی ہے کیا کیا    بدلتا ہے رنگ آسماں کیسے کیسے (،،)
فصلِ بہار آئی پیو مومنو شراب    بس ہو چکی نماز مصلّٰی اٹھایئے (،،)
نہ گورِ سکندر نہ ہے قبرِ دارا    مٹے ناموں کے نشاں کیسے کیسے (،،)
دوستوں سے اس قدر صدمے ہوئے ہیں جان پر    دل سے دشمن کی عداوت کا گلہ جاتا رہا (،،)
گلے سے لگتے ہی جتنے گلے تھے بھول گئے    وگرنہ یاد تھیں، ہمکو شکایتیں کیا کیا (،،)
تھوڑی سی نیند مانگ لے قسمت سے چشمِ شوق    وعدہ وہ کر گئے ہیں کہ آئیں گے خواب میں (،،)
اٹھ گئی ہیں سامنے سے کیسی کیسی صورتیں    روئیے کس کے لئے کس کس کا ماتم کیجئے (،،)
شب وصل تھی چاندنی کا سماں تھا    بغل میں صنم تھا خدا مہرباں تھا (،،)
جو اعلیٰ ظرف ہوتے ہیں ہمیشہ جھک کے ملتے ہیں    صراحی سرنگوں ہو کر بھرا کرتی ہے پیمانہ (،،)
رات بھر طالعِ بیدار نے سونے نہ دیا    یار کو میں نے، مجھے یار نے سونے نہ دیا (،،)
لاکھوں ہی نامور ہوئے دنیا میں بے نشان    اور گور میں ہیں کتنے سکندر بھرے ہوئے (،،)

تیری صورت سے نہیں ملتی کسی کی صورت    ہم جہاں میں تری تصویر لئے پھرتے ہیں
(امام بخش ناسخ)
جستجو کرنی ہر اک امر میں نادانی ہے    جو کہ پیشانی پہ لکھی ہے وہ پیش آنی ہے (،،)
کیوں نہ دے ہر مومن اس ملحد کے دیواں کا جواب    جس نے دیواں اپنا ٹھہرایا ہے قرآں کا جواب (،،)
انگلیں آنکھوں میں چڑیا آ گئی    آج ہم طائر کو لائے دام میں (،،)
جب تک بکا نہ تھا تو کوئی پوچھتا نہ تھا    تم نے خرید کر مجھے انمول کر دیا (،،)
کچھ تو ہوتے ہیں محبت میں جنوں کے آثار    اور کچھ لوگ بھی دیوانہ بنا دیتے ہیں (،،)
ڈال دے سایہ اپنے آنچل کا    ناتواں ہوں کفن بھی ہو ہلکا (،،)

کرتے ہیں تہی مغز ثنا آپ اپنی    جو ظرف کہ خالی ہے صدا دیتا ہے (میر انیس)
انساں کو چاہئے کہ خیالِ قضا رہے    ہم کیا رہیں گے جب نہ رسولِ خدا رہے (،،)
آغوشِ لحد میں جبکہ سونا ہوگا    جُز خاک، تکیہ نہ بچھونا ہوگا (،،)

کس شیر کی آمد ہے کہ رن کانپ رہا ہے    رن ایک طرف چرخِ کہن کانپ رہا ہے (")

لگا رہا ہوں مضامینِ نو کے پھر انبار    خبر کرو مرے خرمن کے خوشہ چینوں کو (")

سارے عالم پر ہوں میں چھایا ہوا    مستند ہے میرا فرمایا ہوا (")

گلدستۂ معنی کو نئے ڈھنگ سے باندھوں    ایک پھول کا ہو مضمون تو سو رنگ سے باندھوں (")

نہریں رواں ہیں فیضِ شہہِ مشرقین کی    پیاسو! پیو سبیل ہے نذرِ حسینؑ کی (")

صندل سے مانگ بچوں سے گودی بھری رہے    یا رب رسولِ پاک کی کھیتی ہری رہے (")

قبر میں رکھ کر نہ ٹھہرا کوئی دوست    میں نئے گھر میں اکیلا رہ گیا (")

انیسؔ آساں نہیں آباد کرنا گھر محبت کا    یہ اُن کا کام ہے جو زندگی برباد کرتے ہیں (")

غضب کیا ترے وعدے پہ اعتبار کیا    تمام رات قیامت کا انتظار کیا (داغؔ دہلوی)

نہیں کھیل اے داغؔ یاروں سے کہہ دو    کہ آتی ہے اردو زباں آتے آتے (")

اُردو ہے جس کا نام ہمیں جانتے ہیں داغؔ    ہندوستان میں دھوم ہماری زباں کی ہے (")

اک ادا مستانہ سر سے پاؤں تک چھائی ہوئی    اُف تری کافر جوانی جوش پر آئی ہوئی (")

سب لوگ جدھر وہ ہیں ادھر دیکھ رہے ہیں    ہم دیکھنے والوں کی نظر دیکھ رہے ہیں (")

تدبیر سے قسمت کی برائی نہیں جاتی    بگڑی ہوئی تقدیر بنائی نہیں جاتی (")

رنج سے جب گفتگو ہونے لگی    آپ سے تم، تم سے تو ہونے لگی (")

فلک دیتا ہے جن کو عیش ان کو غم بھی ہوتے ہیں    جہاں بجتے ہیں نقارے وہاں ماتم بھی ہوتے ہیں (")

نہ جانا کہ دنیا سے جاتا ہے کوئی    بہت دیر کی مہرباں آتے آتے (")

شوخی سے ٹھہرتی نہیں قاتل کی نظر آج    یہ برقِ بلا دیکھئے گرتی ہے کدھر آج (")

لکھ کر زمیں پہ نام ہمارا مٹا دیا    ان کا تھا کھیل خاک میں ہمکو ملا دیا (")

ہوش و ہواس تاب و تواں داغؔ جا چکے    اب ہم بھی جانے والے ہیں سامان تو گیا (")

ظالم نے کیا نکالی رفتار رفتہ رفتہ    اس چال پر چلے گی تلوار رفتہ رفتہ (")

حسرتیں لے گئے اس بزم سے چلنے والے    ہاتھ ملتے ہی اٹھے عطر کے ملنے والے (")

دیکھنا اچھا نہیں زانوں پہ رکھ کر آئینہ    دونوں نازک ہیں نہ رکھیو آئینہ پر آئینہ (")



نہ خنجر اٹھے گا نہ تلوار ان سے    یہ بازو مرے آزمائے ہوئے ہیں (")

جس میں لاکھوں برس کی حوریں ہوں    ایسی جنت کا کیا کرے کوئی (")

جذبۂ عشق سلامت ہے تو انشاءاللہ    کچے دھاگے میں چلے آئیں گے سرکار بندھے (")

داغؔ کو کون دینے والا تھا    جو دیا اے خدا دیا تو نے (")

لیجئے سنئے اب افسانۂ فرقت مجھ سے    آپ نے یاد دلایا تو مجھے یاد آیا (")

بھری بزم میں راز کی بات کہہ دی    بڑا بے ادب ہوں سزا چاہتا ہوں (")

ملاتے ہو اسی کو خاک میں جو دل سے ملتا ہے    مری جاں چاہنے والا بڑی مشکل سے ملتا ہے (")

اگر بخشے زہے قسمت نہ بخشے تو شکایت کیا    سرِ تسلیم خم ہے جو مزاجِ یار میں آئے (")

دی مؤذن نے دمِ وصل اذاں پچھلی رات    ہائے کمبخت کو کس وقت خدا یاد آیا (")

رخِ روشن کے آگے شمع رکھ کر وہ یہ کہتے ہیں    اُدھر جاتا ہے دیکھیں یا ادھر پروانہ آتا ہے (")

اس وہم میں وہ داغؔ کو مرنے نہیں دیتے    معشوق نہ مل جائے کہیں زیرِ زمیں اور (")

خاطر سے یا لحاظ سے میں مان تو گیا    جھوٹی قسم سے آپ کا ایمان تو گیا (")

راہ پر ان کو لگا لائے تو ہیں باتوں میں    اور کھل جائیں گے دو چار ملاقاتوں میں (")

بنے ہیں جب سے وہ لیلیٰ نئی محمل میں رہتے ہیں    جسے دیوانہ کرتے ہیں اسی کے دل میں رہتے ہیں (")

وہ مقابل بھی ہے مخاطب بھی    اس کو دیکھیں یا اُس سے بات کریں؟ (فراق گورکھپوری)

آنے والی نسلیں تم پر فخر کریں گی ہم عصرو    جب اُنکو معلوم یہ ہوگا تم نے فراق کو دیکھا ہے (")

جیت بھی اپنی ہے پٹ بھی ہے اپنی    میں کہاں ہار ماننے والا (یگانہ چنگیزی)

اسیر وشوقِ آزادی مجھے بھی گدگداتا ہے    مگر چادر سے باہر پاؤں پھیلانا نہیں آتا (")

شربت کا گھونٹ جان کے پیتا ہوں خونِ دل    غم کھاتے کھاتے منھ کا مزہ تک بگڑ گیا (")

مصیبت کا پہاڑ آخر کسی دن کٹ ہی جائے گا    مجھے سر مار کر تیشے سے مرجانا نہیں آتا (")

پہاڑ کاٹنے والے زمیں سے ہار گئے    اسی زمین میں دریا سمائے ہیں کیا کیا (")

خودی کا نشہ چڑھا آپ میں رہا نہ گیا    خدا بنے تھے یگانہ مگر بنا نہ گیا (")

سایۂ دیوار سے لپٹے پڑے ہو خاک پر    اٹھ چلو ورنہ وہ کافر بدگماں ہو جائے گا (")

| | | |
|---|---|---|
| لگا کے خون شہیدوں میں ہو گئے داخل | ہوس تو نکلی، مگر حوصلہ کہاں نکلا | (٬٬) |
| ستاروں سے آگے جہاں اور بھی ہیں | ابھی عشق کے امتحاں اور بھی ہیں | (محمد اقبال) |
| یقیں محکم عمل پیہم، محبت فاتحِ عالم | جہادِ زندگانی میں ہیں یہ مردوں کی شمشیریں | (٬٬) |
| ایک طرف دوست کا اصرار ہے آنکھیں کھولو | ایک طرف موت تھپکتی ہے کہ سونا ہوگا | (٬٬) |
| ایک ہو جائیں تو بن سکتے ہیں خورشیدِ مبیں | ورنہ ان بکھرے ہوئے تاروں سے کیا بات بنے | (٬٬) |
| دشت تو دشت ہے دریا بھی نہ چھوڑے ہم نے | بحرِ ظلمات میں دوڑا دیئے گھوڑے ہم نے | (٬٬) |
| باطل سے دبنے والے اے آسماں نہیں ہم | سو بار کر چکا ہے تو امتحاں ہمارا | (٬٬) |
| کوئی اندازہ کر سکتا ہے اس کے زورِ بازو کا | نگاہِ مردِ مومن سے پلٹ دیتی ہیں تقدیریں | (٬٬) |
| نہیں ہے ناامید اقبالؔ اپنی کشتِ ویراں سے | ذرا نم ہو تو یہ مٹی بڑی زرخیز ہے ساقی | (٬٬) |
| اے ادیبِ خوش بیاں اے شاعرِ شیریں زباں | تیرے سوز و ساز سے معمور ہے سارا جہاں | (٬٬) |
| دل سے جو بات نکلتی ہے اثر رکھتی ہے | پر نہیں طاقتِ پرواز مگر رکھتی ہے | (٬٬) |
| یارب دلِ مسلم کو وہ زندہ تمنّا دے | جو روح کو تڑپا دے اور قلب کو گرما دے | (٬٬) |
| عقابی روح جب بیدار ہوتی ہے جوانوں میں | نظر آتی ہے ان کو اپنی منزل آسمانوں میں | (٬٬) |
| بے خطر کود پڑا آتشِ نمرود میں عشق | عقل ہے محوِ تماشائے لبِ بام ابھی | (٬٬) |
| تمہاری تہذیب اپنے خنجر سے آپ ہی خودکشی کرے گی | جو شاخِ نازک پہ آشیانہ بنے گا ناپائدار ہوگا | (٬٬) |
| کبھی اے حقیقتِ منتظر نظر آ لباسِ مجاز میں | کہ ہزاروں سجدے تڑپ رہے ہیں مری جبینِ نیاز میں | (٬٬) |
| تمنا دردِ دل کی ہو تو کر خدمت فقیروں کی | نہیں ملتا یہ گوہر بادشاہوں کے خزینوں میں | (٬٬) |
| جو میں سر بسجدہ ہوا کبھی تو زمیں سے آنے لگی صدا | ترا دل تو ہے صنم آشنا تجھے کیا ملے گا نماز میں | (٬٬) |
| قوم کیا چیز ہے قوموں کی امامت کیا ہے | اس کو کیا جانیں یہ بیچارے یہ دو رکعت کے امام | (٬٬) |
| اے طائرِ لاہوتی اس رزق سے موت اچھی | جس رزق سے آتی ہو پرواز میں کوتاہی | (٬٬) |
| سمندر سے ملے پیاسے کو شبنم | بخیلی ہے یہ رزاقی نہیں ہے | (٬٬) |
| کہیں ذکر رہتا ہے اقبالؔ تیرا | فسوں تھا کوئی تیری گفتار کیا تھی | (٬٬) |
| عمل سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی | یہ خاکی اپنی فطرت میں نہ نوری ہے نہ ناری ہے | (٬٬) |



| | | |
|---|---|---|
| نہیں تیرا نشیمن قصرِ سلطانی کے گنبد پر | تو شاہیں ہے بسیرا کر پہاڑوں کی چٹانوں پر | (٬٬) |
| سبق پھر پڑھ صداقت کا، عدالت کا، شجاعت کا | لیا جائے گا تجھ سے کام دنیا کی امامت کا | (٬٬) |
| نامی کوئی بغیر مشقت نہیں ہوا | سو بار جب عقیق کٹا تب نگیں ہوا | (٬٬) |
| غلامی میں نہ کام آتی ہیں شمشیریں نہ تدبیریں | جو ہو ذوقِ یقیں پیدا تو کٹ جاتی ہیں زنجیریں | (٬٬) |
| کبھی ہم سے کبھی غیروں سے شناسائی ہے | بات کہنے کی نہیں تو بھی تو ہرجائی ہے | (٬٬) |
| جگنو کی روشنی ہے کاشانۂ چمن میں | یا شمع جل رہی ہے پھولوں کی انجمن میں | (٬٬) |
| خداوندا یہ تیرے سادہ دل بندے کدھر جائیں | کہ درویشی بھی عیاری ہے سلطانی بھی عیاری | (٬٬) |
| کافر ہے تو شمشیر پہ کرتا ہے بھروسہ | مومن ہے تو بے تیغ بھی لڑتا ہے سپاہی | (٬٬) |
| سارے جہاں سے اچھا ہندوستاں ہمارا | ہم بلبلیں ہیں اس کی یہ گلستاں ہمارا | (٬٬) |
| اے ہمالہ اے فصیلِ کشورِ ہندوستاں | چومتا ہے تری پیشانی کو جھک کر آسماں | (٬٬) |
| جس کھیت سے دہقاں کو میسر نہیں روٹی | اُس کھیت کے ہر خوشۂ گندم کو جلا دو | (٬٬) |
| باعمل چوم چکے چاند، ستاروں کی جبیں | بے عمل ہاتھ کی ریکھا میں مقدر ڈھونڈیں | (٬٬) |
| شجر ہے فرقہ آرائی تعصب ہے ثمر اس کا | یہ وہ پھل ہے کہ جنت سے نکلواتا ہے آدم کو | (٬٬) |
| ہاں دکھا دے اے تصوّر پھر وہ صبح و شام تو | دوڑ پیچھے کی طرف اے گردشِ ایام تو | (٬٬) |
| گھٹے اگر تو بس اک مشتِ خاک ہے انساں | بڑھے تو وسعتِ کونین میں سما نہ سکے؟ | (٬٬) |
| دنیا کی محفلوں سے اکتا گیا ہوں یارب | کیا لطف انجمن کا جب دل ہی بجھ گیا ہو | (٬٬) |
| تو شاہیں ہے پرواز ہے کام تیرا | ترے سامنے آسماں اور بھی ہیں | (٬٬) |
| آسماں تیری لحد پہ شبنم افشانی کرے | سبزۂ نورستہ اس گھر کی نگہبانی کرے | (٬٬) |
| اپنے من میں ڈوب کر پا جا سراغِ زندگی | تو اگر میرا نہیں بنتا نہ بن اپنا تو بن | (٬٬) |
| رحمتیں ہیں تری اغیار کے کاشانوں پر | برق گرتی ہے تو بیچارے مسلمانوں پر | (٬٬) |
| سوداگری نہیں یہ عبادت خدا کی ہے | اے بے خبر جزا کی تمنا بھی چھوڑ دے | (٬٬) |
| آج بھی ہو جو براہیم سا ایماں پیدا | آگ کر سکتی ہے اندازِ گلستاں پیدا | (٬٬) |
| اٹھو میری دنیا کے غریبوں کو جگا دو | کاخِ اُمراء کے در و دیوار ہلا دو | (٬٬) |

حَرَمِ پاک بھی، اللہ بھی، قرآن بھی ایک    کیا بڑی بات تھی ہوتے جو مسلمان بھی ایک (")
یوں تو سندھی بھی ہو، مرزا بھی ہو، افغان بھی ہو    تم سبھی کچھ ہو، بتاؤ تو مسلمان بھی ہو (")
یہ راز کسی کو نہیں معلوم کہ مومن    قاری نظر آتا ہے حقیقت میں ہے قرآن (")
ترے عشق کی انتہا چاہتا ہوں    مری سادگی دیکھ کیا چاہتا ہوں (")
اقبالؔ بڑا اپدیشک ہے من باتوں میں موہ لیتا ہے    گفتار کا یہ غازی تو بنا کردار کا غازی بن نہ سکا (")
کافر کی یہ پہچان کہ آفاق میں گم ہے    مومن کی یہ پہچان کی گم اس میں ہے آفاق (")
اچھا ہے دل کے ساتھ رہے پاسبانِ عقل    لیکن کبھی کبھی اسے تنہا بھی چھوڑ دے (")
یہ ایک سجدہ جسے تو گراں سمجھتا ہے    ہزار سجدے سے دیتا ہے آدمی کو نجات (")
توحید کی امانت سینوں میں ہے ہمارے    آساں نہیں مٹانا نام ونشاں ہمارا (")
تیغوں کے سائے میں ہم پل کر جواں ہوئے ہیں    خنجر ہلال کا ہے قومی نشاں ہمارا (")
آگ ہے اولادِ ابراہیم ہے، نمرود ہے    کیا کسی کو پھر کسی کا امتحاں مقصود ہے (")
ہم کو اقبالؔ مصیبت میں مزہ آتا ہے    ہم تو یہ جان کے ہنستے ہیں کہ رونا ہوگا (")
ہوئے مدفونِ دریا زیرِ دریا تیرنے والے    طمانچے موج کے کھاتے تھے جو بن کر گہر نکلے (")
منزل کی تمنا ہے تو کر جہد مسلسل    خیرات میں تو چاند ستارے نہیں ملتے (")
میں تجھ کو بتاتا ہوں تقدیرِ اُمم کیا ہے    شمشیر وسناں اوّل طاؤس و رباب آخر (")
ملے گا منزلِ مقصود کا اسی کو سراغ    اندھیری شب میں ہے چیتے کی آنکھ جس کا چراغ (")
لاکھ قرآن کو سینے سے لگا رکھا ہے    جب عمل ہی نہیں قرآن میں کیا رکھا ہے (")
کی محمدؐ سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں    یہ جہاں چیز ہے کیا لوح وقلم تیرے ہیں (")
چین وعرب ہمارا ہندوستاں ہمارا    مسلم ہیں ہم، وطن ہے ہندوستاں ہمارا (")
اقبال عشق نے مرے سب بل دئے نکال    مدت سے آرزو تھی کہ سیدھا کرے کوئی (")
لب پہ آتی ہے دعا بن کے تمنا میری    زندگی شمع کی صورت ہو خدایا میری (")
تو ہے ہرجائی تو اپنا بھی یہی طور سہی    تو نہیں اور سہی اور نہیں اور سہی (")

(بحوالہ صدائے اردو بھوپال یکم اگست ۲۰۰۸ء)



نشہ پلا کے گرانا تو سب کو آتا ہے    مزا تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی (")
رہا یونہی نامکمل غمِ عشق کا فسانہ    کبھی مجھکو نیند آئی کبھی سو گیا زمانہ (")
مٹا دو مذہب وملت کے جھگڑے اے وطن والو    تم اب تسبیح کے دانوں کی طرح ایک ہو جاؤ (")
تری جنبشِ نظر ہے یا حصارِ بزم ہستی    جہاں کر دئے اشارے وہیں رک گیا زمانہ (")
نورِ خدا ہے کفر کی ظلمت پہ خندہ زن    پھونکوں سے یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا (")
آنکھ جو کچھ دیکھتی ہے لب پہ آ سکتا نہیں    محوِ حیرت ہوں کہ دنیا کیا سے کیا ہو جائے گی (")
فرد قائم ربطِ ملّت سے ہے تنہا کچھ نہیں    موج ہے دریا میں اور بیرونِ دریا کچھ نہیں (")
پانی پانی کر گئی مجھ کو قلندر کی یہ بات    تو جھکا جب غیر کے آگے نہ من تیرا، نہ تن (")
انوکھی وضع ہے سارے زمانے سے نرالے ہیں    یہ عاشق کونسی بستی کے یارب رہنے والے ہیں (")
صدقۂ خلیل بھی ہے عشق صبرِ حسین بھی ہے عشق    معرکۂ وجود میں بدر حنین بھی ہے عشق (")
تو اُسے پیمانۂ امروز وفردا سے نہ ناپ    جاوداں پیہم رواں ہر دم جواں ہے زندگی (")
فرقہ بندی ہے کہیں اور کہیں ذاتیں ہیں    کیا زمانے میں پنپنے کی یہی باتیں ہیں (")
کب ہنسا تھا جو یہ کہتے ہو کہ رونا ہوگا    ہو رہے گا مری قسمت میں جو ہونا ہوگا (")
ترے آزاد بندوں کی نہ یہ دنیا نہ وہ دنیا    یہاں مرنے کی پابندی، وہاں جینے کی پابندی (")
قطرے گرے مرے جو عرقِ انفعال سے    موتی سمجھ کے شانِ کریمی نے چن لئے (")
تو نے یہ کیا غضب کیا! مجھکو بھی فاش کر دیا    میں ہی تو ایک راز تھا سینۂ کائنات میں (")
باغِ بہشت سے مجھے حکمِ سفر دیا تھا کیوں    کارِ جہاں دراز ہے اب میرا انتظار کر (")
چپ رہ نہ سکا حلقۂ یزداں میں بھی اقبالؔ    کرتا کوئی اس بندۂ گستاخ کا منھ بند (")
کافر ہے مسلماں تو نہ شاہی نہ فقیری    مومن ہے تو کرتا ہے فقیری میں بھی شاہی (")
نگہہ بلند، سخن دل نواز، جاں پرسوز    یہی ہے رختِ سفر میرِ کارواں کے لئے (")
چیتے کا جگر چاہئے شاہیں کا تجسّس    جی سکتے ہیں بے روشنی دانش وفرہنگ (")
کر بلبل وطاؤس کی تقلید سے توبہ    بلبل فقط آواز ہے، طاؤس فقط رنگ (")
پتھر کی مورتوں میں سمجھا ہے تو خدا ہے    خاکِ وطن کا مجھکو ہر ذرّہ دیوتا ہے (")

پاس تھا ناکامیٔ صیاد کا اے ہمصفیر      ورنہ میں اور اڑ کے آتا ایک دانے کے لئے (،،)

ترے عشق کی انتہا چاہتا ہوں      مری سادگی دیکھ کیا چاہتا ہوں (،،)

قہر تو یہ ہے کہ کافر کو ملیں حور و قصور      اور بیچارے مسلماں کو فقط وعدۂ حور (،،)

اپنی دنیا آپ پیدا کر اگر زندوں میں ہے      سرِّ آدم ہے ضمیرِ کن فکاں ہے زندگی! (،،)

وطن کی فکر کر ناداں قیامت آنے والی ہے      تری بربادیوں کے مشورے ہیں آسمانوں میں (،،)

پرواز ہے دونوں کی اسی ایک جہاں میں      گرگس کا جہاں اور ہے شاہیں کا جہاں اور (،،)

زاہد تنگ نظر نے مجھے کافر جانا      اور کافر یہ سمجھتا ہے مسلمان ہوں میں (،،)

مرا طریق امیری نہیں فقیری ہے      خودی نہ بیچ غریبی میں نام پیدا کر (،،)

کوئی اب تک نہ یہ سمجھا کہ انساں      کہاں جاتا ہے آتا ہے کہاں سے (،،)

لگتا نہیں ہے جی مرا اجڑے دیار میں      کس کی بنی ہے عالمِ ناپائدار میں (بہادر شاہ ظفر)

نہ تو میں کسی کا حبیب ہوں نہ تو میں کسی کا رقیب ہوں
جو بگڑ گیا وہ نصیب ہوں جو اجڑ گیا وہ دیار ہوں (مضطر خیر آبادی)

پئے فاتحہ کوئی آئے کیوں، کوئی چار پھول چڑھائے کیوں
کوئی آ کے شمع جلائے کیوں، میں وہ بیکسی کا مزار ہوں (،،)

تو کہیں ہو دل دیوانہ وہاں پہنچے گا      شمع ہوگی جہاں، پروانہ وہاں پہنچے گا
(بہادر شاہ ظفر)

میں نہیں ہوں نغمۂ جانفزا مجھے سن کے کوئی کرے گا کیا
میں بڑے بڑوں کی ہوں صدا، میں بڑے دکھی کی پکار ہوں (مضطر خیر آبادی)

بنایا اے ظفر خالق نے کب انسان سے بہتر      ملک کو دیو کو، جن کو، پری کو، حور و غلماں کو
(بہادر شاہ ظفر)

مرا رنگ روپ بگڑ گیا، میرا یار مجھ سے بچھڑ گیا      جو چمن خزاں سے اجڑ گیا میں اسی کی فصلِ بہار ہوں
(مضطر خیر آبادی)

کتنا ہے بدنصیب ظفر دفن کے لئے      دو گز زمین بھی نہ ملی کوئے یار میں (بہادر شاہ ظفر)



کوئی کیوں کسی کا لبھائے دل، کوئی کیا کسی سے لگائے دل
وہ جو بیچتے تھے دوائے دل، وہ دکان اپنی بڑھا گئے (،،)

(پندرہ روزہ۔صدائے اردو۔بھوپال، ۱۵/اگست ص:۸۔۲۰۰۹ء)

قسمت کی خوبی دیکھئے ٹوٹی کہاں کمند      دو چار ہاتھ جبکہ لبِ بام رہ گیا (قائم چاندپوری)
(بحوالہ۔اردو شاعری۔کل آج اور ہمیشہ از قاضی مشتاق احمد ص:۲۵۱)

کعبہ اگرچہ ٹوٹا تو کیا جائے غم ہے شیخ      کچھ قصرِ دل نہیں کہ بنایا نہ جائے گا (،،)

خود برق ہو اور طورِ تجلّا سے گزر جا      خود شعلہ بن اور وادیٔ سینا سے گزر جا
(فانی بدایوانی)

سنی حکایت ہستی تو درمیاں سے سنی      نہ ابتدا کی خبر ہے نہ انتہا معلوم (،،)

چلے بھی آؤ یہ ہے قبرِ فانی دیکھتے جاؤ      تم اپنے مرنے والے کی نشانی دیکھتے جاؤ (،،)

میں نے فانی ڈوبتے دیکھی ہے نبضِ کائنات      جب مزاجِ دوست کچھ برہم نظر آیا مجھے (،،)

موجوں کی سیاست سے مایوس نہ ہو فانی      گرداب کی ہر تہہ میں ساحل نظر آتا ہے (،،)

غم بھی گزشتنی ہے خوشی بھی گزشتنی      کر غم کو اختیار کہ گزرے تو غم نہ ہو (،،)

فانی دوائے دردِ جگر زہر تو نہیں      کیوں ہاتھ کانپتا ہے مرے چارہ ساز کا (،،)

جینے بھی نہیں دیتے مرنے بھی نہیں دیتے      کیا تم نے محبت کی ہر رسم اٹھا ڈالی ہے (،،)

فانی دکن میں آ کے یہ عقدہ کھلا کہ ہم      ہندوستاں میں رہتے ہیں، ہندوستاں سے دور (،،)

سو بار ترا دامن ہاتھوں میں مرے آیا      جب آنکھ کھلی دیکھا اپنا ہی گریباں تھا (اصغر گونڈوی)

رودادِ چمن سنتا ہوں اس طرح قفس میں      جیسے کبھی آنکھوں سے گلستاں نہیں دیکھا (،،)

چلا جاتا ہوں ہنستا کھیلتا موجِ حوادث سے      اگر آسانیاں ہوں زندگی دشوار ہو جائے (،،)

زیست کا اعتبار کیا ہے امیر      آدمی بلبلہ ہے پانی کا (امیر مینائی)
(اس شعر کا مصرعہ ثانی رضا تھانیری کے شعر کا مصرعہ اولیٰ ہے (بحوالہ ماہنامہ شاعر۔ممبئی ص:۳۰، ۲۰۰۸ء)

خنجر چلے کسی پہ تڑپتے ہیں ہم امیرؔ    سارے جہاں کا درد ہمارے جگر میں ہے (,,)
آہوں سے سوزِ عشق مٹایا نہ جائے گا    پھونکوں سے یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا (,,)
ترچھی نظروں سے نہ دیکھو عاشقِ دلگیر کو    کیسے تیرانداز ہو سیدھا تو کر لو تیر کو (,,)
کسی رئیس کی محفل کا ذکر کیا ہے امیرؔ    خدا کے گھر بھی نہ جائیں گے بن بلائے ہوئے (,,)
نکلتے داغؔ ہیں گھر سے تو شیر نر نکلتا ہے    قضا آتی ہے چیونٹی کی تو پہلے پر نکلتا ہے (,,)
ہوئے نامور بے نشاں کیسے کیسے    زمیں کھا گئی آسماں کیسے کیسے (,,)
آنکھیں دکھلاتے ہو جوبن تو دکھاؤ صاحب    وہ الگ باندھ کے رکھا ہے جو مال اچھا ہے (,,)
تم کو آتا ہے پیار پر غصہ    مجھ کو غصے پہ پیار آتا ہے (,,)
سو شعر ایک جلسے میں کہتے تھے ہم امیرؔ    جب تک نہ شعر کہنے کا ہمکو شعور تھا (,,)
بات کرنے میں تو جاتی ہے ملاقات کی رات    کیا بڑی بات ہے رہ جاؤ یہیں رات کی رات (,,)
سادہ سمجھو نہ انہیں رہنے دو دیواں میں امیرؔ    یہی اشعار زبانوں پہ ہیں رہنے والے (,,)
کبھی شانے سے الجھے وہ کبھی آئینہ کو توڑا    سنورنے میں بگڑتے ہیں بگڑنے میں سنورتے ہیں (,,)
مرغانِ باغ تمکو مبارک ہو سیرِ گل    کانٹا تھا ایک میں سو چمن سے نکل گیا (,,)
تعریف دوستوں کی نہیں معتبر امیرؔ    اچھا ہے وہ کلام کرے جو عدو پسند (,,)
پڑی ہے دیر سے میّت خراب ہوتی ہے    لگا دو ہاتھ جنازے کو پھر سنور لینا (,,)
فراقِ یار نے بے چین مجھکو رات بھر رکھا    کبھی تکیہ ادھر رکھا کبھی تکیہ اُدھر رکھا (,,)
الٰہی کیا قیامت ہے وہ جب لیتے ہیں انگڑائی    مرے سینے میں سب زخموں کے ٹانکے ٹوٹ جاتے ہیں (,,)

اے ابرِ نو بہار ذرا تھم کے برسیو    آ جائے مرا یار تو پھر جم کے برسیو (ریاض خیرآبادی)

اُٹھ باندھ کمر کیا ڈرتا ہے    پھر دیکھ خدا کیا کرتا ہے (مولانا حالیؔ)
تیری ایک مشتِ خاک کے بدلے    لوں نہ ہرگز اگر بہشت ملے (,,)
کرو مہربانی تم اہلِ زمیں پر    خدا مہرباں ہو گا عرشِ بریں پر (,,)
ایک روشن دماغ تھا نہ رہا    شہر میں اک چراغ تھا نہ رہا (,,)



یہی ہے عبادت یہی دین و ایماں    کہ کام آئے دنیا میں انساں کے انساں (,,)
دل سے خیالِ دوست بھلایا نہ جائے گا    سینے میں داغ ہے کہ مٹایا نہ جائے گا (,,)
موجود ہنر ہوں ذات میں جس کی ہزار    بدظن نہ ہو عیب اس میں اگر ہوں دو چار (,,)
دریا کو اپنی موج کی طغیانیوں سے کام    کشتی کسی کی پار ہو یا درمیاں رہے (,,)
ہو چکے حالیؔ غزل خوانی کے دن    راگنی بے وقت کی اب گائیں کیا (,,)

موت ہے ایک لفظِ بے معنی    جس کو مارا حیات نے مارا (جگر مرادآبادی)
جان ہی دے دی جگرؔ نے آج پائے یار پر    عمر بھر کی بیقراری کو قرار آ ہی گیا (,,)
ان کا جو کام ہے وہ اہلِ سیاست جانیں    میرا پیغام محبت ہے جہاں تک پہنچے (,,)
یہ عشق نہیں آساں بس اتنا سمجھ لیجے    اک آگ کا دریا ہے اور ڈوب کے جانا ہے (,,)
اپنی حدود سے نہ بڑھے کوئی عشق میں    جو ذرّہ جس جگہ ہے وہیں آفتاب ہے (,,)
کیا حسن نے سمجھا ہے کیا عشق نے جانا ہے    ہم خاک نشینوں کی ٹھوکر میں زمانہ ہے (,,)
اک لفظِ محبت کا ادنیٰ یہ فسانہ ہے    سمٹے تو دلِ عاشق پھیلے تو زمانہ ہے (,,)
ایک دل ہے سینکڑوں سنگِ حوادث اے جگرؔ    ایک شیشہ ہو کے ہر پتھر سے ٹکراتا ہوں میں (,,)
محبت میں اک ایسا وقت بھی آتا ہے انساں پر    کہ آنسو خشک ہو جاتے ہیں طغیانی نہیں جاتی (,,)
آدمی کے پاس سب کچھ ہے مگر    ایک تنہا آدمیت ہی نہیں (,,)
نگاہوں سے بچ کر کہاں جایئے گا    جہاں جایئے گا ہمیں پایئے گا (,,)
اِن عشق کے ماروں کا اتنا ہی فسانہ ہے    رونے کو نہیں کوئی ہنسنے کو زمانہ ہے (,,)
کام آخر جذبۂ بے اختیار آ ہی گیا    دل کچھ اس صورت سے تڑپا ان کو پیار آ ہی گیا (,,)
جگر جب میکدے آ ہی گئے ہو تو مناسب ہے    الگ چپکے سے پی لو تم، مسلماں کون دیکھے گا (,,)
نہ گلِ نغمہ ہوں نہ پردۂ ساز    میں ہوں اپنی شکست کی آواز (,,)
ہر طرف چھا گئے پیغامِ محبت بن کر    مجھ سے اچھی رہی قسمت مرے افسانوں کی (,,)
محبت معنیٔ الفاظ میں لائی نہیں جاتی    یہ وہ نازک حقیقت ہے کہ سمجھائی نہیں جاتی (,,)
طولِ غمِ حیات سے گھبرا نہ اے جگرؔ    ایسی بھی کوئی رات ہے جس کی سحر نہ ہو (,,)

نیاز و ناز کے جھگڑے مٹائے جاتے ہیں — ہم ان میں اور وہ ہم میں سمائے جاتے ہیں („)

کچھ اس ادا سے آج وہ پہلو نشیں رہے — جب تک ہمارے پاس رہے ہم نہیں رہے („)

دل گیا رونق حیات گئی — غم گیا ساری کائنات گئی („)

سب کو مارا جگر کے شعروں نے — اور جگر کو شراب نے مارا („)

جو سچ پوچھو تو شادؔ اپنے کئے کچھ بھی نہیں ہوتا — خدا کی دین ہے انسان کا مشہور ہو جانا

(شادؔ عظیم آبادی)

سنی حکایت ہستی تو درمیاں سے سنی — نہ ابتدا کی خبر ہے نہ انتہا معلوم („)

تمناؤں میں الجھایا گیا ہوں — کھلونے دے کے بہلایا گیا ہوں („)

زمانہ چاہتا ہے وزن ہر شئے کا برابر ہو — گھٹا دیتا ہے اعلیٰ کو بڑھا دیتا ہے ادنیٰ کو („)

بھلا منظور ہو اپنا تو خدمت کر فقیروں کی — قضا کو روک دیتی ہے دعا روشن ضمیروں کی („)

حضرتِ داغ جہاں بیٹھ گئے بیٹھ گئے — اور ہوں گے تری محفل سے اُبھرنے والے („)

ڈھونڈو گے اگر ملکوں ملکوں ملنے کے نہیں نایاب ہیں ہم — تعبیر ہے جس کی حسرت و غم اے ہم نفسو وہ خواب ہیں ہم („)

دلِ مضطر سے پوچھ اے رونقِ بزم — میں خود آیا نہیں لایا گیا ہوں („)

کہاں تک راستہ دیکھیں بھلا ہم برقِ خرمن کا — لگا کر آگ دیکھیں گے تماشہ اب نشیمن کا („)

چشم بینا میں کہاں چھپتی ہے دو دن کی بہار — گل جو کھلتے ہیں تو ہنس دیتا ہے شیدا اُس کا („)

دیکھا کئے وہ مست نگاہوں سے بار بار — جب تک چلی شراب کئی دور ہو گئے

(بحوالہ شعر الہند ص ۴۰۳)

فردوس ہم سے چھوٹ کے مدت گزر گئی — حوا کی جو خطا تھی وہ آدم کے سر گئی

(عبدالرب حیراںؔ قوال)

اپنی منزل پہ پہنچنا بھی کھڑے رہنا بھی — کتنا مشکل ہے بڑے ہو کے بڑے رہنا بھی

(شکیل اعظمی)

مرے جنوں کا نتیجہ ضرور نکلے گا — اسی سیاہ سمندر سے نور نکلے گا (امیر قزلباش)

وہ عطر دان سا لہجہ مرے بزرگوں کا — رچی بسی ہوئی اردو زبان کی خوشبو (بشیر بدر)



رات تو وقت کی پابند ہے ڈھل جائے گی — دیکھنا یہ ہے چراغوں کا سفر کتنا ہے (وسیمؔ بریلوی)

اور کیا اس سے زیادہ کوئی نرمی برتوں — دل کے زخموں کو چھوا ہے تیرے گالوں کی طرح

(جاں نثار اختر)

چاندی جیسا رنگ ہے تیرا سونے جیسے بال — اک تو ہی دھنوان ہے گوری باقی سب کنگال

(قتیل شفائی)

چل کر کبھی ہمارے اندھیرے بھی دیکھئے — ہم لوگ روشنی میں بڑے پروقار ہیں (تسنیم فاروقی)

رات مجلس میں تری ہم بھی کھڑے تھے چپکے — جیسے تصویر لگا دے کوئی دیوار کے ساتھ (میر تقی میرؔ)

امیر زادوں سے دلّی کے مت ملا کر میر — کہ ہم غریب ہوئے ہیں انہیں کی دولت سے (میرؔ) پ

پڑھتے پھریں گے گلیوں میں ان ریختوں کو لوگ — مدت رہیں گی یاد یہ باتیں ہماریاں (میرؔ)

زخم پر چھڑکیں کہاں طفلانِ بے پروا نمک — کیا مزا ہوتا اگر پتھر میں بھی ہوتا نمک (غالبؔ)

نظر لگے نہ کہیں اس کے دست و بازو کو — یہ لوگ کیوں مرے زخمِ جگر کو دیکھتے ہیں (غالبؔ)

ٹپک اے شمع آنسو بن کے پروانے کی آنکھوں سے — سراپا درد ہوں حسرت بھری ہے داستاں میری (اقبال)

حیا نہیں ہے زمانے کی آنکھ میں باقی — خدا کرے کہ جوانی تری رہے بے داغ (اقبال)

سامنے تو تھا ہجومِ مستی سر جوش تھا — ہم تو خود گم تھے وہاں سجدے کا کس کو ہوش تھا

(آرزو لکھنوی)

من کی دولت ہاتھ آتی ہے تو پھر جاتی نہیں — من کی دولت چھاؤں ہے آتا ہے دھن جاتا ہے دھن („)

مجھے پتہ ہے کہ مرنے کے بعد کیا ہوگا ‏ ‏ پلاؤ کھائیں گے احباب فاتحہ ہوگا ‏ (اکبرالہ آبادی)

یوں قتل سے بچوں کے نہ ہوتا کبھی بدنام ‏ ‏ افسوس کہ فرعون کو کالج کی نہ سوجھی ‏ (،،)

الٰہی کیسی کیسی صورتیں تو نے بنائی ہیں ‏ ‏ کہ ہر صورت کلیجے سے لگا لینے کے قابل ہے ‏ (،،)

اکبر نمازِ عشق کی معراج دیکھئے ‏ ‏ یہ سر جہاں جھکا وہیں کعبہ بنا دیا ‏ (،،)

فلسفی کو بحث کے اندر خدا ملتا نہیں ‏ ‏ ڈور سلجھا رہا ہے اور سرا ملتا نہیں؟ ‏ (،،)

ہوئے اس قدر مہذب کبھی گھر کا منہ نہ دیکھا ‏ ‏ کٹی عمر ہوٹلوں میں مرے اسپتال جا کر ‏ (،،)

ہر ذرہ چمکتا ہے انوارِ الٰہی سے ‏ ‏ ہر سانس یہ کہتی ہے ہم ہیں تو خدا بھی ہے ‏ (،،)

کیا ہے فرض سب کو ملے ایک سا جواب ‏ ‏ آؤ نہ ہم بھی سیر کریں کوہِ طور کی ‏ (،،)

حریفوں نے رپٹ لکھوائی ہے جا جا کے تھانے میں ‏ ‏ کہ اکبر نام لیتا ہے خدا کا اس زمانے میں ‏ (،،)

جھکی ذرا چشمِ جنگجو بھی نکل گئی دل کی آرزو بھی ‏ ‏ بڑا مزہ اس ملاپ میں ہے جو صلح ہو جائے جنگ ہو کر ‏ (،،)

آہ جو دل سے نکالی جائے گی ‏ ‏ کیا سمجھتے ہو کہ خالی جائے گی ‏ (،،)

ترقی کی نئی راہیں جو زیرِ آسماں نکلیں ‏ ‏ میاں مسجد سے نکلے اور حرم سے بی بیاں نکلیں ‏ (،،)

نہیں آتی تو یاد ان کی مہینوں تک نہیں آتی ‏ ‏ مگر جب یاد آتے ہیں تو اکثر یاد آتے ہیں

(حسرت موہانی)

اللہ رے جسم یار کی خوبی کہ خود بخود ‏ ‏ رنگینوں میں ڈوب گیا پیرہن تمام ‏ (،،)

بام پر آنے لگے وہ سامنا ہونے لگا ‏ ‏ اب تو اظہارِ محبت برملا ہونے لگا ‏ (،،)

چپکے چپکے رات دن آنسو بہانا یاد ہے ‏ ‏ ہمکو اب تک عاشقی کا وہ زمانا یاد ہے ‏ (،،)

ہے مشقِ سخن جاری چکّی کی مشقت بھی ‏ ‏ اک طرفہ تماشا ہے حسرت کی طبیعت بھی ‏ (،،)

وفا تجھ سے اے بے وفا چاہتا ہوں ‏ ‏ مری سادگی دیکھ کیا چاہتا ہوں ‏ (،،)

تیر کھانے کی ہوس ہے تو جگر پیدا کر ‏ ‏ سرفروشی کی تمنا ہے تو سر پیدا کر ‏ (،،)

سنتے ہیں کہ مل جاتی ہے ہر چیز دعا سے ‏ ‏ ایک روز تجھے مانگ کے دیکھیں گے خدا سے ‏ (،،)



زندگی صرف محبت ہی نہیں ہے اے دوست ‏ ‏ اور بھی غم ہیں زمانے میں محبت کے سوا

(فیض احمد فیض)

متاعِ لوح و قلم چھن گئی تو کیا غم ہے ‏ ‏ کہ خونِ دل میں ڈبو لی ہیں انگلیاں میں نے ‏ (،،)

ہم پرورشِ لوح و قلم کرتے رہیں گے ‏ ‏ جو دل پہ گزرتی ہے رقم کرتے رہیں گے ‏ (،،)

اور بھی غم ہیں زمانے میں محبت کے سوا ‏ ‏ راحتیں اور بھی ہیں وصل کی راحت کے سوا ‏ (،،)

لکھتا رہا جنوں کی حکایاتِ خونچکاں ‏ ‏ ہر چند اس میں ہاتھ ہمارے قلم ہوئے ‏ (،،)

رات یوں دل میں تری کھوئی ہوئی یاد آئی ‏ ‏ جیسے ویرانے میں چپکے سے بہار آئی ہے ‏ (،،)

رنگ پیرہن کا خوشبو زلف لہرانے کا نام ‏ ‏ موسمِ گل ہے تمہارے بام پر آنے کا نام ‏ (،،)

ویراں ہے میکدہ خم و ساغر اُداس ہیں ‏ ‏ تم کیا گئے کہ روٹھ گئے دن بہار کے ‏ (،،)

تیری صورت سے ہے عالم میں بہاروں کو ثبات ‏ ‏ تیری آنکھوں کے سوا دنیا میں رکھا کیا ہے ‏ (،،)

تمہاری یاد کے جب زخم بھرنے لگتے ہیں ‏ ‏ کسی بہانے تمہیں یاد کرنے لگتے ہیں

(ساحر لدھیانوی)

تجھکو خبر نہیں مگر اک سادہ لوح کو ‏ ‏ برباد کر دیا ترے دو دن کے پیار نے ‏ (،،)

تنگ آ چکے ہیں کشمکشِ زندگی سے ہم ‏ ‏ ٹھکرا نہ دیں جہاں کو کہیں بے دلی سے ہم ‏ (،،)

دنیا نے تجربات و حوادث کی شکل میں ‏ ‏ جو کچھ مجھے دیا ہے وہ لوٹا رہا ہوں میں ‏ (،،)

اک شہنشاہ نے دولت کا سہارا لے کر ‏ ‏ ہم غریبوں کی محبت کا اڑایا ہے مذاق ‏ (،،)

اس کشمکشِ غم سے گزر کیوں نہیں جاتے ‏ ‏ مرنا تو بہر حال ہے مر کیوں نہیں جاتے ‏ (،،)

عجیب لطف کچھ آپس کی چھیڑ چھاڑ میں ہے ‏ ‏ کہاں ملاپ میں وہ بات جو بگاڑ میں ہے ‏ (انشااللہ انشاء)

اس زلف پہ پھبتی شبِ دیجور کی سوجھی ‏ ‏ اندھے کو اندھیرے میں بڑی دور کی سوجھی ‏ (،،)

کیا ہنسی آتی ہے مجھکو حضرتِ انسان پر ‏ ‏ فعلِ بد خود ہی کرے لعنت کریں شیطان پر ‏ (،،)

ذوقِ ستم جنوں کی حدوں سے گزر گیا ‏ ‏ کم ظرف زندہ رہ گئے انسان مر گیا ‏ (شکیل بدایونی)

اک شہنشاہ نے بنوا کے حسیں تاج محل ‏ ‏ ساری دنیا کو محبت کی نشانی دی ہے ‏ (،،)

رات بھر بیدار رکھا مجھکو شورِ چنگ نے
نیند جب آئی تو مسجد میں اذاں ہونے لگی ('')

میری بربادی کو چشمِ معتبر سے دیکھئے
میر کا دیوان غالب کی نظر سے دیکھئے ('')

تم پھر اسی ادا سے انگڑائی لے کے ہنس دو
آ جائے گا پلٹ کر گزرا ہوا زمانہ ('')

خوشی کے ساتھ دنیا میں ہزاروں غم بھی ہوتے ہیں
جہاں بجتی ہے شہنائی وہاں ماتم بھی ہوتے ہیں ('')

میں نظر سے پی رہا تھا مرے دل نے بددعا دی
ترا ہاتھ زندگی میں کبھی جام تک نہ پہنچے ('')

اُف وہ مرمر سے تراشا ہوا شفاف بدن
دیکھنے والے اسے تاج محل کہتے ہیں (شمیم کرہانی)

جب بھی آتا ہے مرا نام ترے نام کے ساتھ
جانے کیوں لوگ مرے نام سے جل جاتے ہیں
(قتیل شفائی)

چلو اچھا ہوا کام آ گئی دیوانگی اپنی
وگرنہ ہم زمانے بھر کو سمجھانے کہاں جاتے ('')

زباں سے جوشِ قومی دل میں پیدا ہو نہیں سکتا
اُبلنے سے کنواں وسعت میں دریا ہو نہیں سکتا
(چکبست)

موت آ رہی ہے وعدے پہ یا آ رہے ہو تم
کم ہو رہا ہے دردِ دلِ بیقرار کا (بیخود دہلوی)

راہ میں بیٹھا ہوں میں تم سنگِ رہ سمجھو مجھے
آدمی بن جاؤں گا کچھ ٹھوکریں کھانے کے بعد ('')

؟ جادو ہے یا طلسم تمہاری زبان میں
تم جھوٹ کہہ رہے تھے مجھے اعتبار تھا ('')

حق سے الفت ہے آدمی کو مگر
اور حق جو کہو لڑائی کرے (حفیظ جالندھری)

ناصح کو بلاؤ میرا ایمان سنبھالے
پھر دیکھ لیا اُس نے شرارت کی نظر سے ('')

ارادے باندھتا ہوں، سوچتا ہوں، توڑ دیتا ہوں
کہیں ایسا نہ ہو جائے کہیں ویسا نہ ہو جائے ('')

اہلِ زباں تو ہیں بہت کوئی نہیں ہے اہلِ دل
کون تری طرح حفیظ درد کے گیت گا سکے ('')

آنے والے کسی طوفان کا رونا رو کر
ناخدا نے مجھے ساحل پہ ڈبونا چاہا ('')

دیکھا جو تیر کھا کے کمیں گاہ کی طرف
اپنے ہی دوستوں سے ملاقات ہو گئی ('')



حفیظ اہلِ ادب کب مانتے ہیں
بڑے زوروں سے منوایا گیا ہوں ('')

نہ گھبراؤ مسلمانو خدا کی شان باقی ہے
ابھی اسلام زندہ ہے ابھی قرآن باقی ہے ('')

شعر ہر رنگ میں کہنا ہے ترا کام حفیظ
آج ہم مان گئے، مان گئے، مان گئے (حفیظ جونپوری)

حسینوں سے فقط صاحب سلامت دور کی اچھی
نہ ان کی دوستی اچھی نہ ان کی دشمنی اچھی ('')

محبت کرنے والے کم نہ ہوں گے
تری محفل میں لیکن ہم نہ ہوں گے (حفیظ ہوشیارپوری)

جلیل سے ملو مل کر خوش بہت ہو گے
خراب حال ہے پر آدمی خراب نہیں (جلیل مانکپوری)

محبت رنگ دے جاتی ہے جب دل دل سے ملتا ہے
مگر مشکل تو یہ ہے دل بڑی مشکل سے ملتا ہے ('')

خوب انصاف تری انجمنِ ناز میں ہے
شمع کا رنگ جسے خون ہو پروانے کا ('')

جلیل آساں نہیں آباد کرنا گھر محبت کا
یہ اُن کا کام ہے جو زندگی برباد کرتے ہیں ('')

بے چینیاں سمیٹ کے سارے جہان کی
جب کچھ نہ بن سکا تو مرا دل بنا دیا ('')

دیکھا جو حسنِ یار طبیعت مچل گئی
آنکھوں کا تھا قصور چھری دل پہ چل گئی ('')

کہتے ہیں لوگ موت سے بدتر ہے انتظار
میری تمام عمر کٹی انتظار میں (مجاز لکھنوی)

سب کا تو مداوا کر ڈالا اپنا ہی مداوا کر نہ سکے
سب کے تو گریباں سی ڈالے اپنا ہی گریباں بھول گئے ('')

عشق کا ذوقِ نظارہ مفت میں بدنام ہے
حسن خود بیتاب ہے جلوہ دکھانے کے لئے ('')

بہت مشکل ہے گیتی کا سنورنا
تری زلفوں کا پیچ و خم نہیں ہے ('')

چھلکے تری آنکھوں سے شراب اور زیادہ
مہکیں ترے عارض کے گلاب اور زیادہ ('')

ہائے سیماب اس کی مجبوری
جس نے کی ہو شباب میں توبہ (سیماب اکبرآبادی)

کہانی میری رودادِ جہاں معلوم ہوتی ہے
جو سنتا ہے اُسی کی داستاں معلوم ہوتی ہے ('')

محبت میں اک ایسا وقت بھی آتا ہے انساں پر
ستاروں کی چمک سے چوٹ لگتی ہے رگِ جاں پر ('')

قاتل کا نام لکھ دیا کیوں میری قبر پر
لیتے ہیں راہ گیر بھی بوسے مزار کے ('')

یہ کس نے شاخِ گل لاکر قریبِ آشیاں رکھ دی — کہ میں نے شوقِ گل بوسی میں کانٹوں پر زباں رکھ دی (")

ڈبوئی تھی جہاں طوفاں نے کشتی — وہاں سب تھے خدا کیا ناخدا کیا (")

دل کی بساط کیا تھی نگاہِ جمال میں — اک آئینہ تھا ٹوٹ گیا دیکھ بھال میں (")

عمرِ دراز مانگ کے لائے تھے چار دن — دو آرزو میں کٹ گئے دو انتظار میں (")

اس شعر کو بہادر شاہ ظفر کے نام سے منسوب کیا جاتا ہے جبکہ ماہنامہ شاعر کے مدیر افتخار امام صدیقی نے اس شعر کو علامہ سیماؔب اکبرآبادی کا شعر کہا ہے (ماہنامہ شاعر ممبئی اگست ۲۰۰۸ء ص: ۴۲ جوان کی غزل میں شامل ہے)

زمانے کے ہاتھوں میں چارہ نہیں ہے — زمانہ ہمارا تمہارا نہیں ہے (نظیرؔ اکبرآبادی)

بڑے شوق سے سن رہا تھا زمانہ — ہمیں سو گئے داستاں کہتے کہتے (ثاقبؔ لکھنوی)

باغباں نے آگ دی جب آشیانے کو مرے — جن پہ تکیہ تھا وہی پتے ہوا دینے لگے (")

مٹھیوں میں خاک لے کر دوست آئے وقتِ دفن — زندگی بھر کی محبت کا صلہ دینے لگے (")

بوئے گل پھولوں میں رہتی تھی مگر رہ نہ سکی — میں تو کانٹوں میں رہا اور پریشاں نہ ہوا (")

طینتِ آدم میں تھی اللہ کیا نشو و نما — ایک مٹھی خاک یوں پھیلی کہ دنیا ہو گئی (")

جس شخص کے جیتے جی پوچھا نہ گیا ثاقبؔ — اُس شخص کے مرنے پر اُٹھے ہیں قلم کتنے (")

کس نے بھیگی ہوئی زلفوں سے یہ جھٹکا پانی — جھوم کے آئی گھٹا ٹوٹ کے برسا پانی (آرزوؔ لکھنوی)

پوچھا جو اُن سے چاند نکلتا ہے کس طرح — زلفوں کو رُخ پہ ڈال کے جھٹکا دیا کہ یوں (")

ہاتھ سے کس نے ساغر پٹکا موسم کی بے کیفی پر — اتنا برسا ٹوٹ کے بادل ڈوب چلا میخانہ بھی (")

مرنے پر ہماری قدر ہوگی — دشمن کو بھی یاد آئیں گے ہم؟ (صفیؔ اورنگ آبادی)

جنازہ روک کر میرا وہ اس انداز سے بولے — گلی ہم نے کہی تھی تم تو دنیا چھوڑے جاتے ہو (")

پہچان لیتے ہیں تجھے ہر رنگ و روپ میں — کیا ہم نے اپنے بال پکائے ہیں دھوپ میں (")

کون گائے تری غزل کو صفیؔ — جس کا کھاتے ہیں اُس کی گاتے ہیں (")

مشکل ہے روک آہِ دلِ داغ دار کی — کہتے ہیں سو سنار کی اور اک لُہار کی (")



وقت کو اے صفیؔ بُرا نہ کہو — وقت پیغمبروں پہ آیا ہے (")

اسیرِ پنجۂ عہدِ شباب کر کے مجھے — کہاں گیا مرا بچپن خراب کر کے مجھے (مضطرؔ خیرآبادی)

کوششِ بندۂ مجبور سے کیا ہوتا ہے — وہی ہوتا ہے جو منظورِ خدا ہوتا ہے (")

اس شعر کا پہلا مصرعہ آغا حشر کاشمیری کے نام سے مشہور ہے۔ محبوب خاں اپنی ہر فلم میں پہلا مصرعہ بدل کر یہ شعر استعمال کرتے تھے۔

مدعی لاکھ بُرا چاہے تو کیا ہوتا ہے — وہی ہوتا ہے جو منظورِ خدا ہوتا ہے

بقول کلیم الزماں نصرت یہ شعر مستؔ کلکتوی اور مضطر خیرآبادی کے نام سے منسوب کیا گیا ہے جبکہ یہ شعر مضطر خیرآبادی کا ہے گوشۂ عابداللہ غازی کو اردو کے ادبی گھرانے ،ادبی خاندان کا عنوان دیا گیا تھا۔اس میں جاںنثار اختر کا مضمون اپنے والد مضطر خیرآبادی صاحب کے بارے میں دیا گیا ہے اس میں مذکورہ شعر تھوڑی سی تبدیلی کے ساتھ اس طرح درج ہے۔(بحوالہ ماہنامہ شاعری ممبئی اگست ۲۰۰۷ء ص: ۴۲)

نہ کسی کی آنکھ کا نور ہوں نہ کسی کے دل کا قرار ہوں — جو کسی کے کام نہ آسکے میں وہ ایک مشتِ غبار ہوں

(مضطرؔ خیرآبادی)

کلیم الزماں نصرت کہتے ہیں کہ یہ شعر بہادر شاظفر کے نام سے مشہور ہے لیکن اس شعر کے خالق مضطر خیرآبادی ہیں۔ فلم لال قلعہ میں محمد رفیع نے اس غزل کو گایا ہے جبکہ اس ردیف قافیہ میں مضطؔر خیرآبادی کی مکمل غزل ماہنامہ شاعر اگست ۲۰۰۷ء کے شمارے میں ص: ۴۵ پر شائع ہوئی ہے جبکہ مضطؔر کے صاحبزادے مشہور شاعر جاں نثار اختر نے بھی اس شعر کے متعلق لکھا ہے کہ یہ شعر ان کے والد مضطر خیرآبادی کا ہے۔ عینی شاہد کے بعد کسی دلیل کی ضرورت نہیں۔

دوسروں پر اگر تبصرہ کیجئے — سامنے آئینہ رکھ لیا کیجئے (خمارؔ بارہ بنکوی)

ستونِ دار پہ رکھتے چلو سروں کے چراغ — جہاں تلک یہ ستم کی سیاہ رات چلے (مجروحؔ سلطانپوری)

سر پہ ہوائے ظلم چلے سو جتن کے ساتھ — اپنی کلاہ کج ہے اسی بانکپن کے ساتھ (")

مجروحؔ لکھ رہے ہیں وہ اہلِ وفا کا نام — ہم بھی کھڑے ہوئے ہیں گنہگار کی طرح (")

وہ پھول سر چڑھا جو چمن سے نکل گیا — عزت اسے ملی جو وطن سے نکل گیا (مستؔ کلکتوی)

حقیقت چھپ نہیں سکتی بناوٹ کے اصولوں سے — کہ خوشبو آ نہیں سکتی کبھی کاغذ کے پھولوں سے (")

مٹا دے اپنی ہستی کو اگر کچھ مرتبہ چاہے — کہ دانہ خاک میں مل کر گل و گلزار ہوتا ہے (")

خیال تک نہ کیا اہلِ انجمن نے کبھی　　تمام رات جلی شمعِ انجمن کے لئے (رضا علی وحشتؔ)
مزہ آتا اگر گزری ہوئی باتوں کا افسانہ　　کہیں سے تم بیاں کرتے کہیں سے ہم بیاں کرتے (،،)
نہ الفت دوستوں سے ہے نہ دشمن سے عداوت ہے　　نہ ان کی دوستی اچھی نہ اُن کی دشمنی اچھی (،،)
یہ دستِ ناز نہیں اوراس میں خنجر کیا قیامت ہے　　خدا کے واسطے تم خون کرتے ہو قیامت کا (،،)
کچھ سمجھ کر ہی ہوا ہوں موجِ دریا کا حریف　　ورنہ میں بھی جانتا ہوں عافیت ساحل میں ہے (،،)
بدنہ بولے زیرِ گردوں کوئی گر میری سُنے　　ہے یہ گنبد کی صدا جیسی کہے ویسی سُنے (،،)
نہیں اہلِ فن میں وحشتؔ مجھے ایک سے بھی چشمک　　کہ ہے قدر میرے دل میں شعرائے نکتہ داں کی (،،)
تیرے اندازِ سخن سے ہے یہ ظاہر وحشتؔ　　کہ مقدر ہے ترا غالبِ دوراں ہونا (،،)

انسان کو بیدار تو ہو لینے دو　　ہر قوم پکارے گی ہمارے ہیں حسینؓ (جوش ملیح آبادی)
اتنی نہ بڑھا پاکئ داماں کی حکایت　　دامن کو ذرا دیکھ ذرا بندِ قبا دیکھ (مصطفےٰ خاں شیفتہ)
شاید اسی کا نام محبت ہے شیفتہ　　اک آگ سی ہے سینے کے اندر لگی ہوئی (،،)
ہم طالبِ شہرت ہیں ہمیں ننگ سے کیا کام　　بدنام اگر ہوں گے تو کیا نام نہ ہوگا (،،)

اب عطر بھی ملو تو تکلّف کی بُو کہاں　　وہ دن ہوا ہوئے کہ پسینہ گلاب تھا (مادھورام جوہرؔ)
بھانپ ہی لیں گے اشارہ سرِ محفل جوہرؔ　　تاڑنے والے قیامت کی نظر رکھتے ہیں (،،)
نالۂ بلبلِ شیدا تو سُنا ہنس ہنس کر　　اب جگر تھام کے بیٹھو مری باری آئی (،،)
سب کچھ خدا سے مانگ لیا تجھ کو مانگ کر　　اُٹھتے نہیں ہیں ہاتھ میرے اس دعا کے بعد (آغا حشر کاشمیری)

ہم شہادت گہہِ ہستی میں قدم رکھتے ہیں　　لوگ آسان سمجھتے ہیں مسلماں ہونا (مولانا محمد علی جوہرؔ)
خودی کو کر بلند اتنا کہ ہر تدبیر سے پہلے　　خدا بندے سے خود پوچھے بتا تیری رضا کیا ہے (،،)
نہ نماز آتی ہے مجھ کو نہ وضو آتا ہے　　سجدہ کر لیتا ہوں جب سامنے تو آتا ہے (،،)
توحید تو یہ ہے کہ خدا حشر میں کہہ دے　　یہ بندہ دوعالم سے خفا میرے لئے ہے (،،)
ہے رَشک ایک خلق کو جوہرؔ کی موت پر　　یہ اس کی دین ہے جسے پروردگار دے (،،)
ہے رشک کیوں یہ ہمکو سرِ دار دیکھ کر　　دیتے ہیں بادہ ظرفِ قدح خوار دیکھ کر (،،)



کیا ڈر ہے جو ہے ساری خدائی بھی مخالف　　کافی ہے اگر ایک خدا میرے لئے ہے (،،)
(نوٹ: بحوالہ۔ شعرالہند۔ ص:۳۹۵)
دلّی میں آج بھیک بھی ملتی نہیں انہیں　　تھا کل تلک دماغ جنہیں تاج وتخت کا (میر تقی میرؔ)
پھینک دینے کی کوئی چیز نہیں فضل وکمال　　ورنہ حاسد تری خاطر سے میں یہ بھی کرلوں
(شبلی نعمانی)
ملبوسِ زہد میں ہے ہوس کی جواں پری　　کیا شیخ، کیا امام، زمانہ خراب ہے (عبدالحمید عدم)
نگاہ برق نہیں چہرا آفتاب نہیں　　وہ آدمی ہے مگر دیکھنے کی تاب نہیں
(ریاض خیرآبادی)
(بحوالہ میخانہ ریاض۔ ص۱۲)
زاہد تمام عمر فرشتہ بنا رہا　　اُس نے کیا جو کام یہ کام آدمی کا تھا (ریاض خیرآبادی)
(بحوالہ: میخانہ ریاض۔ ص:۱۷۸)
کام آنے کی نہیں دولت وثروت کچھ بھی　　کام وہ کر کہ جو دنیا میں ترا نام رہے
(ریاض خیرآبادی)
(بحوالہ: میخانہ ریاض۔ ص:۱۹۸)
آپ آئے تو خیالِ دلِ ناشاد آیا　　آپ نے یاد دلایا تو مجھے یاد آیا (ریاض خیرآبادی)
(بحوالہ: میخانہ ریاض۔ ص:۲۱۳)
شام بھی تھی دھواں دھواں حسن بھی تھا اُداس اُداس　　دل کو کئی کہانیاں یاد سی آ کے رہ گئیں
(فراق گورکھپوری)
(بحوالہ: شبستان، فراق گورکھپوری: ص۴۸)
جو الجھی تھی کبھی آدم کے ہاتھوں　　وہ گتھی آج تک سلجھا رہا ہوں (فراق گورکھپوری)
(بحوالہ: شبستان، فراق گورکھپوری: ص۵۵)
مدتیں گزریں تیری یاد بھی آئی نہ ہمیں　　اور ہم بھول گئے ہوں تجھے ایسا بھی نہیں
(فراق گورکھپوری)

اُف یہ فضا اُداس اُداس آہ یہ موج دودِ شام     یادیں آ کے رہ گئیں دل کو کئی کہانیاں (فراق گورکھپوری)

(بحوالہ: شبنستان، فراق گورکھپوری: س ۲۸۹)

چلے آ رہے ہیں چلے جا رہے ہیں     کہاں سے کدھر کو خراماں خراما (فراق گورکھپوری)

ذرا وصال کے بعد آئینہ تو دیکھ اے دوست     ترے جمال کی دوشیزگی نکھر آئی (فراق گورکھپوری)

(بحوالہ: شبنستان، فراق گورکھپوری: س ۳۶۰)

کہیں شعر و نغمہ بن کے کہیں آنسوؤں میں ڈھل کے     وہ مجھے ملے تو لیکن ملے صورتیں بدل کے

(خمار بارہ بنکوی)

(بحوالہ: آتشِ تر۔ خمار بارہ بنکوی ص: ۶۸)

یہ وفا کی سخت راہیں، یہ تمہارے پائے نازک     نہ لو انتقام مجھ سے مرے ساتھ ساتھ چل کے

(خمار بارہ بنکوی)

(بحوالہ: آتشِ تر۔ خمار بارہ بنکوی ص: ۶۸)

خدا بچائے تری مست مست آنکھوں سے     فرشتہ ہو تو بہک جائے آدمی کیا ہے (خمار بارہ بنکوی)

(بحوالہ: آتشِ تر۔ خمار بارہ بنکوی ص: ۹۴)

چل دیا وہ رشکِ شہ گھر میرا سونا ہو گیا     چار دن کی چاندنی تھی پھر اندھیرا ہو گیا (صفی لکھنوی)

(بحوالہ: پراگندہ، صفی لکھنوی ص: ۲۰)

ختم ہو جاتے جو حسن و عشق کے ناز و ادا     شاعری بھی ختم ہو جاتی نبوّت کی طرح (صفی لکھنوی)

(بحوالہ: پراگندہ، صفی لکھنوی ص: ۳۸)

تاثیرِ سخن سب سے ہی حاصل نہیں ہوتی     یہ دین خدا کی ہے صفیؔ جس کو خدا دے دے

(صفی لکھنوی)

(بحوالہ: پراگندہ، صفی لکھنوی ص: ۱۱۰)

ایک دن باضابطہ استاد بنتا ہے صفیؔ     سیکھتا ہے جو کسی فن کو کسی استاد سے (صفی لکھنوی)

(بحوالہ: پراگندہ، صفی لکھنوی ص: ۱۱۱)



کسی کا رزق رُک سکتا نہیں خلاقِ اکبر سے     صفی پتھر کے کیڑے کو غذا ملتی ہے پتھر سے

(صفی لکھنوی)

(بحوالہ: پراگندہ، صفی لکھنوی ص: ۱۱۴)

بناوٹ ہو تو ایسی ہو کہ جس سے سادگی ٹپکے     زیادہ ہو تو اصلی حسن چھپ جاتا ہے زیور سے

(صفی لکھنوی)

(بحوالہ: پراگندہ، صفی لکھنوی ص: ۱۱۵)

خرد کا نام جنوں رکھ دیا جنوں کا خرد     جو چاہے آپ کا حسنِ کرشمہ ساز کرے (صفی لکھنوی)

(بحوالہ: پراگندہ، صفی لکھنوی ص: ۱۱۵)

ہم آہ بھی کرتے ہیں تو ہو جاتے ہیں بدنام     وہ قتل بھی کرتے ہیں تو چرچا نہیں ہوتا

(نوٹ: اکبر الہ آبادی کی غزل میں یہ شعر شامل ہے)     (اکبر الہ آبادی)

اک معمہ ہے سمجھنے کا نہ سمجھانے کا     زندگی کاہے کو ہے خواب ہے، دیوانے کا (فانی بدایونی)

(بحوالہ: کلیاتِ فانی۔ فانی بدایونی ص: ۴۸)

ہر نفس عمرِ گزشتہ کی ہے میّت فانیؔ     زندگی نام ہے مر مر کے جئے جانے کا (فانی بدایونی)

(بحوالہ: کلیاتِ فانی۔ فانی بدایونی ص: ۴۹)

فانیؔ دوائے دردِ جگر، زہر تو نہیں     کیوں ہاتھ کانپتا ہے مرے چارہ ساز کا

(فانی بدایونی)

(بحوالہ: کلیاتِ فانی۔ فانی بدایونی ص: ۳۱)

دنیا میری بلا سے چاہے مہنگی ہے یا سستی ہے     موت ملے تو مفت نہ لوں، ہستی کی کیا ہستی ہے

(فانی بدایونی)

(بحوالہ: کلیاتِ فانی۔ فانی بدایونی ص: ۲۹۴)

دل کا اجڑنا سہل سہی، بسنا سہل نہیں ظالم     بستی بسنا کھیل نہیں، بستے بستے بستی ہے (فانی بدایونی)

(بحوالہ: کلیاتِ فانی۔ فانی بدایونی ص: ۲۹۵)

قریب ہے یاروں روزِ محشر چھپے گا کشتوں کا قتل کیونکر — جو چپ رہے گی زبانِ خنجر لہو پکارے گا آستیں کا

(امیؔر مینائی)

(بحوالہ: کلام امیؔر مینائی۔ امیر مینائی، شورہ بک ڈپو، دہلی ۱۹۶۱ء ص:۳۰)

یہ حسرت رہ گئی کیا کیا مزے سے زندگی کرتے — اگر ہوتا چمن اپنا، گل اپنا، باغباں اپنا

(مرزا مظہر جان جاناں)

(بحوالہ: اردو شاعری کا انتخاب۔ مرتبہ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زوؔر۔ ص:۵۰)

چلی سمتِ غیب سے اک ہوا کہ چمن سُرور کا جل گیا

مگر ایک شاخِ نہالِ غم جسے دل کہیں سو ہری رہی (سراج الدین نیّر)

(بحوالہ: اردو شاعری کا انتخاب۔ مرتبہ ڈاکٹر سید محی قادری زور۔ ص:۵۲)

کمر باندھے ہوئے چلنے پہ یاں سب یار بیٹھے ہیں — بہت آگے گئے، باقی جو ہیں تیار بیٹھے ہیں

(انشا اللہ خاں انشؔا)

نہ چھیڑ اے نکہتِ بادِ بہاری راہ لگ اپنی — تجھے اٹھکھیلیاں سوجھی ہیں ہم بیزار بیٹھے ہیں (")

بھلا گردش فلک کی چین دیتی ہے کسے انشاؔ — غنیمت ہے کہ ہم صورت یہاں دو چار بیٹھے ہیں (")

(بحوالہ: اردو شاعری کا انتخاب۔ مرتبہ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زوؔر۔ ص:۸۳)

یہ عجیب ماجرا ہے کہ بروز عید قرباں — وہی ذبح بھی کرے ہے وہی لے ثواب الٹا (")

(بحوالہ: اردو شاعری کا انتخاب۔ مرتبہ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زوؔر۔ ص:۸۵)

لائی حیات آئے، قضا لے چلی چلے — اپنی خوشی نہ آئے، نہ اپنی خوشی چلے (")

(بحوالہ: اردو شاعری کا انتخاب۔ مرتبہ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زوؔر۔ ص:۱۰۷۔۱۰۶)

تیر کھانے کی ہوس ہے تو جگر پیدا کر — سرفروشی کی تمنا ہے تو سر پیدا کر (امیر مینائی)

یہ تمہیں کیوں کر کہوں تیرے خریداروں میں ہوں — تو سراپا ناز ہے میں ناز برداروں میں ہوں (")

(بحوالہ: اردو شاعری کا انتخاب۔ مرتبہ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زوؔر۔ ص:۱۵۲۔۱۵۱)

ہم نے ان کے سامنے اول تو خنجر رکھ دیا — پھر کلیجہ رکھ دیا، دل رکھ دیا، سر رکھ دیا (داغ دہلوی)

(بحوالہ: اردو شاعری کا انتخاب۔ مرتبہ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زوؔر۔ ص:۱۵۴)



انگڑائی لیتے اُٹھے جو وہ خواب ناز سے — ہر چیز غرق ہو گئی رنگِ شباب میں (آثر صہبائی)

(بحوالہ: اردو شاعری کا انتخاب۔ مرتبہ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زوؔر۔ ص:۲۲۰)

جب کشتی ثابت و سالم تھی ساحل کی تمنا کس کو تھی — اب ایسی شکستہ کشتی پر ساحل کی تمنا کون کرے

(معین احسن جذبی)

مرنے کی دعائیں کیوں مانگوں جینے کی تمنا کون کرے

یہ دنیا ہو یا وہ دنیا اب خواہشِ دنیا کون کرے (")

(بحوالہ: اردو شاعری کا انتخاب۔ مرتبہ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زوؔر۔ ص:۲۵۲)

یہ ادائے بے نیازی تجھے بے وفا مبارک — مگر ایسی بے رُخی کیا کہ سلام تک نہ پہنچے

(شکیل بدایونی)

جو نقابِ رخ اٹھا دی تو یہ قید بھی لگا دی — اٹھے ہر نگاہ لیکن کوئی بام تک نہ پہنچے (")

وہی کارواں وہی راستے وہی زندگی وہی مرحلے — مگر اپنے اپنے مقام پر کبھی تم نہیں کبھی ہم نہیں (")

(بحوالہ: اردو شاعری کا انتخاب۔ مرتبہ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زوؔر۔ ص:۲۸۶۔۲۸۵)

دو تند ہواؤں پر بنیاد ہے طوفاں کی — یا تم نہ حسیں ہوتے یا میں نہ جواں ہوتا

(آرزو لکھنوی)

(بحوالہ: فغانِ آرزو۔ آرزو لکھنوی، ص:۴۶)

اس جگہ باطل ہے سحرِ سامری — شاعری جزویست از پیغمبری (آرزو لکھنوی)

(بحوالہ: جہانِ آرزو۔ آرزو لکھنوی، ص:۱۸)

مری سرشت نہ بدلی جگہ بدلنے سے — چمن میں آ کے بھی کانٹا گلاب ہو نہ سکا

(آرزو لکھنوی)

(بحوالہ: جہانِ آرزو۔ آرزو لکھنوی، ص:۳۷)

شیشہ ہے دل کا چور تو کیا غم ہے آرزؔو — منہ ان کا دیکھ لیتا ہوں ٹکڑوں کو جوڑ کے

(آرزو لکھنوی)

(بحوالہ: جہانِ آرزو۔ آرزو لکھنوی، ص:۱۵۹)

ایک بزرگ میرن صاحب نے آرزو لکھنوی کو ایک دن یہ مصرع سنایا

اڑ گئی سونے کی چڑیا رہ گئے پر ہاتھ میں

اور کہا اگر دس برس میں بھی تم اس مصرع پر مصرع لگا دو تو میں تم کو شاعر تسلیم کر لوں گا۔ آرزو صاحب نے کہا دس برس چھوڑیے ابھی کوشش کرتا ہوں تھوڑی دیر غور کرنے کے بعد مذکورہ مصرع ثانی کر کے ایسا مصرع لگا دیا کہ بے معنی مصرع معنی دار شعر میں تبدیل ہو گیا۔

دامن اُس یوسف کا آیا پرزے ہو کر ہاتھ میں    اُڑ گئی سونے کی چڑیا رہ گئے پر ہاتھ میں
(آرزو لکھنوی)    (میرن صاحب)

(بحوالہ: فغانِ آرزو، ص:۸)

تو ہے تو ترے طالب دیدار بہت ہیں    یوسف ہے سلامت تو خریدار بہت ہیں
(منیر شکوہ آبادی)

(انتخاب کلام منیر شکوہ آبادی۔ مرتبہ ریاض الدین، ص:۲۶)

جاتی ہے دور بات نکل کر زبان سے    پھرتا نہیں وہ تیر جو نکلا کمان سے (منیر شکوہ آبادی)

(انتخاب کلام منیر شکوہ آبادی۔ مرتبہ ریاض الدین، ص:۲۶)

سو بار ترا دامن ہاتھوں میں مرے آیا    جب آنکھ کھلی دیکھا اپنا ہی گریباں تھا
(اصغر گونڈوی)

(کلیاتِ اصغر گونڈوی، ص:۴۴)

چلا جاتا ہوں ہنستا کھیلتا موجِ حوادث سے    اگر آسانیاں ہوں، زندگی دشوار ہو جائے
(اصغر گونڈوی)

(اصغر گونڈوی، ص:۹۵)

دے دُپٹا تو اپنا ململ کا    ناتواں ہوں، کفن بھی ہو ہلکا    (امام بخش ناسخ)

(غزلیات ناسخ۔ مرتبہ کاظم علی خان، ص:۶۷۔ شعر الہند، ص:۲۰۹)

ہو گئے دفن ہزاروں ہی گل اندام اس میں    اس لئے خاک سے ہوتے ہیں گلستاں پیدا (ناسخ)

(غزلیات ناسخ۔ مرتبہ کاظم علی خان، ص:۷۹)



انسان کو انسان سے کینہ نہیں اچھا    جس سینے میں کینہ ہو وہ سینہ نہیں اچھا (ناسخ)

(غزلیات ناسخ۔ مرتبہ کاظم علی خان، ص:۱۴۱)

زندگی زندہ دلی کا نام ہے    مردہ دل خاک جیا کرتے ہیں (ناسخ)

(غزلیات ناسخ۔ مرتبہ کاظم علی خان، ص:۴۷)

سیہ بختی میں کوئی کب کسی کا ساتھ دیتا ہے    کہ تاریکی میں سایہ بھی جدا رہتا ہے انساں کا (ناسخ)

(غزلیات ناسخ۔ مرتبہ کاظم علی خان، ص:۹۶)

بندشِ الفاظ جڑنے سے نگوں کے کم نہیں    شاعری بھی کام ہے آتش مرصع ساز کا (حیدر علی آتش)

(انتخاب کلام خواجہ حیدر علی آتش۔ مرتبہ ولی الحق انصاری، ص:۹)

آئے بھی لوگ، بیٹھے بھی، اٹھ بھی کھڑے ہوئے    میں جا ہی ڈھونڈتا تری محفل میں رہ گیا
(حیدر علی آتش)

(انتخاب کلام خواجہ حیدر علی آتش۔ مرتبہ ولی الحق انصاری، ص:۱۶)

زندگی کیا ہے عناصر میں ظہورِ ترتیب    موت کیا ہے انہیں اجزا کا پریشاں ہونا (چکبست)

(بحوالہ: پاسبان، چکبست جون ۸۸ ص۴۳)

کل چودہویں کی رات تھی شب بھر رہا چرچا ترا    کچھ نے کہا یہ چاند ہے کچھ نے کہا چہرا ترا
(ابن انشاء)

(بحوالہ: ماہنامہ آجکل، جون ۹۵ء ص۱۵)

اک ٹیس جگر میں اُٹھتی ہے اک درد سا دل میں ہوتا ہے    ہم رات کو رویا کرتے ہیں جب سارا عالم سوتا ہے
(ضیاء عظیم آبادی)

(مذکورہ شعر کو اکثر لوگوں نے میر کا نام سے موسوم کیا ہے یہ غلطی بڑے بڑے فنکاروں نے بھی کی ہے۔ یہ شعر ضیا عظیم آبادی کا ہے جو شوق نیموی کے شاگرد تھے)

(بحوالہ: ماہنامہ بزمِ سہارا، نوئیڈا، شمارہ فروری ۱۰ء ص۵۸)

نہ میں سمجھوں نہ آپ آئے کہیں سے    پسینہ پوچھیے اپنی جبیں سے
(شجاع الدین انور دہلوی)



urdukutabkhanapk.blogspot.com

(بحوالہ: مشہور اشعار گمنام شاعر خلیق الزماں نصرت، بزم سہارا، نوئیڈا، جولائی ۲۰۱۰ء ص ۶۰)

ملے گی شیخ کو جنت مجھے دوزخ عطا ہوگا — بس اتنی بات ہے جس کے لئے محشر بپا ہوگا

(پنڈت ہری چند اختر)

(بحوالہ: مشہور اشعار گمنام شاعر خلیق الزماں نصرت، بزم سہارا، نوئیڈا، جولائی ۲۰۱۰ء ص ۶۱)

سن تو سہی جہاں میں ہے تیرا فسانہ کیا — کہتی ہے تجھ کو خلقِ خدا غائبانہ کیا (حیدر علی آتش)

(انتخاب کلام خواجہ حیدر علی آتش۔ مرتبہ ولی الحق انصاری، ص:۱۶)

شیشہ ٹوٹے غل مچ جائے — دل ٹوٹے آواز نہ آئے (حفیظ میرٹھی)

(متاعِ آخر شب۔ حفیظ میرٹھی، ص:۳۰)

فردوس ہم سے چھوٹ کے مدت گزر گئی — حوا کی جو خطا تھی وہ آدم کے سر گئی

(عبدالرب حیراں قوال)

سدھاریں شیخ کعبہ کو ہم انگلستان دیکھیں گے — وہ دیکھیں گھر خدا کا ہم خدا کی شان دیکھیں گے

(اکبر الہ آبادی)

(کلیاتِ اکبر۔ اکبر الہ آبادی، ص:۸۲)

بے پردہ کل جو آئیں نظر چند بیبیاں — اکبر زمیں میں غیرتِ قومی سے گڑ گیا (اکبر الہ آبادی)

(کلیاتِ اکبر۔ اکبر الہ آبادی، ص:۱۵۰)

پوچھا جو اُن سے آپ کا پردہ وہ کیا ہوا — کہنے لگیں کہ عقل پہ مردوں کے پڑ گیا (اکبر الہ آبادی)

(کلیاتِ اکبر۔ اکبر الہ آبادی، ص:۱۵۰)

بیٹے کو لوگ کہتے ہیں آنکھوں کا نور ہے — ہے زندگی کا لطف تو دل کا سُرور ہے (اکبر الہ آبادی)

(کلیاتِ اکبر۔ اکبر الہ آبادی، ص:۱۹۸)

کہے جو چاہے کوئی میں تو یہ کہتا ہوں اے اکبر — خدا بخشے بہت سی خوبیاں تھیں مرنے والے میں

(اکبر الہ آبادی)

(کلیاتِ اکبر۔ اکبر الہ آبادی، ص:۲۰۷)



رقیبوں نے رپٹ لکھوائی ہے جا جا کے تھانے میں — کہ اکبر نام لیتا ہے خدا کا اس زمانے میں

(اکبر الہ آبادی)

(کلیاتِ اکبر۔ اکبر الہ آبادی، ص:۲۵۵)

ہم ایسی کل کتابیں قابلِ ضبطی سمجھتے ہیں — کہ جن کو پڑھ کے لڑکے باپ کو خبطی سمجھتے ہیں

(اکبر الہ آبادی)

(کلیاتِ اکبر۔ اکبر الہ آبادی، ص:۲۵۷)

ہنگامہ ہے کیوں برپا تھوڑی سی جو پی لی ہے — ڈاکہ تو نہیں مارا چوری تو نہیں کی ہے (اکبر الہ آبادی)

(کلیاتِ اکبر۔ اکبر الہ آبادی، ص:۳۰۱)

پھرتے تھے دشت دشت دوانے کدھر گئے — وے عاشقی کے ہائے زمانے کدھر گئے

(شاہ نجم الدین مبارک آبرو)

(انتخابِ غزلیات آبرو۔ مرتب ڈاکٹر محمود ذاکر، ص:۱۴۳)

زبان یار من ترکی و من ترکی نمی دانم — چہ خوش بودے اگر بودے زبانش در دہانِ من (امیر خسرو)

(انتخابِ غزلیات آبرو۔ مرتب ڈاکٹر محمود ذاکر، ص:۴۱)

وے صورتیں نہ جانے کس دیس بستیاں ہیں — اب دیکھنے کو جن کے آنکھیں ترستیاں ہیں (میر سوز)

(کلام میر سوز مرتب۔ ڈاکٹر ارتضیٰ کریم، ص:۱۶)

رنگ سونے میں چمکتا ہے طرحداری کا — طرفہ عالم ہے ترے حسن کی بیداری کا

(حسرت موہانی ص:۵۰)

وہ نئے گلے وہ شکایتیں وہ مزے مزے کی حکایتیں — وہ ہر ایک بات پہ روٹھنا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

(مومن خاں مومن)

کبھی ہم میں تم میں جو چاہ تھی کبھی ہم سے تم سے بھی راہ تھی
کبھی ہم بھی تم بھی تھے آشنا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو (،،)

ہے دوستی تو جانبِ دشمن نہ دیکھنا — جادو گھر بھرا ہوا ہے تمہاری نگاہ میں (،،)

الجھا ہے پاؤں یار کا زلفِ دراز میں      لو آپ اپنے دام میں صیاد آ گی      (،،)

(مضمون مومن خان مومن۔ ڈاکٹر سید بشیر احمد، پندرہ روزہ صوائے اردو، یکم جنوری ۲۰۱۰ء بھوپال، ص:۶)

زندگی ہے یا کوئی طوفان ہے      ہم تو اس جینے کے ہاتھوں مر چکے      (میر درد)

(خواجہ میر دردؔ۔ مرتبہ ثاقب صدیقی۔ انیس احمد، ص:۱۹)

وائے نادانی کہ وقتِ مرگ یہ ثابت ہوا      خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا، جو سنا، افسانہ تھا (میر درد)

(خواجہ میر دردؔ۔ مرتبہ ثاقب صدیقی۔ انیس احمد، ص:۲۳)

شمع کی مانند ہم اس بزم میں      چشمِ نم آئے تھے دامن تر چلے      (میر درد)

(خواجہ میر دردؔ۔ مرتبہ ثاقب صدیقی۔ انیس احمد، ص:۱۸)

تہمتیں چند اپنے ذمّے دھر چلے      جس لئے آئے تھے ہم سو کر چلے      (میر درد)

فقیرانہ آئے صدا کر چلے      میاں خوش رہو ہم دعا کر چلے (بالا جی نائک ذرّہ + درد)

(بحوالہ: شعر کلیاتِ ذرّہ کتب خانہ آصفیہ حیدر آباد)

ہر سنگ میں شرار ہے تیرے ظہور کا      موسیٰ نہیں کہ سیر کروں کوہِ طور کا      (رفیع احمد سودا)

(خواجہ میر دردؔ۔ مرتبہ ثاقب صدیقی، ص:۱۵۸)

گل پھینکے ہے غیروں کی طرف بلکہ ثمر بھی      اے خانہ بر اندازِ چمن کچھ تو اِدھر بھی (رفیع احمد سودا)

(خواجہ میر دردؔ۔ مرتبہ ثاقب صدیقی، ص:۱۵۱)

تر دامنی پہ شیخ ہماری نہ جائیو      دامن نچوڑ دیں تو فرشتے وضو کریں      (میر دردؔ)

(خواجہ میر دردؔ۔ مرتبہ ثاقب صدیقی، ص:۲۹۱)

جی کی جی ہی میں رہی بات نہ ہونے پائی      حیف کہ اس سے ملاقات نہ ہونے پائی (میر درد)

(خواجہ میر دردؔ۔ مرتبہ ثاقب صدیقی، ص:۲۸۵)

ارض وسماں کہاں تری وسعت کو پا سکے      میرا ہی دل ہے وہ کہ جہاں تو سما سکے      (میر دردؔ)

(خواجہ میر دردؔ۔ مرتبہ ثاقب صدیقی، ص:۲۸۷)

جانے کا نہیں شور سخن کا مرے ہرگز      تا حشر جہاں میں مرا دیوان رہے گا      (میر تقی میر)

(انتخاب کلام میر۔ مرتبہ مولوی عبدالحق، ص:۶)



ہمارے آگے ترا جب کسی نے نام لیا      دلِ ستم زدہ کو ہم نے تھام تھام لیا      (میر تقی میر)

(انتخاب کلام میر۔ مرتبہ مولوی عبدالحق، ص:۱۹)

کہا میں نے کتنا ہے گل کا ثبات      کلی نے یہ سن کر تبسّم کیا      (میر تقی میر)

(انتخاب کلام میر۔ مرتبہ مولوی عبدالحق، ص:۴۳)

مت سہل ہمیں جانو پھرتا ہے فلک برسوں      تب خاک کے پردے سے انسان نکلتے ہیں (میر تقی میر)

(انتخاب کلام میر۔ مرتبہ مولوی عبدالحق، ص:۹۷)

زنداں میں بھی شورش نہ گئی اپنے جنوں کی      اب سنگ مداوا ہے اس آشفتہ سری کا (میر تقی میر)

(انتخاب کلام میر۔ مرتبہ مولوی عبدالحق، ص:۴۵)

غزل اُس نے چھیڑی مجھے ساز دینا      ذرا عمر رفتہ کو آواز دینا      (صفی لکھنوی)

(کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔ طارق سعید، ص:۵۱)

بیٹھ جاتا ہوں جہاں چھاؤں گھنی ہوتی ہے      ہائے کیا چیز غریب الوطنی ہوتی ہے (حفیظ جونپوری)

(کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔ طارق سعید، ص:۵۲)

قتل حسین اصل میں مرگِ یزید ہے      اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد (محمد علی جوہر)

(کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔ طارق سعید، ص:۵۲)

چت بھی اپنی ہے پٹ بھی ہے اپنی      میں کہاں ہار ماننے والا      (محمد علی جوہر)

(کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔ طارق سعید، ص:۵۲)

رشکِ آئینہ ہے اس رشکِ قمر کا پہلو      صاف ادھر سے نظر آتا ہے ادھر کا پہلو (میر مستحسن خلیقؔ)

(میر انیس۔ از علی جواز یدی۔ ص:۳۷)

انیسؔ دم کا بھروسا نہیں ٹھہر جاؤ      چراغ لے کے کہاں سامنے ہوا کے چلے      (میر انیسؔ)

(میر انیس۔ از علی جواز یدی۔ ص:۱۱۷)

عمر گزری ہے اسی دشت کی سیاحی میں      پانچویں پشت ہے شبیر کی مدّاحی میں      (میر انیسؔ)

(کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔ طارق سعید، ص:۴۴۱)

نہ چھیڑ اے نکہتِ بادِ بہاری راہ لگ اپنی    تجھے اٹکھیلیاں سوجھی ہیں ہم بیزار بیٹھے ہیں

(انشاءؔ اللہ خاں انشاؔ)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۴۶)

باغباں کلیاں ہوں ہلکے رنگ کی    بھیجنی ہیں ایک کمسن کے لئے    (امیر مینائی)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۴۵)

خوب پردہ ہے کہ چلمن سے لگے بیٹھے ہیں    صاف چھپتے بھی نہیں سامنے آتے بھی نہیں (داغ دہلوی)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۴۹)

تمناؤں میں الجھایا گیا ہوں    کھلونے دے کے بہلایا گیا ہوں

(شاد عظیم آبادی)

یہ بزم مئے ہے یاں کوتاہ دستی میں ہے محرومی    جو بڑھ کے خود اٹھا لے ہاتھ میں مینا اسی کا ہے (״)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۴۹)

چھلکائیں لاؤ بھر کے گلابی شراب کی    تصویر کھینچنی ہے تمہارے شباب کی (ریاض خیر آبادی)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۵۰)

گلے لپٹے ہیں وہ بجلی کے ڈر سے    الٰہی یہ گھٹا دو دن تو برسے    (ریاض خیر آبادی)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۵۰)

ترے ماتھے پہ یہ آنچل بہت ہی خوب ہے لیکن    تو اس آنچل سے ایک پرچم بنا لیتی تو اچھا تھا

(مجاز لکھنوی)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۵۳)

یہ اڑی اڑی سی رنگت یہ کھلے کھلے سے گیسو    تری صبح کہہ رہی ہے تری رات کا فسانہ (احسان دانش)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۵۵)

شب انتظار کی کشمکش میں نہ جانے کیسے سحر ہوئی    کبھی اک چراغ جلا دیا کبھی اک چراغ بجھا دیا

(مجروح سلطان پوری)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۵۶)



ابھی نہ چھیڑ محبت کے گیت اے مطرب    ابھی حیات کا ماحول خوشگوار نہیں (ساحر لدھیانوی)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۵۶)

ششدر ہے موجِ نیل تو ساحل ہے پُرسکوت    کشتی بغیر کون یہ دریا اتر گیا (ساحل بھارتی)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۵۸)

شغل بہتر ہے عشق بازی کا    کیا حقیقی و کیا مجازی کا    (ولیؔ دکنی)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۶۶)

رخِ روشن کے آگے شمع رکھ کر وہ یہ کہتے ہیں    اُدھر جاتا ہے دیکھیں یا اِدھر پروانہ آتا ہے (داغ دہلوی)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۱۳۴)

ہے دوستی تو جانبِ دشمن نہ دیکھنا    جادو بھرا ہوا ہے تمہاری نگاہ میں (مومن خاںؔ مومن)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۱۹۱)

تم مرے پاس ہوتے ہو گویا    جب کوئی دوسرا نہیں ہوتا    (مومن خاںؔ مومن)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۱۹۴)

قہر ہے، موت ہے، قضا ہے عشق    سچ تو یہ ہے بری بلا ہے عشق    (مومن خاںؔ مومن)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۱۹۵)

کھا کھا کے اوس اور بھی سبزہ ہرا ہوا    تھا موتیوں سے دامنِ صحرا بھرا ہوا    (میر انیس)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۴۱۲)

ذکر جب چھڑ گیا قیامت کا    بات پہونچی تری جوانی تک    (فانی بدایونی)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۴۵۵)

موجِ غم پر رقص کرتا ہے حبابِ زندگی    ہے الم کا سورۃ بھی جزِ کتابِ زندگی    (محمد اقبال)
خموشی سے مصیبت اور بھی سنگین ہوتی ہے    تڑپ اے دل تڑپنے سے ذرا تسکین ہوتی ہے

(شاد عظیم آبادی)

( کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔طارق سعید،ص:۴۶۹)

کہاں سے لاؤں صبرِ حضرت ایوب اے ساقی　　خم آئے گا، صراحی آئے گی، تب جام آئے گا

(شاد عظیم آبادی)

(کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔ طارق سعید۔ ص:۴۶۹)

گلوں میں رنگ بھرے بادِ نو بہار چلے　　چلے بھی آؤ کہ گلشن کا کاروبار چلے (فیض احمد فیض)

(کلاسیکی اُردو شاعری کی تنقید۔ طارق سعید۔ ص:۵۰۳)

دونوں جہان تیری محبت میں ہار کے　　وہ جا رہا ہے کوئی شبِ غم گزار کے (فیض احمد فیض)

(نقشِ فریادی۔ فیض احمد فیض۔ ص:۷۰)

دامِ ہر موج میں ہے حلقۂ صد کامِ نہنگ　　دیکھیں کیا گزرے ہے قطرے پہ گہر ہونے تک

(مرزا غالب)

(اردو شاعری۔ انتخاب۔ مرتب ڈاکٹر خورشید عالم۔ ص:۵۵)

شام بھی تھی دھواں دھواں حسن بھی تھا اداس اداس　　دل کو کئی کہانیاں یاد سی آ کے رہ گئیں

(فراق گورکھپوری)

(اردو شاعری۔ انتخاب۔ مرتب ڈاکٹر خورشید عالم۔ ص:۱۲۳)

ایک مدّت سے تری یاد بھی آئی نہ ہمیں　　اور ہم بھول گئے ہوں تجھے ایسا بھی نہیں (فراق گورکھپوری)

(اردو شاعری۔ انتخاب۔ مرتب ڈاکٹر خورشید عالم۔ ص:۱۲۵)

اک فرصتِ گناہ ملی، وہ بھی چار دن　　دیکھے ہیں ہم نے حوصلے پروردگار کے (فیض احمد فیض)

(اردو شاعری۔ انتخاب۔ مرتب ڈاکٹر خورشید عالم۔ ص:۱۳۷)

وہ بات سارے فسانے میں جس کا ذکر نہ تھا　　وہ بات ان کو بہت ناگوار گزری ہے (فیض احمد فیض)

(اردو شاعری۔ انتخاب۔ مرتب ڈاکٹر خورشید عالم۔ ص:۱۳۹)

بنائے کعبہ پڑتی ہے جہاں ہم خشتِ خم رکھ دیں　　جہاں ساغر پٹک دیں چشمۂ زمزم نکل آئے

(ریاض خیر آبادی)

(میخانۂ ریاض۔ مرتب۔ تسنیم مینائی۔ ص:۶۳)



حنا لگا کے پہونچتے ہیں گل رخوں میں ریاضؔ　　کچھ ان کی ریش مبارک کا اعتبار نہیں

(ریاض خیر آبادی)

(میخانۂ ریاض۔ مرتب۔ تسنیم مینائی۔ ص:۱۰۰)

زاہد تمام عمر فرشتہ بنا رہا　　اُس نے کیا جو کام یہ کام آدمی کا تھا (ریاض خیر آبادی)

(میخانۂ ریاض۔ مرتب۔ تسنیم مینائی۔ ص:۱۷۹)

کام آنے کی نہیں دولت و ثروت کچھ بھی　　کام وہ کر کہ جو دنیا میں ترا نام چلے (ریاض خیر آبادی)

(میخانۂ ریاض۔ مرتب۔ تسنیم مینائی۔ ص:۱۷۸)

آپ آئے تو خیالِ دلِ ناشاد آیا　　کتنے بھولے ہوئے زخموں کا پتہ یاد آیا (ریاض خیر آبادی)

(میخانۂ ریاض۔ مرتب۔ تسنیم مینائی۔ ص:۲۱۳)

مر کے بھی مجکو تعلق ہے جو میخانے سے　　میرے حصّے کی چھلک جاتی ہے پیمانے سے

(ریاض خیر آبادی)

(میخانۂ ریاض۔ مرتب۔ تسنیم مینائی۔ ص:۲۸۰)

اپنے مرکز کی طرف مائل پرواز تھا حسن　　بھولتا ہی نہیں عالم تری انگڑائی کا (عزیز لکھنوی)

(مجموعہ۔ گل کدہ۔ عزیز لکھنوی۔ ص:۳۰)

کام ہے میرا تغیر، نام ہے میرا شباب　　میرا نعرہ، انقلاب و انقلاب و انقلاب

(جوش ملیح آبادی)

(سیف و سبو۔ جوش ملیح آبادی۔ ص:۱۸)

ہم ایسے اہلِ نظر کو ثبوتِ حق کے لئے　　اگر رسول نہ ہوتے تو صبح کافی تھی (جوش ملیح آبادی)

تُو آتشِ دوزخ سے ڈراتا ہے اُنہیں　　جو آگ کو پی جاتے ہیں پانی کر کے (جوش ملیح آبادی)

(سیف و سبو۔ جوش ملیح آبادی۔ ص:۲۵۸)

اللہ اگر روٹھ رہا ہے، روٹھے　　کیا اس سے غرض عُرس مناتے رہیے (جوش ملیح آبادی)

(سیف و سبو۔ جوش ملیح آبادی۔ ص:۴۶)

شکیل احساس ہے مجھ کو ہر اک موزوں طبیعت کا       غزل پڑھنے سے پہلے رنگِ محفل دیکھ لیتا ہوں

(شکیل بدایونی)

(رعنائیاں۔شکیل بدایونی،ص:۴۶)

کیا خوب برقؔ تو نے دکھائی ہے زورِ طبع       کاغذ پہ رکھ دیا ہے کلیجہ نکال کے (لالہ رام رکھا برقؔ)

(اس شعر کا پہلا مصرع اس طرح بھی مشہور ہے۔اس خط کو چاک کیجیئے گا دیکھ بھال کے ماہنامہ شاعر۔ممبئی دسمبر ۲۰۰۹ء آوارہ گرد اشعار۔محمد شمس الحق،ص:۳۰)

یہ بزمِ مئے ہے ہاں کوتاہ دستی میں ہے محروی       جو بڑھ کر خود اٹھا لے ہاتھ میں مینا اُسی کا ہے

(شاد عظیم آبادی)

(سروش ہستی۔شاد عظیم آبادی،ص:۷۴)

شہر میں اپنے یہ لیلیٰ نے منادی کر دی       کوئی پتھر سے نہ مارے مرے دیوانے کو

(شیخ تراب علی قلندر)

(مشہور اشعار گمنام شاعر۔خلیق الزماں نصرت۔ماہنامہ بزم سہارا۔نوئیڈا فروری ۲۰۱۰ء ص:۵۹)

دنیا کے جو مزے ہیں ہرگز وہ کم نہ ہوں گے       چرچے یونہی رہیں گے افسوس ہم نہ ہوں گے

(آغا محمد تقی)

(بزم سہارا۔نوئیڈ۔خلیق الزماں نصرت۔فروری ۲۰۱۰ء ص:۵۹)

انہیں پتھروں پہ چل کر اگر آ سکو تو آؤ       مرے گھر کے راستے میں کوئی کہکشاں نہیں ہے

(مصطفٰے زہدی + تیغ الہٰ آبادی)

(پاکستان میں مصطفٰی زہدی کے نام سے لکھتے رہے ہندوستان میں تیغ الہٰ آبادی کے نام سے مشہور تھے)

(بزم سہارا۔نوئیڈ۔خلیق الزماں نصرت۔فروری ۲۰۱۰ء ص:۵۹)

روندے ہے نقشِ پا کی طرح خلق یاں مجھے       اے عمر رفتہ! چھوڑ گئی تو کہاں مجھے (میر درد)

ایک ہو جائیں تو بن سکتے ہیں خورشید مبیں       ورنہ ان بکھرے ہوئے تاروں سے کیا کام بنے

(ابو لمجاہد زاہد)

(بزم سہارا۔نوئیڈ۔خلیق الزماں نصرت۔فروری ۲۰۱۰ء ص:۵۹)



صد سالہ دورِ چرخ تھا ساغر کا ایک دور       نکلے جو میکدے سے تو دنیا بدل گئی

(ریاض خیر آبادی + کرامت علی خاں گستاخ)

(بحوالہ: گلستان ہزار رنگ۔سید بہاوالدین،ص:242)

پگڑی اپنی سنبھالئے گا میر       اور بستی نہیں یہ دلّی ہے (بقاء اللہ بقاؔ)

(یہ شعر میر تقی میرؔ پر طنز ہے۔پہلے مصرع میں آنے سے لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ یہ شعر میر تقی میر کا ہے۔جبکہ یہ شعر بقأ اللہ بقاؔ کا ہے)

(بزم سہارا۔نوئیڈ۔خلیق الزماں نصرت۔فروری ۲۰۱۰ء ص:۵۹)

گاہے گاہے کی ملاقات ہی بہتر ہے صفی       قدر کھو دیتا ہے ہر روز کا آنا جانا (صفی اورنگ آبادی)

(بزم سہارا۔نوئیڈ۔خلیق الزماں نصرت۔فروری ۲۰۱۰ء ص:۵۹)

چل ساتھ کہ حسرت دلِ مرحوم سے نکلے       عاشق کا جنازہ ہے ذرا دھوم سے نکلے

(مرزا محمد علی فدوئی عظیم آبادی)

(ذرّہ حیدر آبادی کہتے ہیں کہ اکثر حضرات نے اس شعر کو امروہوی اور ثاقب لکھنوی سے منسوب کیا ہے اور پہلا مصرع اس طرح سے لکھا ہے چل ساتھ کہ حسرت دلِ مرحوم سے نکلے)

(کلیات مرزا محمد علی فدوئی میں ئی شعر موجود ہے۔مرتب سید محمد حنین۔مطبوعہ آزاد پریس پٹنہ ۱۹۵۶ء

بحوالہ: ماہنامہ شاندار دسمبر ۲۰۰۹ء مضمون کوئی اور ہے۔از ذرّہ حیدر آبادی،ص ۳۰)

مرتب کر گیا اک عشق کا قانون دنیا میں       وہ دیوانے ہیں جو مجنوں کو دیوانہ بتاتے ہیں

(آسی اُلدنی)

ذوقِ یقیں نے کفر کو ایماں بنا دیا       جس در پہ سر جھکا درِ جاناں بنا دیا (روشؔ صدیقی)

کبھی رونا کبھی ہنسنا کبھی حیران ہو رہنا       محبت کیا بھلے چنگے کو دیوانہ بناتی ہے (میر درد)

تذکرہ دہلیٔ مرحوم کا اے دوست نہ چھیڑ       نہ سنا جائے گا ہم سے یہ فسانہ ہرگز (رفیع سودا)

آخر گلِ اپنی صرف درِ مے کدہ ہوئی ہے        پہنچے وہاں ہی خاک جہاں کا خمیر ہو

(جہاندار شاہ جہاں دار)

(مذکورہ شعر شاعر لکھنوی سے منسوب ہے اور اس طرح سے لکھا اور پڑھا جاتا ہے)

پہنچی وہیں پہ خاک جہاں کا خمیر تھا

(ذرّہ حیدر آبادی کہتے ہیں کہ یہ شعر سودؔا سے بھی منسوب ہے مگر کسی معتبر کلیاتِ سودؔا میں نہیں۔ اس شعر کے خالق جہاندار شاہ جہاں دار کا ہے دیکھئے۔ خم خانہ جاوید (جلد دوم) ص:۳۲۲۔ دیوان جہاں دار: مرزا جوان بخت جہاں دار مرتبہ ڈاکٹر وحید قریشی۔ مجلس ترقی اردو ادب (لاہور) بحوالہ: ماہنامہ شاندار اعظم گڑھ مضمون شاعر کوئی اور ہے۔ ذرّہ حیدر آبادی دسمبر ۲۰۰۹ء ص:۳۰)

ہزار شیخ نے داڑھی بڑھائی سن کی سی        مگر وہ بات کہاں مولوی مدن کی سی (انشاؔ اللہ خاں انشاؔ)

(یہ شعر اکبر الہٰ آبادی سے منسوب ہے۔ کلیات اکبر الہٰ آبادی۔ مرتب عشرت حسین (فرزند اکبر الہٰ آبادی) اسرار کریمی پریس الہٰ آباد ۱۹۴۰ء میں نہیں ہے۔ کلیات اکبر الہٰ آبادی (حصہ چہارم) کراچی میں بھی یہ شعر نہیں ہے۔ محمد شمس الحق اپنی کتاب اردو کے ضرب المثل اشعار۔ ادارہ یادگار غالب کراچی میں لکھتے ہیں میری تحقیق کے مطابق یہ شعر انشاؔ اللہ خاں انشاؔ کا ہے یہ شعر خم خانہ جاوید (جلد چہارم) لال سری رام دہلی ۱۹۲۵ء میں ص: ۳۲۰ پر انشاؔ سے منسوب ہے۔ مولوی عبدالحکیم خلف سید عبدالرحیم کے حالاتِ زندگی لکھتے ہوئے لالہ سری رام رقم طراز ہیں۔ آپ شاہ جہاں پور روہیل کھنڈ کے باشندے تھے آپ مولوی مدن صاحب مشہور متجر عالم کی اولاد میں سے ہیں جو نواب سعادت علی خاں کے اتالیق تھے اور جن کی تعریف میں سید انشاؔ نے مزاحاً مذکورہ شعر کہا۔ یہ شعر انشاؔ کا ہی ہے اکبر الہٰ دبای کا نہیں ہے)

خدا کے دین کا موسیٰ سے پوچھئے احوال        کہ آگ لینے کو جائیں پیمبری ہو جائے

(نواب امین الدولہ میر)

(بحوالہ: مضمون شاعر کوئی اور ہے۔ ذرّہ حیدر آبادی۔ ماہنامہ شاندار۔ اعظم گڑھ دسمبر ۲۰۰۹ء ص:۳۱)

کم بخت کبھی جی سے گزرنے نہیں دیتی        جینے کی تمنا مجھے مرنے نہیں دیتی (نوح ناروی)

نہ سمجھا جب حقیقت کو کسی نے        خدا پیدا کیا ہر آدمی نے (افسر میرٹھی)

تکلّف برطرف کیوں پھول لے کر آؤ تربت پر        مگر جب فاتحہ کو ہاتھ اٹھانا مسکرا دینا (سائل دہلوی)



چار جانب دیکھ کر سچ بولئے        آدمی پھرتے ہیں سرکاری بہت (کیف بھوپالی)

اس تشنہ لب کی نیند نہ ٹوٹے دعا کرو        جس تشنہ لب کو نیند میں دریا دکھائی دے

(کرشن بہادری نور)

تم مدرسوں میں صرف کتابیں پڑھا کئے        ہم تجربوں کی دھوپ میں فنکار ہو گئے (رئیس انصاری)

تنگ دستی اگر نہ ہو سالکؔ        تندرستی ہزار نعمت ہے (قربان علی سالکؔ)

(قربان علی سالک مرزا غالب کے شاگرد تھے مگر اتنے مشہور نہیں جتنے غالب اسی بنا پر لوگ سمجھتے ہیں کہ یہ شعر غالب کا ہے اور ان کے تخلص کے بشمول اس طرح پڑھتے ہیں) تنگ دستی اگر نہ ہو غالب

(یہ شعر قربان علی سالک ہے غالب کا نہیں دیکھئے کلیات قربان علی سالکؔ مرتب کلب علی خان فائق لاہور، نومبر ۱۹۶۶ء ص:۴۷۴)(بحوالہ: مضمون شاعر کوئی اور ہے۔ ذرّہ حیدر آبادی۔ ماہنامہ شاندار۔ اعظم گڑھ دسمبر ۲۰۰۹ء ص:۳۲)

چند تصویرِ بتاں چند حسینوں کے خطوط        بعد مرنے کے مرے گھر سے یہ ساماں نکلا (نامعلوم)

(ذرّہ حیدر آبادی کہتے ہیں کہ حنیف نقوی اپنی کتاب غالب احوال و آثار، میں غالب سے منسوب اس شعر کے متعلق لکھتے ہیں۔ زیر بحث شعر نہ تو غالب کی ان دونوں غزلوں میں سے کسی غزل میں موجود ہے اور نہ غالب کی زندگی میں شائع شدہ دیوان اول کے کسی نسخے میں اس کا سراغ ملتا ہے۔ بعد میں مطبوعہ نسخوں میں جس نسخے کو سب سے پہلے کلام غالب کی حیثیت دی گئی وہ بدایونی سے شائع شدہ چوتھا ایڈیشن ہے جس کا دیباچہ ۱۴ر جولائی ۱۹۲۱ء کو لکھا جا چکا تھا اور یہ حقیقت منکشف ہو گئی کہ یہ شعر غالب کا نہیں ہے بلکہ کسی اور کا ہے تو ۱۹۲۳ء میں اسی دیوان کے دو اور ایڈیشن شائع ہوئے تو ان میں سے اس شعر کو نکال دیا گیا۔ (یہ شعر ہنوز تحقیق طلب ہے) لیکن ماہنامہ شاعر ممبئی اگست ۲۰۰۹ء کے شمارے ص:۳۳ میں اس شعر کو بزم اکبر آبادی کا شعر لکھا گیا ہے۔

(بحوالہ: مضمون شاعر کوئی اور ہے۔ ذرّہ حیدر آبادی۔ ماہنامہ شاندار۔ اعظم گڑھ دسمبر ۲۰۰۹ء ص:۳۲)

یادِ ماضی عذاب ہے یارب        چھین لے مجھ سے حافظہ میرا (اختر انصاری)

(اس شعر کو فلوریڈا۔ امریکہ سے ایک معروف کالم نگار نے اپنے کالم "بعنوان" یہ شعر کس کا ہے میں اس شعر کو حسرت موہانی سے منسوب کیا ہے جبکہ روزنامہ "سیاست انڈیا" میں ایک صاحب نے اسی شعر کو جلیل مانک پوری سے منسوب کیا ہے کچھ نے اختر اکبر آبادی سے منسوب کیا ہے یہ شعر اختر انصاری کی تخلیق ہے۔ دیکھئے، شعری مجموعہ۔ آبگینے اختر انصاری، لاہور ۱۹۶۱ء اور کلاسکی اردو شاعری کی تنقید ص:۵۵)

(بحوالہ: مضمون۔ شاعر کوئی اور ہے۔ ذرّہ حیدر آبادی۔ ماہنامہ شاندار، اعظم گڑھ، دسمبر ۲۰۰۹ء ص:۳۳)

بے تابیاں سمیٹ کے سارے جہان کی        جب کچھ نہ بن سکا تو مرا دل بنا دیا (نگینوی نیگنوی)

(یہ شعر تقریباً ۲۲ کے قریب شعرائے کرام سے منسوب ہے۔ دراصل یہ شعر نجمی نیگنوی کا ہے آپ شاعر مزدور حضرت احسان دانش کے شاگرد تھے اور سالہ عالم گیر کے ایڈیٹر بھی رہے ہیں۔ دیکھئے ''گل ہائے رنگ رنگ'' مرتبہ محمد شمس الحق۔ اسلام آباد ۱۹۹۵ء)

(بحوالہ: مضمون۔ شاعر کوئی اور ہے۔ ذرّہ حیدر آبادی۔ ماہنامہ شاندار، اعظم گڑھ، دسمبر ۲۰۰۹ء ص: ۳۲)

جذبۂ عشق سلامت ہے تو انشاءٔ اللہ        کچے دھاگے سے چلے آئیں گے سرکار بندھے

(ذرّہ حیدر آبادی کہتے ہیں کہ جناب عزیز الرحمان نے اپنی کتاب ''علمی مجلس'' معروف یہ شعروں کی ڈکشری جلد اول ص: ۱۰۸ پر اس شعر کو انشاءٔ اللہ خاں انشاءٔ سے منسوب کیا ہے۔ راقم کو کسی معتبر کلیاتِ انشاءٔ مین یہ شعر کہیں نہیں ملا۔ ڈاکٹر شفیق علی خاں۔ اپنی کتاب ''اردو ضرب المثل'' ۱۹۸۸ء بدایونی میں ص: ۶۵ پر اس شعر کو داغ دہلوی سے منسوب کیا ہے۔ حیرت کی بات ہے کہ داغ کے چاروں شعری مجموعوں گلزارِ داغ، آفتاب، مہتابِ داغ، اور یادگارِ داغ میں یا داغ کے کسی معتبر کلیات یا غیر مطبوعہ نسخے میں یہ شعر کہیں موجود نہیں ہے یہ بات بالکل سمجھ سے بالا تر ہے کہ جب انشاءٔ اور داغ کے کسی مجموعے یا کلیات میں یہ شعر سرے سے ہی نہیں تو ان حضرات نے کیسے اس شعر کو ان سے منسوب کر دیا) (یہ شعر ہنوز تحقیق طلب ہے)

(بحوالہ: مضمون۔ شاعر کوئی اور ہے۔ ذرّہ حیدر آبادی۔ ماہنامہ شاندار، اعظم گڑھ، دسمبر ۲۰۰۹ء ص: ۳۲)

میں اکیلا ہی چلا تھا جانبِ منزل مگر        لوگ ساتھ آتے گئے کارواں بنتا گیا

(مجروح سلطان پوری)

(کچھ شعر گلدستوں میں اس شعر کو مخدوم محی الدین سے بھی منسوب کیا گیا ہے۔ اسکی وضاحت خود مجروح سلطان پوری نے کراچی کے عالمی مشاعرہ میں کی ہے) کہ یہ شعر میرا ہے۔

(غزل از۔ مجروح سلطان پوری۔ بحوالہ: مضمون۔ شاعر کوئی اور ہے۔ ذرّہ حیدر آبادی۔ ماہنامہ شاندار اعظم گڑھ دسمبر ۲۰۰۹ء ص: ۳۳)

اسلام کے دامن میں بس اس کے سوا کیا ہے        اک ضرب ید اللھی اور اک سجدۂ شبّیری

(وقار انبالوی)

ہوا جب غم سے یوں بے حس تو غم کیا سر کے کٹنے کا        نہ ہوتا گر جدا تن سے تو زانو پر دھرا ہوتا (غالب)



مقدر کی ہیں باتیں جب مقدر پھوٹ جاتے ہیں        تو لب تک آتے آتے کتنے ساغر ٹوٹ جاتے ہیں

(خاک پونوی)

(ماہنامہ۔ بزم سہارا۔ خلیق الزماں نصرت۔ فروری ۲۰۱۰ء ص: ۵۹)

فرشتوں سے بڑھ کر ہے انسان بننا        مگر اس میں پڑتی ہے محنت زیادہ (مولانا حالی)

(دیوان حالی۔ الطاف حسین حالی۔ ص: ۱۰۶)

گلشن پرست ہوں مجھے گل ہی نہیں عزیز        کانٹوں سے بھی نباہ کئے جا رہا ہوں میں (جگر مراد آبادی)

(آتشِ گل۔ جگر مراد آبادی۔ ص: ۸۷)

یوں زندگی گزار رہا ہوں ترے بغیر        جیسے کوئی گناہ کئے جا رہا ہوں میں (جگر مراد آبادی)

(آتشِ گل۔ جگر مراد آبادی۔ ص: ۸۷)

ہم کو مٹا سکے یہ زمانے میں دم نہیں        ہم سے زمانہ خود ہے زمانے سے ہم نہیں

(جگر مراد آبادی)

(آتشِ گل۔ جگر مراد آبادی۔ ص: ۱۱۱)

محبت صلح بھی پیکار بھی ہے        یہ شاخِ گل بھی ہے تلوار بھی ہے (جگر مراد آبادی)

(آتشِ گل۔ جگر مراد آبادی۔ ص: ۱۴۹)

فکرِ جمیل خوابِ پریشاں ہے آج کل        شاعر نہیں ہے وہ جو غزل خواں ہے آج کل

(جگر مراد آبادی)

(آتشِ گل۔ جگر مراد آبادی۔ ص: ۲۰۱)

خدا جانے یہ کس کی جلوہ گاہِ ناز ہے دنیا        ہزاروں اٹھ گئے کثرت وہی باقی ہے مجلس کی

(اسیر لکھنوی)

(دیوان اسیر۔ مرتب مظفر علی امیر۔ ص: ۳۴۔ بحوالہ: ماہنامہ شاعر ممبئی۔ آوارہ گرد اشعار۔ محمد شمس الحق۔ دسمبر ۲۰۰۹ء ص: ۳۰)

عشق کی ابتدا تو جانتے ہیں        عشق کی انتہا نہیں معلوم (شفیق جونپوری)

دل کے پھپھولے جل اٹھے سینے کے داغ سے        اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے

(پنڈت مہتاب رائے تاباںؔ)

دنیا کے جو مزے ہیں ہرگز وہ کم نہ ہوں گے
چرچے یوں ہی رہیں گے افسوس ہم نہ ہوں گے
(مرزا محمد تقی خاں بہادر ترقی)

اس دل میں ترے حسن کی وہ جلوہ گری ہے
جو دیکھے ہے کہتا ہے کہ شیشے میں پری ہے
(جوشش عظیم آبادی)

ناخنوں سے گوشت ہو سکتا نہیں ہرگز جُدا
چھوٹ سکتا ہی نہیں چولی کا اور دامن کا سنگ
(ظفر علی خاں)

جوانی سے زیادہ وقتِ پیروی جوش ہوتا ہے
بھڑکتا ہے چراغِ صبح جب خاموش ہوتا ہے
(شاد لکھنوی)

لائے اس بت کو التجا کر کے
کفر ٹوٹا خدا خدا کر کے (دیا شنکر نسیم)

شکست و فتح میاں اتفاق ہے لیکن
مقابلہ تو دلِ ناتواں نے خوب کیا (امیر ٹانڈوی)

(اس شعر کو میر یا میؔر سے منسوب کرتے ہیں جبکہ یہ امیر ٹانڈوی کا شعر ہے، بحوالہ ماہنامہ شاعر ممبئی ص: ۲۹ ستمبر ۲۰۰۸ء)

مجھ کو دشمن، نہ یار نے مارا
گردشِ روزگار نے مارا (منشی عجائب رائے شوقؔ)

جس طرف کی تان سنئے اک نرالا راگ ہے
شوق اپنی اپنی ڈفلی، اپنا اپنا راگ ہے (،،)

کچھ اڑا لو مزہ جوانی کا
کیا بھروسہ ہے زندگانی کا (اختر شیرانی)

خیال زلف دوتا میں نصیؔر پیٹا کر
گیا ہے سانپ نکل اب لکیر پیٹا کر (شاہ نصیر دہلوی)

صنم سنتے ہیں تیری بھی کمر ہے
کہاں ہے کس طرح کی ہے کدھر ہے
(شاہ مبارک آبرو)

میں انتظار کروں گا ترا قیامت تک
خدا کرے کہ قیامت ہو اور تو آئے (یوسف ظفرؔ)

چرخ کو کب یہ سلیقہ ہے ستمگاری میں
کوئی معشوق ہے اس پردۂ زنگاری میں
(منّو لال کائستھ صبؔا)

اگر بخشے زہے قسمت نہ بخشے تو شکایت کیا
سرِ تسلیم خم ہے جو مزاجِ یار میں آئے
(نواب علی اصغؔر)



شب کو مئے خوب سی پی اور صبح کو توبہ کر لی
رند کے رند رہے ہاتھ سے جنت نہ گئی
(ضامن علی خاں جلیلؔ)

برابری کا تری گل نے جب خیال کیا
صبا نے مار طمانچے منھ اس کا لال کیا
(حیدر بخش حیدری)

دیا ہے خلق کو تا کہ اسے نظر نہ لگے
بنا ہے عیش تجمل حسین خاں کے لئے
(تجمل حسین خان)

محروم آج عالمِ فانی سے چل بسا
مانگو یہی دعا کہ خدا مغفرت کرے
(تلوک چند محروم)

عید کا دن ہے گلے آج تو مل لے ظالم
رسمِ دنیا بھی ہے، موقع بھی ہے دستور بھی ہے
(انور شیخ)

آ عندلیب مل کے کریں آہ و زاریاں
تو ہائے گل پکار میں چلاؤں ہائے دل
(رند لکھنوی)

نہ تڑپنے کی اجازت ہے نہ فریاد کی ہے
گھٹ کے مر جاؤں یہ مرضی مرے صیّاد کی ہے
(شاد لکھنوی)

ناکام کیا رہیں گے کچھ کام کر رہیں گے
بدنام ہوں گے تو بھی اک نام کر رہیں گے
(مرزا خدا حسین فدؔا)

زندہ ہوں اس طرح کہ غمِ زندگی نہیں
جلتا ہوا دیا ہوں مگر روشنی نہیں (بہزاد لکھنوی)

اذاں دی کعبے میں ناقوس دیر میں پھونکا
کہاں کہاں ترا عاشق تجھے پکار آیا
(لالہ رام رکھا برق + محمد رضا برقؔ)

پھنس گیا ہوں کشمکش میں اُن کے فیضِ عام سے
سوچتا ہوں اب کہ چلّو سے پیوں یا جام سے
(ناوک لکھنوی)

بد مستیوں کا رنگ ہے جوشِ شباب میں
گویا کہ وہ نہائے ہوئے ہیں شراب میں
(انور دہلوی)

اہلِ ہنر کے دل میں دھڑکتے ہیں سب کے دل — سارے جہاں کا درد ہمارے جگر میں ہے
(فضل احمد کریمی فضلی)

محبت رنگ دے جاتی ہے جب دل دل سے ملتا ہے — مگر مشکل تو یہ ہے دل بڑی مشکل سے ملتا ہے
(سخاوت حسین)

تمہیں غیروں سے کب فرصت ہم اپنے غم سے کب خالی — چلو بس ہو چکا ملنا نہ تم خالی نہ ہم خالی
(مرزا جعفر علی حسرتؔ)

لکھ کر جو میرا نام زمیں پر مٹا دیا — ان کا تھا کھیل خاک میں مجھکو ملا دیا
(نواب اختر علی اخترؔ)

راہ پر ان کو لگا لائے تو ہیں باتوں میں — اور کھل جائیں گے دو چار ملاقاتوں میں (میر اثرؔ)
یہ منصب بلند ملا جس کو مل گیا — ہر مدّعی کے واسطے دار و رسن کہاں
(خاں بہادر رشکی جہانگیر آبادی)

وصالِ یار سے دونا ہوا عشق — مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی (شیخ محمد جان شادؔ)
شعلہ بھڑک اٹھا مرے اس دل کے داغ سے — آخر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے
(پنڈت مہتاب رائے تاباں دہلویؔ)

سینے میں دل ہے دل میں داغ داغوں میں سوز و سازِ عشق — پردہ بہ پردہ ہے نہاں پردہ نشیں کا رازِ عشق
(بیدمؔ شاہ وارثی)

یہ عذرِ امتحانِ جذبِ دل کیسا نکل آیا — ہم الزام اسکو دیتے تھے قصور اپنا نکل آیا (آبروؔ)
زمانے کے ہاتھوں سے چارا نہیں ہے — زمانہ ہمارا تمہارا نہیں ہے (عبرتؔ گورکھپوری)
جا کو راکھے سائیاں مار سکے نہ کوئی — بال نہ بانکا کر سکے جو جگ بیری ہووے (سنت کبیر)
جگنو میاں کی دُم جو چمکتی ہے رات کو — سب دیکھ دیکھ اس کو بجاتے ہیں تالیاں
(اشرف علی خاں فغاںؔ)

زندگی نام ہے روانی کا — کیا تھمے گا بہاؤ پانی کا (عبدالحمید عدمؔ)
گوری سوئے سیج پر منہ پر ڈارے کیش — چل خسروؔ گھر اپنے رین بھئی چو دیس (امیر خسروؔ)



شیشہ ٹوٹے گل مچ جائے — دل ٹوٹے آواز نہ ہو (دل لکھنوی)
شہ زور اپنے زور میں گرتا ہے مثلِ برق — وہ طفل کیا گرے گا جو گھٹنوں کے بل چلے (عظیم بیگ)
یادگارِ زمانہ ہیں ہم لوگ — سن رکھو تم، فسانہ ہیں ہم لوگ (منتظر لکھنوی)

خود فنا ہو کے ذات میں ملنا — یہ تماشا حباب میں دیکھا (ولی دکنی)
جب تلک ہے جدا تو ہے قطرہ — بحر میں مل گیا تو دریا ہے (جسٹس شاہ دین ہمایوںؔ)
گئے دونوں جہاں کے کام سے ہم نہ ادھر کے رہے نہ اُدھر کے رہے
نہ خدا ہی ملا نہ وصالِ صنم نہ اِدھر کے رہے نہ اُدھر کے رہے (مرزا صادق شررؔ)
ادا سے دیکھ لو جاتا رہے گلہ دل کا — بس اک نگاہ پہ ٹھہرا ہے فیصلہ دل کا (قلق لکھنوی)
گلے سے لگتے ہی جتنے گلے تھے بھول گئے — وگرنہ یاد تھیں مجھکو شکایتیں کیا کیا
(حافظ عبدالرحمان خاں احسانؔ)

قندلب کا ان کے بوسہ بے تکلف لے لیا — گالیاں کھائیں بلا سے منھ تو میٹھا ہو گیا
(مرزا مفتونؔ)

تھا لطفِ چشمِ ناز بھی کیفِ شباب میں — جیسے کوئی شراب ملا دے شراب میں (بدرالدین صبرؔ)
ادا آئی، حیا آئی، غرور آیا، حجاب آیا — ہزاروں آفتیں لے کر حسینوں پر شباب آیا
(نوحؔ ناروی)

اٹھو ورنہ حشر نہیں ہوگا پھر کبھی — دوڑو زمانہ چال قیامت کی چل گیا
(جسٹس شاہ دین ہمایوںؔ)

دردِ سر ہی ہے کہ جو صندل لگانے کا ہو دماغ — اس کا اک گھسنا، لگانا، دردِ سر یہ بھی تو ہے (کذا)
(الٰہی بخش خاں معروفؔ)

غزالاں تم تو واقف ہو کہو مجنوں کے مرنے کی — دوانہ مر گیا آخر کو، ویرانے پہ کیا گزری
(راجہ رام نارائن موزوںؔ)

اور ہوتے ہیں جو محفل میں خموش آتے ہیں    آندھیاں آتی ہیں جب حضرتِ جوش آتے ہیں

(جوش ملسیانی)

صبح ہوتا ہے شام ہوتا ہے    ذکر ان کا، مدام ہوتا ہے    (میلا رام وفا)

دامن پہ کوئی چھینٹ نہ خنجر پہ کوئی داغ    تم قتل کرو ہو کہ کرامات کرو ہو    (کلیم عاجز)

لبِ عشق میں ہوتا ہے مائل بہ فغاں پہلے    جب آگ سلگتی ہے اُٹھتا ہے دھواں پہلے    (فنا نظامی)

تاراجیٔ گلشن کی خاطر بس ایک ہی الّو کافی ہے    ہر شاخ پہ الّو بیٹھا ہے انجامِ گلستاں کیا ہوگا

(پرویز شاہدی)

زندگی کا ساز بھی کیا ساز ہے    بج رہا ہے اور بے آواز ہے    (سید محمد جعفر حیات)

بزم سے اُس نے نکلوا کے کہا شمس مجھے    بن بلائے ہوئے آنے کا مزہ دیکھ لیا

(شمس کلکوتی)

دورنگی چھوڑ دے یک رنگ ہوجا    سراپا موم ہو یا سنگ ہوجا    (سراج اورنگ آبادی)

میرے جگر کے درد کا چارہ کب آئے گا    اک بار آ چکا ہے دوبارہ کب آئے گا    (〃)

؟ خدا کا نام تو ہر حال میں اسمِ معظم ہے    علی کا نام میں لے لوں تو مشکل تھرتھرا اُٹھے

(حکیم شمس الضحٰی شمسی)

چار دن بلبلِ بے کس نہ رہی بے کھٹکے    کبھی گلچیں جو گیا باغ سے صیاد آیا (میر وزیر علی صبا لکھنوی)

پینا حرام ہے نہ پلانا حرام ہے    پینے کے بعد ہوش میں آنا حرام ہے    (مخمور دہلوی)

ایک ٹیس جگر میں اُٹھتی ہے اک درد سا دل میں ہوتا ہے    ہم راتوں کو رویا کرتے ہیں جب سارا عالم سوتا ہے    (ضیا)

دل کے آئینے میں ہے تصویرِ یار    جب ذرا گردن جھکائی دیکھ لی    (لالہ موجی رام موجی)

چاہت کا جب مزہ ہے کہ وہ بھی ہوں بیقرار    دونوں طرف ہو آگ برابر لگی ہوئی

(سید ظہیر الدین ظہیر دہلوی)

سچ تو یہ ہے لاکھ سر مارا کرو ماتھا گھسو    کچھ کرو لکھا نہیں مٹتا کبھی تقدیر کا

(خان بہادر سروش دہلوی)



سرِ مژگاں سے یہ نالے اب بھی آنسو کو ترستے ہیں    یہ سچ ہے جو گرجتے ہیں وہ بادل کم برستے ہیں؟

(شاہ نصیر)

نصیر اس کج ادا کی کج ادائی کب نہیں ہوتی    مثل مشہور ہے رسّی جلی لیکن نہ بل نکلا    (〃)

چشم پر آب ہے اور اُس پہ جگر جلتا ہے    کیا قیامت ہے کہ برسات میں گھر جلتا ہے

(فدوی لاہوری)

خفا اس سے تو کیوں مری جان ہے    اثر تو کوئی دم کا مہمان ہے    (اثر لکھنوی)

ہونٹوں کو میرے بانگِ درا دے کے سو گیا    وہ شخص مجھ کو طرزِ نیا دے کے سو گیا (یونس رہبر گنگوہی)

کام ہے میرا تغیّر نام ہے میرا شباب    میرا نعرہ انقلاب وانقلاب وانقلاب

(جوش ملیح آبادی)

محبت کے لئے کچھ خاص دل مخصوص ہوتے ہیں    یہ وہ نغمہ ہے جو ہر ساز پر گایا نہیں جاتا    (مخمور دہلوی)

یہ درمیاں سے اٹھا دے حجاب کا پردہ    بلا سے تیری اگر ہم رہے رہے نہ رہے    (شاہ نصیر)

میں انتظار کروں گا ترا قیامت تک    خدا کرے کہ قیامت ہو اور تو آئے    (یوسف ظفر)

طوفانِ محبت میں کوئی بس نہیں چلتا    کشتی کی طرح نوح کا دل ڈوب رہا ہے    (نوح ناروی)

محبت میں شبِ تاریکِ ہجراں کون دیکھے گا    ہمیں دیکھیں گے یہ خوابِ پریشاں کون دیکھے گا

(مخمور دہلوی)

محبت میں کیا کیا نہ کچھ زور ہوگا    ابھی کیا ہوا ہے ابھی اور ہوگا    (حسن کیفی)

عقل کے جال میں کب حسنِ خداداد آیا    اُڑ گئے ہاتھوں کے توتے جو وہ صیاد آیا    (شیخ امداد علی)

کرتا ہے تہی دست ثنا آپ اپنی    جو ظرف کہ خالی ہے صدا دیتا ہے    (مرزا دبیر)

وقارِ خونِ شہیدانِ کربلا کی قسم    یزید مورچہ جیتا ہے جنگ ہارا ہے    (دوار کرراہی)

نگری اگر اندھی ہے تو راجہ بھی ہے اندھا    بھاجی بھی ٹکے سیر ہے کھاجا بھی ٹکے سیر

(مولانا ظفر علی خاں)

باغ میں لگتا نہیں صحرا سے گھبراتا ہے دل    اب کہاں لے جا کے بیٹھیں ایسے دیوانے کو ہم

(نظیر اکبر آبادی)

مجھے جو بھی دے وہ قبول ہے مگر التجا یہ ضرور ہے
مری آرزو سے بھی کم نہ دے مرے ظرف سے بھی سوا نہ دے

(عزیز لکھنوی)

جھک کے جو آپ سے ملتا ہوگا      اُس کا قد آپ سے اونچا ہوگا      (احمد ندیم قاسمی)

(نوٹ: اس شعر کو وکیل اختر سے منسوب کیا جاتا ہے جبکہ یہ شعر احمد ندیم قاسمی کا ہے)

(بحوالہ۔ جدید اردو غزل ۱۹۴۰ء کے شعرا کے تناظر میں ص:۱۴ ۱۹۹۵ء)

آلامِ روزگار کو آساں بنا دیا      جو غم ہوا اسے غمِ جاناں بنا دیا      (اصغر گونڈوی)

یہ زمیں ہل جائے گی یہ آسماں ہل جائے گا      اک نیا پرچم ہوا کے دوش پر لہرائے گا

(جوش ملیح آبادی)

کافر گیسو والوں کی رات بسر یوں ہوتی ہے      حسن حفاظت کرتا ہے اور جوانی سوتی ہے

(ساغر نظامی)

دریا پہ جب نہا کر کل اُس نے بال باندھے      ہم نے بھی اپنے دل میں کیا کیا خیال باندھے (مصحفی)

کیا بجھائیں گی ہوائیں تیری عظمت کے چراغ
تو نے پانی پہ جلائے ہیں شجاعت کے چراغ

(نواب سرسوی)

اس وہم سے کہ نیند میں آئے نہ کچھ خلل      احباب زیرِ خاک سلا کر چلے گئے (جوش ملسیانی)

تعریف اس خدا کی جس نے جہاں بنایا      کیسی زمیں بنائی، کیا آسماں بنایا (اسماعیل میرٹھی)

مصطفٰے جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام      شمع بزم ہدایت پہ لاکھوں سلام

(امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی)

سلام اس پر کہ جس نے بیکسوں کی دستگیری کی      سلام اس پر کہ جس نے بادشاہی میں فقیری کی

(ماہر القادری)

حق بیانی کی کیسی خطا ہوگئی      مجھ سے ساری خدائی خفا ہوگئی      (محمد اسلم غازی)



شاید مجھے نکال کے پچھتا رہے ہوں آپ      محفل میں اس خیال سے پھر آ گیا ہوں میں

(عبدالحمید عدم)

زندگی سوز بنے ساز نہ ہونے پائے      دل تو ٹوٹے مگر آواز نہ ہونے پائے

(کنور مہندر سنگھ بیدی)

آگاہ اپنی موت سے کوئی بشر نہیں      سامان سو برس کا ہے کل کی خبر نہیں

(حیرت الہٰ بادی)

نوٹ: یہ شعر حیرت الہٰ بادی کے شعری مجموعہ ''آئینہ حیرت'' میں شامل ہے جو ۱۸۸۲ء میں شائع ہوا۔

(بحوالہ ماہنامہ شاعر ص ۲۹ ستمبر ۲۰۰۸ء)

جھوٹ سچ سب کچھ پرکھ لیتی ہے دانشور کی آنکھ      حشر میں ڈھونڈے گی ہم کو شافع محشر کی آنکھ

(ساحر شیوی)

وقت مجھ پر دو کٹھن گزرے ہیں ساری عمر میں      اک ترے آنے سے پہلے اک ترے جانے کے بعد

(وحید الہٰ بادی)

(بحوالہ: ماہنامہ شاعر ممبئی ص ۲۹ ستمبر ۲۰۰۸ء)

بجھ رہے ہیں چراغِ دیر و حرم      دل جلاؤ کہ روشنی کم ہے

(ڈاکٹر دین محمد تاثیر + سیماب ✓ قزلباش)

(بحوالہ: ماہنامہ شاعر ممبئی ص ۲۹ ستمبر ۲۰۰۸ء)

نالۂ بلبلِ شیدا تو سُنا ہنس ہنس کر      اب جگر تھام کر بیٹھو مری باری آئی

(لالہ مادھو رام جوہر)

(نوٹ: مادھو رام جوہر کا انتخاب راج بہادر گوڑ نے شائع کیا تھا۔ ص:۵۳/ ماہنامہ شاعر۔ ممبئی، ص:۲۹۔ ستمبر ۲۰۰۸ء)

آدمی بلبلہ ہے پانی کا      کیا بھروسہ ہے زندگانی کا      (امام بخش رضا تھانیری)

(نوٹ: بحوالہ ماہنامہ شاعر ممبئی، ص: ۳۰ ستمبر ۲۰۰۸ء)

لوگ کہتے ہیں خدائے لامکاں      پھر زمین و آسماں میں کون ہے      (؟)

داورِ حشر مرا نامۂ اعمال نہ دیکھ　　اس میں کچھ پردہ نشینوں کے پیام آتے ہیں

(ڈاکٹر دین محمد تاثیر)

(نوٹ: بحوالہ ماہنامہ شاعر ممبئی ص:۲۹ ستمبر ۲۰۰۸ء)

سرفروشی کی تمنا اب ہمارے دل میں ہے　　دیکھنا ہے زور کتنا بازوئے قاتل میں ہے

(بسمل عظیم آبادی)

وقت آنے پر بتا دیں گے تجھے اے آسماں　　ہم ابھی سے کیا بتائیں کیا ہمارے دل میں ہے

(بسمل عظیم آبادی)

نوٹ: اپنے ایک مقالہ میں قاضی مشتاق احمد نے مذکورہ دونوں شعروں کو رام پرشاد بسمل سے منسوب کیا ہے۔ مظہر امام نے قاضی مشتاق احمد کو بذریعہ خط مطلع کیا کہ دونوں شعر بسمل عظیم آبادی کے ہیں۔ کیونکہ رام پرشاد بسمل شاعر نہیں تھے دوسروں کے شعر ڈائری میں نوٹ کر لیتے تھے۔ پھانسی پر جانے سے قبل یہ اشعار ان کی زبان پر تھے۔ بسمل عظیم آبادی شاد عظیم آبادی کے شاگرد تھے۔ سردار جعفری نے بھی اپنی کتاب ''سرمایۂ سخن'' میں ان اشعار کو بسمل عظیم آبادی سے ہی منسوب کیا ہے۔

(بحوالہ: ماہنامہ ''شاندار'' اعظم گڑھ، ص:۳۳ اگست ۲۰۰۶ء)

سدا عیشِ دوراں دکھاتا نہیں　　گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں　　(میر حسن)

سرِ محشر یہی پوچھوں گا خدا سے پہلے　　تو نے روکا بھی تھا مجرم کو خطا سے پہلے

(آنند نارائن مُلّا)

نہ گھبراؤ مسلمانو! خدا کی شان باقی ہے　　ابھی اسلام زندہ ہے ابھی قرآن باقی ہے　　(حبرؔار)

بزم سے یار نے یہ کہہ کے نکالا ہم کو　　اٹھیے گھر جائیے دم لے چکے ستائے بہت

(میر دوست علی خلیلؔ)

ازل سے حسن پرستی لکھی تھی قسمت میں　　میرا مزاج لڑکپن سے عاشقانہ تھا

(لالہ رام رکھا برقؔ)

اگر اپنا کہا تم آپ ہی سمجھے تو کیا سمجھے　　مزا کہنے کا جب ہے، اک کہے اور دوسرا سمجھے

(حکیم آغا خاں عیش)

محبت کرنے والے کم نہ ہوں گے　　تری محفل میں لیکن ہم نہ ہوں گے

(حفیظؔ ہوشیارپوری)



چلی اب گل کے ہاتھوں سے لٹا کر کارواں اپنا　　نہ چھوڑا ہائے بلبل نے چمن میں کچھ نشاں اپنا

(مظہر جانِ جاناں)

سینے سے داغِ عشق مٹایا نہ جائے گا　　مجھ سے تو یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا

(شاہ حمزہ علی رندؔ)

دال میں کالا سمجھے ہے ضرور　　جانبِ کعبہ اگر شنکر چلے　　(یعقوب رمز)

سرخرو ہوتا ہے انساں ٹھوکریں کھانے کے بعد　　رنگ لاتی ہے حنا پتھر پہ پس جانے کے بعد

(اسیرؔ دہلوی)

(یہ ضرب المثل شعر مست کلکتوی کے نام سے منسوب کیا گیا ہے۔ حالیہ تحقیق کے مطابق یہ شعر ''اسیر دہلوی'' کا ہے)

(بحوالہ خلیق الزماں نصرت بھیمڑی۔ ممبئی ماہنامہ پ شاعر۔ ممبئی جون ۲۰۰۷ء ص:۴۶)

عیب کرنے کو ہنر چاہئے یہ سچ ہے کرن　　لوگ کہتے ہیں کہ بد ہو تو ہو بدنام نہ ہو

(راجہ کرن پرشاد کرنؔ)

اے شمع صبح ہوتی ہے روتی ہے کس لئے　　تھوڑی سی رہ گئی ہے اسے بھی گزار دے

(حکیم آغا عیش)

گر زمیں سے ہو گیا دردِ دلِ سوزاں بلند　　آسماں اک اور زیرِ آسماں ہو جائے گا (وزیرؔ لکھنوی)

خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سنا افسانہ ہے　　اس سے یہ ثابت ہوا دنیا تو ہم خانہ ہے　　(صباؔ لکھنوی)

جانے والے کبھی نہیں آتے　　جانے والوں کی یاد آتی ہے　　(سکندر علی وجدؔ)

ہم سے پوچھو کہ غزل کیا ہے غزل کا فن کیا　　چند لفظوں میں کوئی آگ چھپا دی جائے

(جاں نثار اخترؔ)

آگے دن پاچھے گئے گورو سے کیا نہ ہیت　　اب پچھتاوا کیا کرے، جب چڑیاں چگ گئیں کھیت　　('')

وہ کون ہیں جنہیں توبہ کی مل گئی فرصت　　یہاں گناہ بھی کرنے کو زندگی کم ہے

(پنڈت آنند نارائن مُلّا)

یادگارِ زمانہ ہیں ہم لوگ　　سن رکھو تم فسانہ ہیں ہم لوگ　　(منتظرؔ)

میں نور بن کے زمانے میں پھیل جاؤں گا　　تم آفتاب میں کیڑے نکالتے رہنا　　(راحتؔ اندوری)

گئے دونوں جہاں کے کام سے ہم
نہ اِدھر کے رہے نہ اُدھر کے رہے (مرزا صادق شرر)

اگر اللہ نے چاہا تو اس کافر کو شمسؔ اک دن
مسلماں کرکے اٹھیں گے برہمن بن کے بیٹھے ہیں
(شمسؔ کلکتوی)

اور تو بس نہیں چلتا ہے رقیبوں کا مگر
سوزؔ کے نام کو لکھ لکھ کے مٹا دیتے ہیں (میر سوزؔ)

چین پاتے ہیں حرم میں نہ صنم خانوں میں
کیسی بے چینی سی ہے آج کے انسانوں میں
(فہیم احمد صدیقی)

اس شخص کے غم کا کوئی اندازہ لگائے
روتے ہوئے جس شخص کو دیکھا نہ کسی نے (وکیل اختر)

تھا دیکھنے میں سادہ رُو مگر بڑا ذہین تھا
مجھے گناہ گار کرکے وہ ثواب لے گیا (ناوک حمزہ پوری)

عمر بھر کی تگ و دو کا یہ نتیجہ نکلا
ایک طرف دشت ہے ایک طرف دریا (محسن احسان)

قلم کے جرم مستقبل میں آذر کون سمجھے گا
کرم فرما مرے نالوں کو بھی نغمات لکھ دیں گے
(آذر بارہ بنکوی)

دیکھے تو سادگی کوئی مجھ بدنصیب کی
آنکھیں لگی ہیں بابِ اثر پر دُعا کے بعد
(ابراحسنی گنوری)

اچھا سا سوٹ جسم پہ اپنے سجا کے وہ
خوش ہے کہ جیسے گھر کی بھی حالت بدل گئی (فاروق شفق)

وہ خود جن کی ہتھیلی میں ہوں سوراخ ہزاروں
وہ دینا بھی چاہیں گے تو کیا دیں گے کسی کو (شمیم انور)

اس کو نئے جہان کی جستجو بھی ہے
شاہیں آسماں پہ ہے چٹان پر نہیں (اختر جاوید)

اللہ مرے رزق کی برکت نہ چلی جائے
دو روز سے گھر میں کوئی مہمان نہیں آیا (ماجد دیوبندی)

مرا کردار بھی کر قتل یارب
مجھے بھی شہر میں جینا سکھا دے (پروین کمار اشک)

بیشتر خدا پایا، اور برملا پایا
ہم نے تیرے بندوں کو تجھ سے بھی سوا پایا
(ذوالفقار بخاری)

اُس کا ہونا بھی بھری بزم میں ہے وجہِ سکون
کچھ نہ بولے بھی تو وہ میرا طرفدار لگے (شاذ تمکنت)

سونا لینے جب نکلے تو ہر ڈھیر میں مٹی تھی
جب مٹی کی کھوج میں نکلے سونا ہی سونا دیکھا
(خلیل الرحمٰن اعظمی)



جس کو جانا ہی نہیں اس کو خدا کیوں مانیں
اور جسے جان چکے ہیں وہ خدا کیسے ہو (شہزاد احمد)

میں اس درخت سے کمتر ہوں مرتبے میں حسنؔ
جو دھوپ سہہ کے مسافر کو پیار دیتا ہے (حسنؔ نعیم)

وہ لفظ ہاتھ نے لکھے ہیں جو نہ لکھتے تھے
میں اس خطا پہ اسے عمر بھر سزا دوں گا (ساقی فاروقی)

اتنے شائستہ آداب محبت نہ بنو
شکوہ آتا ہے اگر لب پہ تو شکوہ بھی کرو (اطہر نفیس)

دیوار کیا گری مرے کچے مکان کی
یاروں نے میرے صحن میں رستے بنا لئے (سبط علی صبا)

بڑے گھروں میں رہی ہے بہت زمانے تک
خوشی کا جی نہیں لگتا غریب خانے میں (نعمان شوقؔ)

جہاں وہ ہیں، وہیں اے چاند لے جا چاندنی اپنی
ہمیں تو شامِ غم میں کاٹنی ہے زندگی اپنی (شعری بھوپالی)

لازم ہے نظامِ نو کے لئے فنکار نئے، نقاش نئے
تصویر یقیناً بدلے گی جب ہاتھ بدلتے جائیں گے
(باسط بھوپالی)

کم نہ سمجھیں ہمیں اسلام کے دشمن ہرگز
ہم بلالی ہیں اذانوں میں اثر رکھتے ہیں (افتخار افسر صدیقی)

اجداد کی سچی عظمت کے قصے تو سناؤ دنیا کو
کچھ لوگ کتابیں ڈھونڈیں گے کچھ لوگ حوالے دیکھیں گے
(انجم بارہ بنکوی)

لکنت زباں میں اور سخن جانتے نہیں
پھر بھی یہ ضد کہ منبر و محراب چاہئے (قاضی ملک نوید)

خود سے وہ ٹوٹا ہوا اک شخص تھا
ایک در سے دوسرے پر جا گرا (بلراج کومل)

بعد رنجش کے گلے ملتے ہوئے رکتا ہے جی
اب مناسب ہے یہی کچھ میں بڑھوں کچھ تو بڑھے (ذوقؔ)

اس جبر پر تو ذوقؔ بشر کا یہ حال ہے
کیا جانے کیا کرے جو خدا اختیار دے (ذوقؔ)

حل ہوئے مسئلے شبنم مزاجی سے مگر
گتھیاں ایسی بھی ہیں کچھ جن کو سلجھاتی ہے آگ
(حفیظ میرٹھی)

یارب ہمیں دے عشق صنم اور زیادہ
کچھ تجھ سے نہیں مانگتے ہم اور زیادہ (داغ دہلوی)

بت کو بت اور خدا کو جو خدا کہتے ہیں
ہم بھی دیکھیں تو اُسے دیکھ کے کیا کہتے ہیں (داغ)

نہیں چلتا کسی کا بس کریں گو لاکھ تدبیریں
وہی بات آئے گی آگے جو قسمت میں لکھی ہوگی
(شاد عظیم آبادی)

بنایا اے ظفرؔ خالق نے کب انسان سے بہتر
ملک کو، دیو کو، جن کو، پری کو، حور و غلماں کو (شاہ ظفر)

## قارئین حضرات سے التماس ہے کہ درج ذیل اشعار کے خالق کے نام

## مع سند اطلاع کریں تا کہ دوسرے ایڈیشن میں شامل کرسکوں

کہیں کی اینٹ کہیں کا روڑا    بھان متی نے کنبہ جوڑا    (   )
گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں    چھٹا تیر ترکش میں جاتا نہیں    (   )
انساں کو چاہئے کہ خیالِ قضا رہے    ہم کیا رہیں گے جب نہ رسولِ خدا رہے    (   )
تم ایسوں سے فقط صاحب سلامت دور کی اچھی    نہ تم سے دوستی اچھی نہ تم سے دشمنی اچھی    (   )
ہوں اگر عزم جواں تو کیا قفس کی تیلیاں    بازوؤں میں قوتِ پرواز ہونی چاہئے    (   )
اسلام کے شیروں کو چھیڑے نہ کوئی ورنہ    ہم مٹ گئے یارو تو دنیا کو مٹا دیں گے؟    (   )
کون ہوتا ہے بُرے وقت میں حالت کا شریک    مرتے دم آنکھ کی پتلی بھی تو پھر جاتی ہے    (   )
یہی ہے عبادت یہی دین وایماں    کہ کام آئے دنیا میں انساں کے انساں    (   )
جب سنبھالا اس پری پیکر نے حسنِ پُر شباب    شیعہ سُنّی ہوگئے، ہندو مسلماں ہوگئے    (   )
زمیں تانبے کی ہوگی آسماں فولاد کا ہوگا    محمد تخت پر ہوں گے عدالت میں خدا ہوگا    (   )
خوش ہو رہا ہوں مسجدِ ویراں کو دیکھ کر    میری طرح خدا کا بھی خانہ خراب ہے    (   )
ٹوٹی دریا کی کلائی زلف الجھی بام میں    مورچہ مخمل میں دیکھا آدمی بادام میں    (   )
فصلِ بہار آئی پیو صوفیو شراب    بس ہو چکی نماز مصلا اُٹھائیے    (   )
خط کبوتر کس طرح لیجائے بامِ یار پر    پر کترنے کو لگی ہیں قینچیاں دیوار پر    (   )
دھوتا ہوں جب میں پینے کو اس سیم تن کے پاؤں    رکھتی ہے ضد سے کھینچ کے باہر لگن کے پاؤں    (   )
اُٹھ باندھ کمر کیوں ڈرتا ہے    پھر دیکھ خدا کیا کرتا ہے    (   )
اس سادگی پہ کون نہ مرجائے اے خدا    لڑتے ہیں اور ہاتھ میں تلوار بھی نہیں    (   )
دل کے ٹکڑے پیش خدمت سر بکف    گر قبول اُفتد زہے عز و شرف    (   )



جوانی اور بڑھاپے میں بس اتنا فرق ہوتا ہے    وہ کشتی پار ہوتی ہے یہ بیڑہ غرق ہوتا ہے    (   )
سو جوتوں سے کم رتبۂ عالی نہیں ہوتا    عزت وہ خزانہ ہے کہ خالی نہیں ہوتا    (   )
اگر بخشے زہے قسمت نہ بخشے تو شکایت کیا    سرِ تسلیم خم ہے جو مزاجِ یار میں آئے    (   )
میری بلا کیا جانے دنیا مہنگی ہے یا سستی ہے    مفت ملے تو مول نہ لوں میں ہستی کی کیا ہستی ہے    (   )
اندازِ بیاں گرچہ بہت شوخ نہیں ہے    شاید کہ ترے دل میں اتر جائے مری بات    (   )
پاس بیٹھو طبیعت بہل جائے گی    موت بھی آ رہی ہو تو ٹل جائے گی    (   )
قیامت میں کسی کی یاد قیامت لے کے آیا ہوں    قیامت ہے قیامت میں قیامت لے کر آیا ہوں    (   )
سنگِ دل کو سنگ لے کر سنگِ دل کے گھر گیا    سنگِ دل نے سنگ مارا سنگ مرمر بن گیا    (   )
ہمدم جو گئے ہمدم کے لئے ہمدم کی قسم ہمدم نہ ملا    مرہم جو گئے مرہم کے لئے مرہم کی قسم مرہم نہ ملا    (   )
پھول نے جب پھول مانگا پھول نے ہنس کر کہا    پھول لے کر کیا کرو گے تم تو خود ایک پھول ہو    (   )
اگر نہ حرص جہاں کی کرے کسی کو خراب    تو آدمی کبھی رسوائے دو جہاں نہ بنے    (   )
نظر باز کو نظر صنم سے نظر ملاتے نظر نے دیکھا    نظر پڑی جب نظر کے اوپر نظر جھکاتے نظر نے دیکھا    (   )
آئے بھی اور بیٹھے بھی اُٹھ بھی کھڑے ہوئے    میں جا ہی ڈھونڈتا تری محفل میں رہ گیا    (   )
یہ دنیا ہے یہاں ہر کام چلتا ہے سلیقے سے    یہاں پتھر کو بھی لعلِ گراں کہنا ہی پڑتا ہے    (   )
بہ فیضِ مصلحت ایسا بھی ہوتا ہے زمانے میں    کہ رہزن کو امیرِ کارواں کہنا ہی پڑتا ہے    (   )
زاہد تنگ نظر نے مجھے کافر جانا    اور کافر یہ سمجھتا ہے مسلمان ہوں میں    (   )
کیا کیا نہ دنیا سے صاحبِ مال گئے    دولت نہ گئی ساتھ نہ اطفال گئے    (   )
قدم گن گن کے رکھتے ہیں کمر بل کھا ہی جاتی ہے    خدا جب حسن دیتا ہے نزاکت آ ہی جاتی ہے    (   )
پتلی نہیں ہے ابروئے خمدار کے نیچے    ننھی سی سپر رکھی ہے تلوار کے نیچے    (   )
خود فنا ہو کے ذات میں ملنا    یہ تماشا حباب میں دیکھا    (   )
پھرتا ہے سیلِ حوادث سے کبھی مَردوں کا منہ    شیر سیدھا تیرتا ہے وقتِ رفتن آب میں    (   )
وقتِ پیری شباب کی باتیں    ایسی ہیں جیسے خواب کی باتیں    (   )
زندگی کہتے ہیں جس کو چار دن کی بات ہے    بس ہمیشہ رہنے والی اک خدا کی ذات ہے    (   )

سامع نہ ہو تو خوبیِ تقریر کیا کرے — جب سامنے نشانہ نہ ہو تیر کیا کرے ( )

نہیں توفیق یہ مجھ میں کہ میں تکلیفِ شرکت دوں — مگر مہماں فقیروں کے ہوئے ہیں بادشہ اکثر ( )

تھوڑی سی نیند مانگ لے قسمت سے چشمِ شوق — وعدہ وہ کر گئے ہیں کہ آئیں گے خواب میں ( )

جن کے آنگن میں امیری کا شجر لگتا ہے — ان کا ہر عیب زمانے کو ہنر لگتا ہے ( )

جن پتھروں کو ہم نے عطا کی تھیں دھڑکنیں — جب بولنے لگے تو ہمیں پر برس پڑے ( )

ہمارے عہد کے انسان ہیں ذہین بہت — ضمیر بیچ کے شہرت خرید لیتے ہیں ( )

جنگ میں قتل سپاہی ہوں گے — سرخرو ظلِ الٰہی ہوں گے ( )

کشتیاں سب کی کنارے پہ پہنچ جاتی ہیں — ناخدا جن کا نہیں ان کا خدا ہوتا ہے ( )

تعظیم بڑی شئے ہے مگر سوچ رہا ہوں — دستور نبھاؤں گا تو دستار گرے گی ( )

امیرِ شہر آنکھیں بند کر لے — غریبی مسکرانا چاہتی ہے ( )

وہ روئیں جو قائل ہیں مماتِ شہدا کے — ہم زندۂ جاوید کا ماتم نہیں کرتے ( )

مٹ نہیں سکتا مٹانے سے لکھا تقدیر کا — بس نہیں چلتا ہے کچھ تقدیر پر تدبیر کا ( )

چور کو گر پکڑ نہیں سکتے — صحن میں شور ہی مچا دینا ( )

دوئی کو چھوڑ دے اک رنگ ہو جا — سراسر موم یا تو سنگ ہو جا ( )

جہاں میں اہلِ ایماں صورتِ خورشید جیتے ہیں — اِدھر ڈوبے اُدھر نکلے، اُدھر ڈوبے اِدھر نکلے ( )

سنتے آئے ہیں بزرگوں سے پرانی بات ہے — چار دن کی چاندنی ہے پھر اندھیری رات ہے ( )

فرشتے پوچھیں گے محشر میں پاکبازوں سے — گناہ کیوں نہ کیا، کیا خدا رحیم نہ تھا ( )



کس نے بھیگے ہوئے بالوں سے یہ جھٹکا پانی — جھوم کر آئی گھٹا ٹوٹ کے برسا پانی (آرزو لکھنوی)

وہ سو کر اٹھ رہے ہیں اللہ اللہ کیا نظارا ہے — قیامت نے ابھی کروٹ بدل کر سر اُبھارا ہے

(احسان دانش)

عمر بھر کم بخت کو پھر نیند آ سکتی نہیں — جس کے سینے پر تری زلفیں پریشاں ہو گئیں

(اختر شیرانی)

اُن رس بھری آنکھوں میں حیا کھیل رہی ہے — دو زہر کے پیالوں میں قضا کھیل رہی ہے (،،)

میں ڈر رہا ہوں تمہاری نشیلی آنکھوں سے — کہ لوٹ لیں نہ کسی روز کچھ پلا کے مجھے

(جلیل مانک پوری)

خوب انصاف تری انجمنِ ناز میں ہے — شمع کا رنگ جسے خون ہو پروانے کا (،،)

وعدہ کر کے اور بھی آفت میں ڈالا آپ نے — زندگی مشکل تھی اب مرنا بھی مشکل ہو گیا (،،)

آنکھوں کا تھا قصور نہ دل کا قصور تھا — آیا جو میرے سامنے میرا غرور تھا (جگر مرادآبادی)

رنگ سوتے میں چمکتا ہے طرحداری کا — طرفہ عالم ہے ترے حسن کی بیداری کا

(حسرت موہانی)

بیمارِ غم ہیں دور سے آئے ہیں سن کے نام — کہتے ہیں دردِ دل کی دوا ہے تمہارے پاس (،،)

آپ بیتاب نمائش نہ کریں جلووں کو — ہم نے دیدار قیامت پہ اٹھا رکھا ہے

(حفیظ جالندھری)

سرِ محفل نہ کیوں کھل کر پیوں میں — اُن آنکھوں سے عنایت ہو رہی ہے (سیماب)

ضعف کہتا ہے کہ ہاتھوں سے گرا دے تصویر — درد کہتا ہے کلیجے سے لگا لینے دے (،،)

تیرے چھونے سے بھی دُکھے جو — کون اس دل کی پھانس نکالے (فراق)

عشق کرنا ہے تو پھر عشق کی توہین نہ کر — یا تو بیہوش نہ ہو، ہو تو، نہ پھر ہوش میں آ

(آنند نارائن ملّا)

مجھ سے چھپ سکتی نہیں ہے آپکی کوئی ادا — دل مرا آئینہ ہے اور آپکی محفل میں ہے

(ناطق گلاوٹھوی)

تبسّم ان کے لب پر ایک دن وقتِ شباب آیا — اُسی دن سے ہماری زندگی میں انقلاب آیا (")
پھر ہوا میرے لئے شوق آفریں اس کا شباب — پھر مرا دل عہدِ پیری میں جواں ہونے لگا
(وحشت کلکتوی)

ہے نظر بازوں میں ہلچل سب ہیں گرمِ جستجو — وہ پری ہے کون وحشت جس پری کا ہو گیا (")
لبِ بام آ کے یہ تیرا کھڑے رہنا تو الفت ہے — سوا نیزے پہ گویا آفتاب آیا قیامت ہے
(ہیبت قلی خاں حسرتؔ)

مرنے کے بعد مجھ پر کیا کیا ستم نہ ہوں گے — دیکھیں گے غیر تجھکو اور ہائے ہم نہ ہوں گے
(شیخ فرحت اللہ فرحتؔ)

کیا سب کو اسیرِ غم ثریاؔ تیرے گیسو نے — برہمن کو، مسلماں کو، یہودی کو، نصارا کو،
(اسد علی مرزا ثریاؔ)

مسّی لبِ رنگین پہ جمانا نہیں اچھا — آتش کو تہہِ خاک دبانا نہیں اچھا
(علی مرزا سلیمانؔ)

آرزو یہ ہے کہ نکلے دم تمہارے سامنے — سب خدا کے سامنے ہوں ہم تمہارے سامنے
(خورشید علی میرزا خورشیدؔ)

پروانہ گرد گھوم کے جب ہو چکا فنا — اب ساری رات شمع لگن میں جلی تو کیا
(سبط محمد ہادی شمسؔ)

آنکھیں دکھلاتے ہو جو بن تو دکھاؤ صاحب — وہ الگ باندھ رکھا ہے جو مال اچھا ہے
(امیر مینائی)

وہ بگڑنا وصل کی رات کا وہ نہ ماننا کسی بات کا — وہ نہیں نہیں کی ہر اک ادا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
(مومنؔ)

بال ہیں بکھرے بند ہیں ٹوٹے کان میں ٹیڑھا بالا ہے — جرأت ہم پہچان گئے کچھ دال میں کالا کالا ہے
(جراءت)

صاف چولی سے عیاں ہے بدنِ سرخ ترا — نہیں چھپتا تہِ شبنم چمنِ سرخ ترا (مصحفی)



ذکر جب چھڑ گیا قیامت کا — بات پہنچی تری جوانی تک (فانی بدایونی)
گلے لپٹے ہیں وہ بجلی کے ڈر سے — الٰہی یہ گھٹا دو دن تو برسے (ریاض خیرآبادی)
ہائے سیماب اس کی مجبوری — جس نے کی ہو شباب میں توبہ
(سیماب اکبرآبادی)

دوست کو لیکر بغل میں رات بھر سوتا ہوں میں — رشک ہے دشمن کو میرے طالعِ بیدار پر (آتشؔ)
آج قسمت سے نظر آئی ہے برسات کی رات — کیا بگڑ جائے گا رہ جاؤ یہیں رات کی رات
(اختر شیرانی)

اللہ رے جسمِ یار کی خوبی کہ خود بخود — رنگینیوں میں ڈوب گیا پیرہن تمام
(حسرت موہانی)

کچھ اس ادا سے آج وہ پہلو نشیں رہے — جب تک ہمارے پاس رہے ہم نہیں رہے
(جگر مرادآبادی)

ناصح کو بلاؤ میرا ایمان سنبھالے — پھر دیکھ لیا اُس نے شرارت کی نظر سے
(حفیظ جالندھری)

چاہت کا جب مزا ہے کہ وہ بھی ہوں بیقرار — دونوں طرف ہو آگ برابر لگی ہوئی
(اسمٰعیل میرٹھی)

قاصد نہیں ہے کام ترا، اپنی راہ لے — اس کا پیام دل کے سوا کون لا سکے
(خواجہ میرؔ درد)

کیا نزاکت ہے کہ عارض ان کے نیلے پڑ گئے — ہم نے تو بوسہ لیا تھا خواب میں تصویر کا
(الطاف حسین حالیؔ)

کتابِ دل پہ دیمک لگ گئی ہے — تمہارا نام پھر بھی ڈھونڈتا ہوں (عبداللہ کمالؔ)
لڑا کر آنکھ اس سے ہم نے دشمن کر لیا اپنا — نگہہ کو، ناز کو، انداز کو، ابرو کو، مژگاں کو
(بہادر شاہ ظفر)

محبت میں اک ایسا وقت بھی آتا ہے انساں پر ستاروں کی چمک سے چوٹ لگتی ہے رگِ جاں پر
(سیمابؔ اکبرآبادی)

نہ جانے کس لئے امیدوار بیٹھا ہوں اک ایسی راہ پہ جو تیری رہ گزر بھی نہیں
(فیض احمد فیض)

ویراں ہے میکدہ خم و ساغر اداس ہیں تم کیا گئے کہ روٹھ گئے دن بہار کے
(فیض احمد فیضؔ)

سرخی شفق کی زرد ہو گالوں کے سامنے پانی بھرے گھٹا ترے بالوں کے سامنے
(منیرؔ شکوہ آبادی)

شہر کا تبدیل ہونا، شاد رہنا یا اُداس رونقیں جتنی جہاں ہیں، عورتوں کے دم سے ہیں
(منیرؔ نیازی)

صبا یہ اُن سے ہمارا پیام کہہ دینا گئے ہو جب سے یہاں صبح و شام ہی نہ ہوئی
(جگر مرادآبادی)

طالب نہیں مہر و مشتری کا جو ہو گیا تجھ پری کا (ولیؔ دکنی)

طریقہ ہے یہی بحرِ محبت سے گزرنے کا کہیں سے ڈوب کر جانا کہیں سے تیر کر جانا
(جگن ناتھ آزادؔ)

خود وہ ہاتھ لگائیں نہ مجھے چھونے دیں آپ سے آپ بندھا ہے کہیں جوڑا کھل کے
(ہمایوںؔ ٹیا برجی)

بلبلیں شور مچائیں نہ چمن میں کہہ دو بسترِ گل پہ کوئی خوابِ گہہ ناز میں ہے
(صفیؔ لکھنوی)

نازک خیالیاں مری توڑیں عدو کا دل میں وہ بلا ہوں شیشے سے پتھر کو توڑ دوں
(ابراہیم ذوق)

دل میں سما گئی ہیں قیامت کی شوخیاں دو چار دن رہا تھا کسی کی نگاہ میں (داغ)
ہو چکے حالیؔ غزل خوانی کے دن راگنی بے وقت کی اب گائیں کیا (حالیؔ)



دور بیٹھا غبارِ میرؔ اس سے عشق بن یہ ادب نہیں آتا (میر تقی میر)

اس زلفِ سیہ فام کی کیا دھوم پڑی ہے آئینے کے گلشن میں گھٹا جھوم پڑی ہے
(خان آرزو)

پھرتے تھے دشت دشت دوانے کدھر گئے وے عاشقی کے ہائے زمانے کدھر گئے
(شاہ مبارک آبروؔ)

آنکھوں سے حیا ٹپکے ہے انداز تو دیکھو ہے بوالہوسوں پر بھی ستم ناز تو دیکھو
(مومن خاں مومن)

لگ جا گلے سے، تاب اب اے نازنیں نہیں ہے ہے خدا کے واسطے مت کر نہیں نہیں
(قلندر بخش جرأتؔ)

پاس اپنے دل کے رہنے دیجئے میرا بھی دل اک خوشی کو چاہئے اک غم اٹھانے کے لئے
(داغؔ دہلوی)

نیند تو درد کے بستر پہ بھی آ سکتی ہے ان کی آغوش میں سر ہو یہ ضروری تو نہیں
(خاموش)

مرے خدا مجھے تھوڑی سی زندگی دے دے اُداس میرے جنازے سے جا رہا ہے کوئی
(جگر مرادآبادی)

نہ سمجھا عمر گزری اس بتِ کافر کو سمجھاتے پگھل کر موم ہو جاتا اگر پتھر کو سمجھاتے
(داغ دہلوی)

چلمن کا الٹ جانا ظاہر کا بہانہ ہے ان کو تو بہر صورت اک جلوہ دکھانا ہے
(میر مہدی مجروحؔ)

محبت میں شبِ تاریک ہجراں کون دیکھے گا ہمیں دیکھیں گے یہ خوابِ پریشاں کون دیکھے گا
(مخمورؔ دہلوی)

رنجش ہی سہی دل ہی دُکھانے کے لئے آ آ پھر سے مجھے چھوڑ کے جانے کے لئے آ
(احمد فرازؔ)

رخسارِ یار حلقۂ کاکل میں ہے عیاں — یا چاند ہے سراؔج اماوس کی رات کا
(سراؔج اورنگ آبادی)

زلفوں کا بل بناتے آنکھیں چراتے چلنا — کیا کم نگاہیاں ہیں کیا کج ادائیاں ہیں
(شاہ حاتؔم)

ہاتھ ٹوٹیں میں نے گر چھیڑی ہوں زلفیں آپ کی — آپ کے سر کی قسم بادِ صبا تھی میں نہ تھا
(مومن خاں مومن)

میؔر اور غالبؔ کے پاؤں چھو کے کہتا ہوں — وہ صدی بھی ان کی تھی یہ صدی بھی انکی ہے
(صلاح الدین نیّؔر)

اندھا بنا دیا ہے جوانی کے جوش نے — طوفان وہ اُٹھا ہے کہ کچھ سوجھتا نہیں
(حبرؔم محمد آبادی)

تیرے بھی دل میں ہوک سی اٹھے خدا کرے — تو بھی کسی کی یاد میں تڑپے خدا کرے
(اویس احمد دوراؔں)

میں اُن کو پا کے بھی اپنا بنا سکا نہ رضاؔ — اس اختیار پہ بھی اختیار ہو نہ سکا (رضاؔ مظہری)

پروانوں کی قسمت میں لکھا ہے فقط جلنا — تصویر مری اُس نے یہ کہہ کہہ کے جلا ڈالی
(رضاؔ جونپوری)

حسن اور عشق میں چھڑ گئی گفتگو — کچھ کہی رات بھر کچھ سُنی رات بھر
(سالکؔ لکھنوی)

تیرے لب کی پڑی تھی پرچھائیں — میرے لب میں مٹھاس اب تک ہے
(سجاؔد شاکری)

مستانہ کر رہی ہے شاکرؔ غزل سرائی — دیکھا ہے اُس نے شاید جلوہ کسی پری کا
(شاکرؔ کلکتوی)

کبھو رونا کبھو ہنسنا کبھو حیران ہو رہنا — محبت کیا بھلے چنگے کو دیوانہ بناتی ہے
(میر دردؔ)



ایک مدت سے تری یاد بھی آئی نہ ہمیں — اور ہم بھول گئے ہوں تجھے ایسا بھی نہیں
(فیضؔ)

دل لے گیا ہے میرا وہ سیم تن چرا کر — شرما کے جو چلے ہے سارا بدن چرا کر (مصحفیؔ)

تیرے گھر آئے تیری چاہت میں — بے سبب کون کس سے ملتا ہے (فضل تابشؔ)

اے دوست ہم نے ترکِ محبت کے باوجود — محسوس کی ہے تیری ضرورت کبھی کبھی (ناصرؔ کاظمی)

ہے چال یا قیامت ہے حسن یا شرارہ — چلتا ہے کس ادا سے ٹک دیکھئے خدارا (سوؔز)

کچھ کہہ کے اُس نے پھر مجھے دیوانہ کر دیا — اتنی سی بات تھی جسے افسانہ کر دیا (وحیؔد الہٰ بادی)

جایئے آپ اس گلی میں صباؔ — ہم یہیں سے سلام کرتے ہیں (صباؔ)

پوچھو نہ حال گرمئی حسنِ شباب کا — ہے دوپہر کو گرم مزاج آفتاب کا (عبدالغفور نساؔخ)

گھر یار کا اب مجمعٔ عشاق بنا ہے — دو چار مقابل میں تو دو چار بغل میں (اسؔخ)

گو شب کو نہ تم پاس مرے آؤ گے صاحب — تو ہم کو سحر تک نہ یہاں پاؤ گے صاحب
(راجہ کرشن بہاؔدر)

کشمیر کی وادی میں بے پردہ جو نکلی ہو — کیا آگ لگاؤ گی برفیلی چٹانوں میں
(ساغؔر اعظمی)

عشق وجہِ زندگی بھی، دشمنِ جانی بھی ہے — یہ ندی پایاب بھی ہے اور طوفانی بھی ہے
(جواں سندیلوی)

زباں پر آئے گا جب ذکرِ جنت — تمہاری انجمن کی بات ہوگی (خرؔد غوث پوری)

شب و روز جیسے ٹھہر گئے نہ وہ ناز ہے نہ نیاز ہے — ترے ہجر میں یہ پتا چلا مری عمر کتنی دراز ہے
(شاؔد تمکنت)

سودائے زلفِ خوباں رکھتا ہوں دل میں دائم — زنجیرِ عاشقی کا دیوانہ ہو رہا ہوں (ولؔی دکنی)

مل گئے تھے ایک بار اوس کے جو میرے لب سے لب — عمر بھر ہونٹوں پہ اپنے ہی زباں پھیرا کیا (جرأت)

اسی خاطر تو قتلِ عاشقاں سے منع کرتے تھے — اکیلے پھر رہے ہو یوسفِ بے کارواں ہو کر
(وزیرؔ لکھنوی)

کعبہ بھی میں گیا، نہ گیا ان بتوں کا عشق — اس درد کی خدا کے بھی گھر میں دوا نہیں

(انعام اللہ خان یقین)

سمجھے تھے بعدِ فنا پائیں گے راحت ناسخ — حشر تک وعدۂ دیدار نے سونے نہ دیا (ناسخ)

اے صنم! جس نے تجھے چاند سی صورت دی ہے — اسی اللہ نے مجھکو بھی محبت دی ہے (آتش لکھنوی)

یہ تو میں کیونکر کہوں تیرے خریداروں میں ہوں — تو سراپا ناز ہے میں ناز برداروں میں ہوں

(امیر مینائی)

ساری دنیا کے ہیں وہ میرے سوا — میں نے دنیا چھوڑ دی جن کے لئے (,,)

ایک تو تصویر اس کی غیر کی محفل میں ہے — اک ہمارے پاس بھی ہے جو ہمارے دل میں ہے

(جلیل مانک پوری)

بدمستیوں کا رنگ ہے جوشِ شباب میں — گویا کہ وہ نہائے ہوئے ہیں شراب میں

(انور مرزا پوری)

غیروں سے تم کو چاہ نہیں مانتا ہوں میں — کیوں مفت میرے سر کی قسم کھا رہے ہو تم

(گل فردوسی)

نگہہ کی برچھیاں جو سہہ سکے سینہ اسی کا ہے — ہمارا آپ کا جینا نہیں، جینا اسی کا ہے

(شاد عظیم آبادی)

وہ مقابل بھی ہے مخاطب بھی — اس کو دیکھیں کہ اس سے بات کریں

(فراق گورکھپوری)

معطر سانس، چہرہ رشکِ گل، مستی بھری آنکھیں — جوانی ہے کہ اک سیلابِ رنگ ونور کا دھارا

(احسان دانش)

چودھویں کا چاند ہو، یا آفتاب ہو — جو بھی ہو تم خدا کی قسم لاجواب ہو (شکیل بدایونی)

جو پہنچیں گے تو ہم پہنچیں گے مرکر کوئے جاناں تک — کہ جیتے جی کوئی جنت میں داخل ہو نہیں سکتا

(جلیل مانک پوری)



وہ جو ہم میں تم میں قرار تھا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو — وہی یعنی وعدہ نباہ کا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

(مومن خاں مومن)

بام پر آنے لگے وہ سامنا ہونے لگا — اب تو اظہارِ محبت برملا ہونے لگا (حسرت موہانی)

قیامت برپا ہوگی اٹھے گا فتنہ — وہ جوڑا نہیں اک بلا باندھتے ہیں

(فراق گورکھپوری)

بھری برسات کی اُف رے جوانی — گھٹاؤں کو پسینے آ رہے ہیں (جوش ملیح آبادی)

عشق کرتے ہیں اُس پری رو سے — میر صاحب بھی کیا دوانے ہیں (میر تقی میر)

گل ہو، مہتاب ہو، آئینہ ہو، خورشید ہو میر — اپنا محبوب وہی ہے جو ادا رکھتا ہے (,,)

حیا سے سر جھکا لینا ادا سے مسکرا دینا — حسینوں کو بھی کتنا سہل ہے بجلی گرا دینا (اکبر الہٰ آبادی)

چھلکے تری آنکھوں سے شراب اور زیادہ — مہکیں ترے عارض کے گلاب اور زیادہ

(مجاز لکھنوی)

ہم تو پائے جاناں پر کر بھی آئے اک سجدہ — سوچتی رہی دنیا کفر ہے کہ ایماں ہے

(مجروح سلطانپوری)

دیکھوں ترے ہاتھوں کو تو لگتا ہے ترے ہاتھ — مندر میں فقط دیپ جلانے کے لئے ہیں (,,)

اُدھر پہلو سے تم اٹھے، اِدھر دنیا سے ہم اٹھے — چلو، ہم بھی تمہارے ساتھ ہی تیار بیٹھے ہیں

(آزاد انصاری)

خبر تحیرِ عشق سن، نہ جنوں رہا، نہ پری رہی — نہ تو تُو رہا، نہ تو میں رہا، جو رہی سو بے خبری رہی

(سراج دکنی)

حادثے دونوں یہ عالم میں اہم گزرے ہیں — میرا مرنا، تری زلفوں کا پریشاں ہونا

(عزیز لکھنوی)

کھو کے دل میرا تمہیں ناحق پشیمانی ہوئی — تم سے نادانی ہوئی، یا مجھ سے نادانی ہوئی

(جلیل مانک پوری)

بھری محفل میں ان کو چھیڑنے کی کیا ضرورت تھی
جنابِ نوحؔ تم سا بھی نہ کوئی بے ادب ہوگا
(نوحؔ ناروی)

مرے ناشاد رہنے سے اگر تجھ کو مسرّت ہے
تو میں ناشاد ہی اچھا مجھے ناشاد رہنے دے
(شاہ بیدمؔ وارثی)

کل چودھویں کی رات تھی شب بھر رہا چرچا ترا
کچھ نے کہا یہ چاند ہے کچھ نے کہا چہرا تیرا
(ابن انشاؔ)

چلمن کا الٹ جانا ظاہر کا بہانہ ہے
ان کو تو بہر صورت اک جلوہ دکھانا ہے
(میر مہدی مجروحؔ)

پہلے سے مراسم نہ سہی پھر بھی کبھی تو
رسم و رہِ دنیا کو نبھانے کے لئے آ (احمد فرازؔ)

میں چاہتا بھی یہی تھا وہ بے وفا نکلے
اسے سمجھنے کا کوئی تو راستہ نکلے (وسیم بریلوی)

میں تیرا نام اتنی بار لکھوں
کہ اپنا نام لکھنا بھول جاؤں (حامد اقبال صدیقی)

دل چیز کیا ہے آپ مری جان لیجئے
بس ایک بار میرا کہا مان لیجئے (شہریارؔ)

میرے خدا تو مجھے اتنا معتبر کر دے
میں جس مکان میں رہتا ہوں اس کو گھر کر دے
(افتخار عارفؔ)

گھر سے مسجد ہے بہت دور چلو یوں کر لیں
کسی روتے ہوئے بچے کو ہنسایا جائے
(ندا فاضلی)

اتنے مانوس صیاد سے ہو گئے
اب رہائی ملے گی تو مر جائیں گے (رازؔ الہٰ آبادی)

ہر اک ایمان لاتا جا رہا ہے
تری کافر نظر کا پوچھنا کیا (شعریؔ بھوپالی)

اس میں کوئی شکوہ، نہ شکایت نہ گلہ ہے
یہ بھی کوئی خط ہے کہ محبت سے بھرا ہے
(افتخار امام صدیقی)

اس فن کی لطافت کو لے جاؤں کہاں آخر
پتھر کا زمانہ ہے شیشے کی خدائی ہے (شمیم کریانی)

یہ سمجھ کے سچ جانا ہم نے تیری باتوں کو
اتنے خوبصورت لب جھوٹ کیسے بولیں گے
(شہزادؔ احمد)



پڑی اُس کی خوبی کی از بس کہ دھوم
لیا ہاتھ قدرت کا صانع نے چوم
(سید محمد فقیہہ دردمندؔ)

شبِ فراق نہ تنہا مجھے رلاتی ہے
یہ صبحِ وصل بھی آنسو سے منھ دھلاتی ہے
(اشرف علی خاں فغاںؔ)

انگڑائی بھی وہ لینے نہ پائے اٹھا کے ہاتھ
دیکھا جو مجھ کو، چھوڑ دیئے مسکرا کے ہاتھ
(نظامؔ رامپوری)

دیکھنا حشر میں جب تم پہ مچل جاؤں گا
میں بھی کیا وعدہ تمہارا ہوں کہ ٹل جاؤں گا
(داغ دہلوی)

اک تیرے دیکھنے کے لئے بزم میں مجھے
اوروں کی سمت مصلحتاً دیکھنا پڑا (فنا نظامیؔ)

میرے خورشید کے چہرے کے مقابل ایماںؔ
دیکھ لو چرخ پہ شرمندہ قمر ہے کہ نہیں (شاد عارفی)

ایک الجھن میں پڑا ہوں شام سے
تیری آنکھوں سے پیوں یا جام سے (ساحلؔ فارانی)

فلک کی آنکھ سے گر جائے گا مہِ کامل
نقاب الٹے گا رخ سے اگر ہمارا چاند
(خواجہ فدائے علی ثبتؔ)

آرزو یہ ہے کہ نکلے دم تمہارے سامنے
سب خدا کے سامنے ہوں ہم تمہارے سامنے
(خورشید علی میرزا خورشید)

نزع میں دیر سے ہوں آنکھ میں دم اٹکا ہے
تم جو آ جاؤ تو مشکل مری آساں ہو جائے
(سید عالم مرزا عالمؔ)

دن کو باہنوں میں لئے گھر میں چلی آئی ہے
سانولی لڑکی قیامت کا جگر لائی ہے (فضل تابشؔ)

بہت بلند ہیں نغموں سے نالہ ہائے فراق
وہ ساز پر یہ رگِ جاں پہ گائے جاتے ہیں
(آرزو سہانپوری)

معتبر ہو گئی آشفتہ بیانی میری
آپ کی زلفِ پریشاں نے بہت کام کیا
(اعزاز افضل)

ایک ہنگامہ پہ موقوف ہے گھر کی رونق
نوحۂ غم ہی سہی نغمۂ شادی نہ سہی (مرزا غالب)

نسیمِ دہلوی کو وجد ہے فردوس میں حسرتؔ — جزاک اللہ تیری شاعری ہے یا فسوں کاری
(حسرت موہانی)

در و دیوار پہ حسرت سے نظر کرتے ہیں — خوش رہو اہلِ وطن ہم تو سفر کرتے ہیں
(واجد علی شاہ اختر)

یہ عجیب رسم دیکھی کہ بروزِ عیدِ قرباں — وہی ذبح بھی کرے ہے وہی لے حساب الٹا
(مصحفی)

ستم کو ہم کرم سمجھے، جفا کو ہم وفا سمجھے — نہ اس پر بھی اگر سمجھے تو اُس بُت سے خدا سمجھے
(ذوق)

تمنا دردِ دل کی ہو، تو کر خدمت فقیروں کی — نہیں ملتا یہ گوہر بادشاہوں کے خزینوں میں
(ڈاکٹر اقبال)

خموش اے دل! بھری محفل میں چلّانا نہیں اچھا — ادب پہلا قرینہ ہے، محبت کے قرینوں میں („)
محبت میں اک ایسا وقت بھی دل پر گزرتا ہے — کہ آنسو خشک ہو جاتے ہیں طغیانی نہیں جاتی
(جگر مراد آبادی)

سمندر پہ چل اور الیاس بن جا! — ہواؤں پہ اڑ اور سلیمانیاں کر (جوش ملیح آبادی)
چل کے کبھی ہمارے اندھیرے بھی دیکھئے — ہم لوگ روشنی میں بڑے باوقار ہیں (تسنیم فاروقی)
ہم کو شاہوں سے عدالت کی توقع تو نہیں — آپ کہتے ہیں تو زنجیر ہلا دیتے ہیں
(عبدالحمید عدمؔ)

دیکھ زنداں سے پرے رنگِ چمن جوشِ بہار — رقص کرنا ہے تو پھر پاؤں کی زنجیر نہ دیکھ
(مجروح سلطانپوری)

ہوائے تند پہ یہ ریشمی خیمے نہ ٹھہریں گے — کہاں تک آزماؤ گے وفاداری طنابوں کی
(پرویز شاہدی)

دنیا نے تجربات و حوادث کی شکل میں — جو کچھ مجھے دیا ہے وہ لوٹا رہا ہوں میں
(ساحر لدھیانوی)



تنگ آ چکے ہیں کشمکشِ زندگی سے ہم — ٹھکرا نہ دیں جہاں کو کہیں بے دلی سے ہم („)
سمت کاشی سے چلا جانبِ متھرا بادل — برق کے کاندھے پہ لائی ہے صبا گنگا جل
(محسن کاکوروی)

رنگ سونے میں چمکتا ہے طرحداری کا — طرفہ عالم ہے ترے حسن کی بیداری کا
(حسرت موہانی)

وجودِ زن سے ہے تصویرِ کائنات میں رنگ — اسی کے ساز سے ہے زندگی کا سوزِ دروں
(علامہ اقبال)

حیات لے کے چلو کائنات لے کے چلو — چلو تو سارے زمانے کو ساتھ لے کے چلو
(بزم سہارا۔ اگست، ۲۰۰۹ء ص:۹۶) (مخدوم محی الدین)

میرا ضمیر بہت ہے مجھے سزا کے لئے — تو دوست ہے تو نصیحت نہ کر خدا کے لئے
(شاذ تمکنت)

بھوک سے بے حال ہو کر مر گئے بچے کئی — دودھ سے لیکن یہاں پتھر کو نہلایا گیا (حبیب کیفی)
پتہ نہیں انہیں یہ بدگمانیاں کیوں ہیں — کہ رائفل سے مسائل بھی حل تو ہوتے ہیں
(رؤف خیر)

سمندر مسکرا کر ان سے ملنے دوڑ پڑتا ہے — گھروندے توڑ کر جب شوخ بچے کھلکھلاتے ہیں
(عنبر سرونجی)

گھر میں چھڑی ہے جنگ ہمارے بھی اس طرح — جیسے کہ ہو مقابلہ بھارت کا چین سے
(سیفی سرونجی)

نشانِ سجدہ پہ اپنے بہت غرور نہ کر — وہ نیتوں سے نتیجہ نکال لیتا ہے (ظفر صہبائی)
وہ چاہتا تھا کہ کاسہ خرید لے میرا — میں اس کے تاج کی قیمت لگا کے لوٹ آیا
(راحت اندوری)

اچھی پی لی خراب پی لی — جیسی پائی شراب پی لی (ریاض خیر آبادی)
ریاض خیر آبادی کی غزل سے۔ نقوش غزل نمبر ۱۹۵۴ء

بتوں کو دیکھ کے سب نے خدا کو پہچانا　　خدا کے گھر تو کوئی بندۂ خدا نہ گیا　(یگانہ چنگیزی)

یہ جو مہنت بیٹھے ہیں رادھا کے کنڈ پر　　اوتار بن کے گرتے ہیں پریوں کے جھنڈ پر

(انشاء اللہ خاں انشاؔ)

غافل تو کدھر بہکے ہے، ٹک دل کی خبر لے　　شیشہ جو بغل میں ہے، اسی میں تو پری ہے

(میر درد)

اپنے مرکز کی طرف مائلِ پرواز تھا حسن　　بھولتا ہی نہیں عالم تری انگڑائی کا　(عزیز لکھنوی)

تری جنبشِ نظر ہے یا حصارِ بزمِ ہستی　　جہاں کردے اشارے وہیں رک گیا زمانہ

(ڈاکٹر اقبال)

جہاں رکھنے دیتے نہیں پاؤں مجھ کو　　اسی آستانے پہ سر دیکھ لینا　(داغ دہلوی)

خیالِ ترکِ محبت سے ڈر گیا ہوتا　　اگر شراب نہ پیتا تو مر گیا ہوتا　('')

اگر یہ جانتے چن چن کے ہم کو توڑیں گے　　تو گل کبھی نہ تمنائے رنگ و بو کرتے　(ابراہیم ذوق)

حسن بھی کیا چیز ہے زاہد ذرا انصاف کر　　اپنے بندوں کو خدا دیتا ہے لالچ حُور کا

(امام بخش ناسخ)

حسابِ آب ودانہ حشر میں ہوگا تو کہہ دوں گا　　پیا ہے عمر بھر خونِ جگر، غم میں نے کھایا ہے

(امانت لکھنوی)

جب ملے دو دل مُخل پھر کون ہے　　بیٹھ جاؤ، خود حیا اٹھ جائے گی　(دیا شنکر نسیم)

چلی سمتِ غیب سے اک ہوا کہ چمن سُرور کا جل گیا　　مگر ایک شاخِ نہالِ غم جسے دل کہیں سو ہری رہی

(سراج اورنگ آبادی)

حسنِ سخن کا کوئی نہیں قدرداں مُنیر　　شرمندہ ہوں میں اپنے کمالوں کے سامنے

(منیر شکوہ آبادی)

جب میں چلوں تو سایہ بھی اپنا نہ ساتھ دے　　جب تم چلو زمین چلے آسماں چلے

(جلیل مانک پوری)

خدا کے واسطے اس کو نہ ٹوکو　　یہی اک شہر میں قاتل رہا ہے　(مظہر جان جاناں)



چہرے پہ نہ یہ نقاب دیکھا　　پردے میں تھا آفتاب دیکھا　(محمد رفیع سودا)

کفن میں خود کو چھپالیا ہے کہ تجھ کو پردے کی ہو نہ زحمت
نقاب اپنے لئے بنا کر، حجاب تیرا اٹھا رہا ہوں　(ناطق گلاوٹھی)

اس کے فروغِ حسن سے چمکے ہے سب میں نور　　شمعِ حرم ہو یا کہ دیا سومنات کا　('')

طاقت دکھاؤں میں جو رسالت مآب کی　　رکھ دوں زمیں پہ چیر کے ڈھال آفتاب کی

(میر انیس)

غنچوں کے مسکرانے پہ کہتے ہیں ہنس کے پھول　　اپنا کرو خیال، ہماری تو کٹ گئی　(شاد عظیم آبادی)

فصلِ بہار آئی پیو صوفیو شراب　　بس ہو چکی نماز مصلا اٹھائیے　(حیدر علی آتش)

فرد قائم ربطِ ملت سے ہے تنہا کچھ نہیں　　موج ہے دریا میں اور بیرونِ دریا کچھ نہیں

(محمد اقبال)

یہ کائنات ابھی ناتمام ہے شاید　　کہ آرہی ہے دمادم صدائے کن فیکون　(اقبال)

حرفِ سخت اس نے کہے مجھکو لبِ لعلیں سے　　جائے عبرت ہے ہوئے لعل سے پتھر پیدا　(ناسخ)

ذرا سی بات تھی اندیشۂ عجم نے اسے　　بڑھا دیا ہے فقط زیبِ داستاں کے لئے

(محمد اقبال)

زاہد تمام عمر فرشتہ بنا رہا　　اُس نے کیا جو کام وہ کام آدمی کا تھا　(ریاض خیر آبادی)

؟زندگی ایسے تشنج میں گذاری ہے نوا　　جیسے بھیگے ہوئے کپڑے کو نچوڑا جائے　(نوا لکھنوی)

تم میں ہمت ہے تو دنیا سے بغاوت کرلو　　ورنہ ماں باپ جہاں کہتے ہیں شادی کرلو

(ساحر لدھیانوی)

نگاہ برق نہیں چہرہ آفتاب نہیں　　وہ آدمی ہے مگر دیکھنے کی تاب نہیں

(فصاحت جنگ جلیل)

(بحوالہ۔ ماہنامہ شاعر ممبئی، ص:۳۰، شمارہ جون ۲۰۰۷ء)

ہم کیا ہیں تہمتوں سے پیمبر نہ بچ سکے ۔۔۔ نادان، کیا زمانے کے منہ کو لگام ہے

(صفی اورنگ آبادی)

لو آج ہم نے توڑ لیا رشتۂ امید ۔۔۔ لو اب کبھی گلہ نہ کریں گے کسی سے ہم

(ساحر لدھیانوی)

مرے جنوں کا نتیجہ ضرور نکلے گا ۔۔۔ اسی سیاہ سمندر سے نور نکلے گا (امیر قزلباش)

زمانہ بڑے شوق سے سن رہا تھا ۔۔۔ ہمیں سو گئے داستاں کہتے کہتے (ابوالخیر کشفی)

اڑائے کچھ ورق لالے نے کچھ نرگس نے، کچھ گل نے ۔۔۔ چمن میں ہر طرف بکھری ہوئی ہے داستاں میری

(آتش)

ڈری یہ رات کو میری سیہ بختی کی ظلمت سے ۔۔۔ دعائے نور پڑھ کر اپنے اوپر شمع نے دم کی

(امیر لکھنوی)

دل عشق میں ہوتا ہے مائل بہ فغاں پہلے ۔۔۔ جب آگ بھڑکتی ہے اٹھتا ہے دھواں پہلے

(فنا نظامی)

ختم ہو جاتے جو حسن و عشق کے راز و نیاز ۔۔۔ شاعری بھی ختم ہو جاتی نبوت کی طرح

(صفی لکھنوی)

حد سے نہ گزر سیلاب نہ بن چکر میں نہ آ گرداب نہ بن
بن ہلکی موج مگر ایسی جس موج پہ دریا ناز کرے

(آرزو لکھنوی)

بازیچۂ الفت میں اے دل کیا الٹی سیدھی چالیں ہیں
ہو جیتنے والا شرمندہ اور ہارنے والا ناز کرے (،،)

لازم ہے رہرو کے لئے دنیا میں سامانِ سفر ۔۔۔ اس دور میں تعلیم ہے امراض ملت کی دوا (،،)

اے شوق کچھ نہ پوچھو ہم عاشقوں کی غیرت ۔۔۔ ہر بار منہ کی کھانا اور پھر سوال کرنا (شوق قدوائی)

کہاں مئے خانے کا دروازہ غالبؔ اور کہاں واعظ ۔۔۔ پر اتنا جانتے ہیں کل وہ جاتا تھا کہ ہم نکلے

(مرزا غالب)



دردِ دل پاسِ وفا، جذبۂ ایماں ہونا ۔۔۔ آدمیت ہے یہی اور یہی انساں ہونا (اقبال خلش)

یہی ہے عبادت یہی دین و ایماں ۔۔۔ کہ کام آئے دنیا میں انساں کے انساں

(مولانا حالی)

برق کے فیض سے اللہ بچائے ہم کو ۔۔۔ روشنی آتی ہے اور نور چلا جاتا ہے (اکبر الہٰ آبادی)

ہے جو اعجاز مسیحا کی حکایت مشہور ۔۔۔ کچھ بڑی بات نہیں تیرے سخن کے نزدیک

(غالب خاں دہلوی/خلف نیاز بیگ خاں دہلوی)

نغمہ بلبل کا ہے کیا زاغ و زغن کے نزدیک ۔۔۔ ہوتی ہے قدر سخن اہلِ سخن کے نزدیک (،،)

سانس الٹی دم بہ دم بیمار غم بھرتا رہا ۔۔۔ دم میں دم تھا جب تلک تیرا ہی دم بھرتا رہا

(رجب علی بیگ سرور)

الٰہی کان میں کیا اس صنم نے پھونک دیا ۔۔۔ کہ ہاتھ رکھے ہیں کانوں پہ سب اذاں کے لئے

(ابراہیم ذوق)

کل بہتر تھے مگر ہے آج لاکھوں کا شمار ۔۔۔ ہر طرف اب کربلا ہے کربلا کے سامنے (ناسخ)

شاہ ہوں یا ہوں گدا، محکوم ہوں یا حکمراں ۔۔۔ گو کہ ہیں وہ بے خبر سوتے لحد کے درمیاں

(مولانا حالی)

کسی نے بھی کبھی کھل کر اسے ہنستے نہیں دیکھا ۔۔۔ وہ خودداری ہی کیا جو دوسروں پر بار ہو جائے

(صفی اورنگ آبادی)

ہم ایسے اہلِ نظر کو ثبوتِ حق کے لئے ۔۔۔ اگر رسولؐ نہ ہوتے تو صبح کافی تھی (جوش ملیح آبادی)

جب بلندی پر پہنچ جاتے ہیں لوگ ۔۔۔ کس قدر چھوٹے نظر آتے ہیں لوگ

(فیض نظام رامپوری)

مقدر کی ہیں باتیں جب مقدر پھوٹ جاتے ہیں ۔۔۔ تو لب تک آتے آتے کتنے ساغر ٹوٹ جاتے ہیں

(خاک پونوی)

بیشتر خدا پایا اور برملا پایا ۔۔۔ ہم نے تیرے بندوں کو تجھ سے بھی سوا پایا

(ذوالفقار نجاری)

شیخ اس زندگی کی مشکلوں میں دم ہی کتنا ہے ذرا ٹھہر وابھی مشکل کشا کا نام لیتا ہوں (پرنس شیخ)

یادگارِ زمانہ ہیں ہم لوگ سن رکھو تم فسانہ ہیں ہم لوگ (منتظر)

کاغذ سیاہ کرتے ہو کس کے لئے نسیم آیا جوابِ خط تمہیں اور نامہ بر گیا (دیا شنکر نسیم)

ناز و انداز و حسن و خوبی میں کون ہے تم سا، اس کا نام تو لو (رند لکھنوی)

آہ نے اتنی تو کی تاثیر پیدا، شکر ہے بام پر آنے لگے وہ، سامنا ہونے لگا

(تسلیم لکھنوی)

وہ طور والی تری تجلّی غضب کی گرمی دکھا رہی ہے وہاں تو پتھر جلا دئے تھے، یہاں کلیجہ جلا رہی ہے

(مضطر خیرآبادی)

نہ جانے کتنی شمعیں گل ہوئیں کتنے بجھے تارے تب اک خورشید اتراتا ہوا بالائے بام آیا

(آنند نرائن ملّا)

شبِ فرقت میں نالوں نے جہاں سر پر اٹھایا ہے زمیں کو زلزلہ ہے آسماں چکر میں آیا ہے

(امانت لکھنوی)

اُٹھو گلے سے لپٹ جاؤ، پھر نکھر لینا تمام رات پڑی ہے، بناؤ کر لینا (گلشن الدولہ بہار)

ادا سے دیکھ لو، جاتا رہے گلہ دل کا بس اک نگاہ پہ ٹھہرا ہے فیصلہ دل کا

(آفتاب الدولہ قلق)

یہ عالم ہو تو اُن کو بے حجابی کی ضرورت کیا نقاب اٹھنے نہ پائے اور جلوہ عام ہو جائے

(شعری بھوپالی)

اِن ہی کا نام محبت اِن ہی کا نام جنوں مری نگاہ کے دھوکے، تری نظر کے فریب

(شوکت تھانوی)

ہمارے گھر کی دیواروں پہ ناصر اُداسی بال کھولے سو رہی ہے (ناصر کاظمی)

سب ہر ایک مجھ سے پوچھتا ہے میرے رونے کا الٰہی ساری دنیا کو میں کیونکر راز داں کر لوں

(تاجور نجیب آبادی)



مری قدر کر خدایا کہ تجھے خدا بنایا تجھے کون پوچھتا تھا مری بندگی سے پہلے

(کیف بھوپالی)

ساتھ بھی چھوڑا تو کب، جب سب بُرے دن کٹ گئے زندگی تو نے کہاں آ کر دیا دھوکا مجھے

(ناطق گلاوٹھوی)

حسینوں سے سدا صاحب سلامت دور کی اچھی نہ ان کی دوستی اچھی نہ ان کی دشمنی اچھی

(نریش کمار شاد)

جب چلی اپنوں کی گردن پر چلی چوم لوں منھ آپ کی تلوار کا (شاد عارفی)

اُمّی لقب کے ساتھ ہی اُم الکتاب ہے وہ خاتم الرّسول ہیں یہ خاتم الکتاب (رفیق شاکر)

انا کی شان ہے یہ دل کے سنگھاسن پہ رہتی ہے کبھی دستِ طلب تک یہ مہارانی نہیں جاتی

(نعیم احمد نعیم)

بھلا جذباتِ الفت بھی کہیں مٹنے سے مٹتے ہیں عبث ہیں دھمکیاں دار و رسن کی اور زنداں کی

(اشفاق اللہ خاں)

آئینِ جواں مرداں حق گوئی و بیباکی اللہ کے شیروں کو آتی نہیں روباہی (محمد علی جوہر)

کیا ڈر ہے جو ہو ساری خدائی بھی مخالف کافی ہے اگر ایک خدا میرے لئے ہے (؍؍)

اسی لئے تو ہے زنداں کو جستجو میری کہ مفلسی کو سکھائی ہے سرکشی میں نے

(سردار جعفری)

قرار کس کو ہے قدرت کے کارخانے میں ثبات ایک تغیّر کو ہے زمانے میں (ڈاکٹر اقبال)

اے جذبۂ دل گر میں چاہوں ہر چیز مقابل آ جائے منزل کے لئے دو گام چلوں اور سامنے منزل آ جائے

(بہزاد لکھنوی)

بات چاہے بے سلیقہ ہو کلیم بات کہنے کا سلیقہ چاہئے (کلیم عاجز)

یہ بستی ہے مسلمانوں کی بستی یہاں کارِ مسیحا کیوں کریں ہم (جون ایلیا)

انا سازی بہت مہلک عمل ہے کوئی دن آئے گا خود سے ڈرو گے (ظفر اقبال)

شام کے بھولے ہوئے کے باب میں کیا حکم ہے　　صبح کا بھولا ہوا اگر شام کو گھر آ گیا
(عبدالحمید عدمؔ)

میں خامشی کو پہن کر نکل گیا باہر　　گذشتہ رات کو گھر میں تناؤ اتنا تھا　(آثرؔ غوری)
فتح مندی یوں ہی حصے میں نہیں آتی ہے　　سرِ میدان وہ مرنے کا ہنر جانتے ہیں　(شاہد کلیم)
حسین ابن علی کربلا کو جاتے ہیں　　مگر یہ لوگ ابھی تک گھروں کے اندر ہیں　(شہریار)
خدا کے بھید بندوں کے سمجھ میں آ نہیں سکتے　　یہ وہ عقدے ہیں جن کو فلسفی سلجھا نہیں سکتے
(ماہر القادری)

جو پانی بند کر دیں جنگ میں معصوم بچوں پر　　ہم ایسے ظالموں سے کوئی سمجھوتہ نہیں کرتے
(رئیس انصاری)

اب کے ہم بچھڑے تو شاید کبھی خوابوں میں ملیں　　جس طرح سوکھے ہوئے پھول کتابوں میں ملیں
(احمد فرازؔ)

ہاتھ ملتی رہ گئیں سب خوب سیرت لڑکیاں　　خوبصورت لڑکیوں کے ہاتھ پیلے ہو گئے
(فریاد آذر)

شکست و فتح نصیبوں سے اب نہیں جذبیؔ　　کہ آج ہے دلِ ہر ناتواں میں عزم و یقیں
(معین احسن جذبیؔ)

لوگ ٹوٹ جاتے ہیں ایک گھر بنانے میں　　تم ترس نہیں کھاتے بستیاں جلانے میں　(بشیر بدر)
گرتے ہیں سمندر میں بڑے شوق سے دریا　　لیکن کسی دریا میں سمندر نہیں گرتا　(قتیلؔ شفائی)
دشمنوں نے تو دشمنی کی ہے　　دوستوں نے بھی کیا کمی کی ہے
(نریش کمار شاد۔ شاد عظیم آبادی)

لمحوں نے خطا کی تھی صدیوں نے سزا پائی　　یہ دور بھی دیکھا ہے تاریخ کی آنکھوں نے
(مظفر رزمی)

اُجالے اپنی یادوں کے ہمارے ساتھ رہنے دو　　نہ جانے کس گلی میں زندگی کی شام ہو جائے
(بشیر بدر)



شہرت کی بلندی بھی پل بھر کا تماشا ہے　　جس ڈال پہ بیٹھے ہو وہ ٹوٹ بھی سکتی ہے　(〃)
کوئی ہاتھ بھی نہ ملائے گا جو گلے ملو گے تپاک سے　　یہ نئے مزاج کا شہر ہے ذرا فاصلے سے ملا کرو　(〃)
مزہ دیکھا میاں سچ بولنے کا　　جدھر تم ہو اُدھر کوئی نہیں ہے　(نواز دیوبندی)
سنا تھا جلتے آئے ہیں چراغ سے چراغ　　مگر یہاں تو جل رہا ہے آدمی سے آدمی
(شادؔ عارفی)

جہاں میں آج بھی حق کی لڑائی جاری ہے　　یہ کس نے کہہ دیا کہ انقلاب ختم ہوا　(صدیق نقوی)
اسرارؔ نہ کر شکوہ، لوگوں سے زمانے کا　　آفات میں تپ کر ہی، انسان نکھرتے ہیں
(اسرارؔ اکبر آبادی)

اس ہاتھ کی خدا کے لئے بے بسی نہ پوچھ　　جس ہاتھ میں رہا ہو ہمیشہ کسی کا ہاتھ　(شمیم فاروقی)
زمانہ ہو گیا پلکیں نہ بھیگیں　　یہ کوئی بد دُعا ہے یا دُعا ہے　(بشر نواز)
کوئی نازک سا کھلونا ہو، مچل جاتا ہے　　میرا بچپن تو کہیں اب بھی چھپا ہے مجھ میں
(سید شکیل دسنوی)

کوششیں بھی تو بہت کی گئیں اس کی خاطر　　گھر جسے لوگ سمجھتے ہیں وہ گھر ہو نہ سکا
(سہیل غازی پوری)

سر پھوڑنا چاہوں بھی تو دیوار نہ در ہے　　کیا میرے مقدر کے برابر مرا گھر ہے
(کاوش بدری)

زندگی اور ہے کچھ رات ہم اپنے گھر میں　　ایسے رہتے ہیں کہ مہمان رہا کرتے ہیں
(بی ایس جین جوہرؔ)

رات بھر جلتا رہوں گا میں، کہ تیرا رزق ہوں　　اے ہوا تو نے جو رکھی ہے سواری باندھ کر
(کرشن کمار طورؔ)

آپ کی جمہوریت میں سب تو ہیں شاعر نہیں　　شاعری ہر قوم کی تہذیب کی پہچان ہے
(تاجؔ پیامی)

قمقمے محلوں میں بجلی کے ہیں روشن پھر بھی رازؔ　　مجھ کو مفلس کے دیئے کی روشنی اچھی لگی　(رازؔ اعظمی)

مجھ سے تو نہیں ہوگا بندے کو خدا کرنا    پھر چاہے مرے سر سے طوفان گزر جائے
(محبوب راہی)

ہر لہر سو گئی ہے سمندر کی گود میں    میں سن رہا ہوں شور مگر انقلاب کا    (شاہد کلیم)
ہے جس کے سامنے شرمندہ نشۂ چنگیز    ہم اپنی آنکھوں سے اس فتنہ گر کو دیکھتے ہیں
(رفعت سروش)

جہاں جبرئیل کے بھی پر جلیں انساں وہاں پہنچا    فرشتوں کو بتا دو آدمی کا مرتبہ دیکھیں
(مہدی پرتاب گڈھی)

شاعری دولتِ دنیا کی نہیں ہے محتاج    صاحبِ فن کوئی نادار بھی ہو سکتا ہے
(قمر رئیس بہرائچی)

بہت حساس ہونا بھی بہت اچھا نہیں ہوتا    یہ ایسی موت ہے جس کا کہیں چرچا نہیں ہوتا
(ظفر گورکھپوری)

نہ نیند بھوک سے آئے اگر تو بچوں کو    پری کا، دیو کا قصہ عجیب لگتا ہے    (عتیق الہ آبادی)
کوئی تیشہ بکف آئے تو آسانی سے نکلوں گا    میں اک جھرنا ہوں چٹانوں کی پیشانی سے نکلوں گا
(عاجز ہنگنگھاٹی)

تیر پہلا نہیں پہ چلتا ہے    جو پرندے بہت چہکتے ہیں    (حفیظ بیتاب)
گردشِ وقت نے یہ دن بھی دکھایا یارب    پھول بھی پیش کروں میں تو اُسے سنگ لگے
(ضمیر کاظمی)

نہتے رہ کے سرداری نہیں کی    مجاہد ہیں اداکاری نہیں کی    (صلاح الدین نیّر)
اپنے ہاتھوں سے یہ جاگیر نہ جانے دیں گے    ہم کبھی ملک سے کشمیر نہ جانے دیں گے
(جاوید اکرم)

میری بربادیوں کے لہجے میں    میری شہرت کی ادا بولتی ہے    (بیکل اتساہی)
وہی ساقی ہے مرا اور مسیحا ہے مجاز    جو مرے سامنے انگور کا پانی رکھ دے
(مجاز جے پوری)



تجھے چنگیزیوں کا یہ نگر اچھا نہیں لگتا    بغاوت کر اگر شانے پہ سر اچھا نہیں لگتا
(راشد انور راشد)

جن کے نیزوں پہ ہوا کرتے ہیں معصوموں کے سر    ایسے نامردوں کو آخر مرد لکھ دیتا ہے کون
(واحد جمال)

جبینِ سنگ پہ لکھا مرا افسانہ گیا    میں رہ گزر تھا، مجھے روند کر زمانہ گیا    (وزیر آغا)
پانی دے دے گا راستہ تجھ کو    پاؤں ''دریائے نیل'' پر رکھ دے    (رفیق شاہین)
میں تیرا نام اتنی بار لکھوں    کہ اپنا نام لکھنا بھول جاؤں    (حامد اقبال صدیقی)
نہ پوچھو آدمی پر کیا گزرتی ہے مصیبت میں    کھلونا بن کے رہ جاتا ہے جب مجبور ہوتا ہے
(منیر حسن کاظمی)

اندر سے اصولوں کی طرح ٹوٹے ہوئے لوگ    بک جائیں تو نہ دیکھ تعجب کی نظر سے (امید فاضلی)
اس طرف ہے ایک بنگلہ جھونپڑی ہے اس طرف    چل رہی ہے درمیاں، دونوں کے، رومانی ہوا
(شیدا رومانی)

قہقہوں سے ایک عرصے تک اداس سہمی رہی    اور پھر اس گھر میں عبرت ناک سناٹا ہوا
(فریاد آذر)

ندیم اولادِ آدم پر کبھی تو مہرباں ہوگی    وہ قدرت دے رہی ہے جو غذا کیڑے کو پتھر میں
(احمد ندیم قاسمی)

سر جھکانے نہیں دیتی ہے مجھے میری انا    عہدِ حاضر کے ''خداؤں'' سے نبھاؤں کیسے
(رفعت سروش)

اونچے اونچے قد والے تو بونی سوچ کے مالک تھے    چھوٹے چھوٹے شہزادوں کی فکروں میں گہرائی تھی
(نذیر فتح پوری)

کئی چراغ تری شب کو جگمگائیں گے    تو پوٹلی میں کبھی کوہِ نور باندھ کے چل
(منظر سلطان)

سہیل خوف زدہ کیوں ہیں ماہرینِ فنون    ہماری بے ہنری بھی کہیں ہنر ہی نہ ہو    (سہیل اختر)

تاریک سمندر میں گزارے ہیں کئی سال — تب جا کے مجھے نُور کی اک بوند ملی ہے (اقبال اشہر)

ہماری گفتگو تکرار سے تلوار تک پہنچی — پھر اس کے بعد گردن اور پھر دستار تک پہنچی
(اشرف یعقوب)

مری توقیر و عزت کھل گئی اس کی نگاہوں میں — نظر حاسد کی جب میرے گلے کے ہار تک پہنچی
(اشرف یعقوب)

اک عمر ڈھونڈتے رہے پایا نہ کچھ سراغ — جینا بھی اک ہنر ہے مگر کس کے پاس ہے
(نصر غزالی)

اب لوگ کہہ رہے ہیں کہ لکھوں کوئی غزل — جب میرے دونوں ہاتھ قلم کر دئے گئے
(اسلم الہٰ آبادی)

مٹی کے کھلونوں سے بہلتے نہیں بچّے — بتلاؤ انہیں ایٹمی ہتھیار کی قیمت (مدہوش بلگرامی)

خود پہ بھروسہ اور خدا پہ یقیں نہیں ہے — اسی لئے تو پیر کے نیچے زمیں نہیں ہے
(احسن رضوی)

ہمیشہ دوستوں سے اپنے میں ہی جیت جاتا ہوں — مقابل آئینہ ہوتا کبھی تو مات بھی ہوتی
(عادل حیات)

وہ اپنے آپ سے خائف بھی ہے ہراساں بھی — مگر لگاتا ہے ہر صبح و شام نعرۂ حق (سلطان اختر)

ماہ و نجوم سے بھی وہ آگے نکل گئے — جو زندگی میں برق کی رفتار سے چلے
(جمیل عظیم آبادی)

مجھے سجدہ کیا تھا آسماں پر سب فرشتوں نے — زباں پر ذائقہ گندم کا آنے سے بہت پہلے
(عارف شفیق)

اس شوخ کی گفتار پہ آتا ہے بہت پیار — جب پیار سے کہتے ہیں وہ، شیطان کہیں کا
(افتخار راغب)

عجب خوشبو سی آتی ہے در و دیوار سے اب تک — یہاں کوئی یقیناً صاحبِ ایمان تھا پہلے
(خواجہ جاوید اختر)



داستاں تیرے ضمیر و ظرف کی ہم سن چکے — چھوڑ اب یہ داستاں قیمت بتا انور شمیم
(انور شمیم انور)

انقلاب دہر کے قدموں کی آہٹ جو سُنے — وہ ہے زندہ ہم اسے دیتے ہیں فرزانے کا نام
(سجاد ظہیر)

موم کے لوگ کڑی دھوپ میں آ بیٹھے ہیں — آؤ اب ان کے پگھلنے کا تماشہ دیکھیں
(ظفر اقبال ظفر)

میں نے کل شہزاد دیکھا تھا کسی درویش کو — سائباں میں اپنی پلکوں کے وضو کرتے ہوئے
(مسلم شہزاد)

اور کچھ بھی مجھے درکار نہیں ہے لیکن — میری چادر مرے پیروں کے برابر کر دے
(شاہد میر)

زخم کھاتے ہوئے مقتل میں امامت کرنا — کتنا دشوار ہے اک سچ کی حفاظت کرنا
(ظفر صہبائی)

عجب رشتے نبھاتے ہیں مرے بچے الگ ہو کر — کبھی جب ملنے جاؤں تو ملاقاتی سمجھتے ہیں
(فاروق انجم)

میں تیرا نام مثالوں میں پیش کرتا تھا — یہ کیا کیا کہ زمانے سے جا ملا تو بھی (امتیاز انجم)

زندگی دی ہے مجھے آگ کے دریا کی طرح — پار جانے کے لئے موم کی کشتی دی ہے
(ظفر گورکھپوری)

کس واسطے چلتا ہے زمیں پر تو اکڑ کر — اے شخص اجل کا تو نوالا ہے زمیں پر
(افتخار اجمل شاہین)

بُرے ہیں ہم مگر ایسے بُرے بھی کم ہونگے — کسی زمانے کے اچھے ہمیں کریں گے یاد
(مرزا ہادی رسوا)

پیٹ کی ذلّت نے بالآخر بازاروں میں نیلام کیا — عزّت جانے قید تھی کب سے موروثی تہ خانوں میں
(فرحان حنیف)

پہلے یہ شُکر کہ ہم حدِّ ادب سے نہ بڑھے
اب یہ شکوہ کہ شرافت نے کہیں کا نہ رکھا
(رئیس امروہی)

تڑپتی دیکھتا ہوں جب کوئی شے
اٹھا لیتا ہوں اپنا دل سمجھ کر (امیر اللہ تسلیم)

ٹہنیوں کو مت کاٹو یہ چمن کا زیور ہیں
ان کی اوٹ سے اک دن آفتاب اُبھرے گا
(اختر ہوشیار پوری)

ٹوٹ جائیں گے انا کے قدِ آدم آئینے
دُور تک ان آئینوں کی کرچیاں رہ جائیں گی
(پرتو روہیلہ)

جہاں رہے گا وہیں روشنی لُٹائے گا
کسی چراغ کا اپنا مکاں نہیں ہوتا (وسیمؔ بریلوی)

جستجو ہو تو سفر ختم کہاں ہوتا ہے
یوں تو ہر موڑ پہ منزل کا گماں ہوتا ہے
(غلام ربانی تاباںؔ)

جب سر ڈھکا تو پاؤں کھلا پھر یہ سر کھلا
ٹکڑے اسی میں پُرکھوں کی چادر کے ہو گئے
(کیفی اعظمی)

جُرم آدم نے کیا اور نسلِ آدم کو سزا
کاٹتا ہوں زندگی بھر میں نے جو بویا نہیں
(منیرؔ نیازی)

جیسے بچّہ بن گیا ہوں ان دنوں
دوڑ پڑتا ہوں کھلونا دیکھ کر (ساحل احمد)

چلو اچھا ہوا کام آ گئی دیوانگی اپنی
وگرنہ ہم زمانے بھر کو سمجھانے کہاں جاتے
(قتیلؔ شفائی)

چُپ چاپ بیٹھے رہتے ہیں کچھ بولتے نہیں
بچّے بگڑ گئے ہیں بہت دیکھ بھال سے
(عادل منصوری)

حق بات آ کے رُک سی گئی تھی کبھی شکیب
چھالے پڑے ہوئے ہیں ابھی تک زبان پر
(شکیبؔ جلالی)

خموشی پر مری دنیا میں شورش ہے قیامت کی
خدانخواستہ لب کھل گئے ہوتے تو کیا ہوتا
(سیماب اکبر آبادی)



خلوصِ دل سے جو سجدہ ہو اُس سجدے کا کیا کہنا
وہیں کعبہ سرک آیا جبیں ہم نے جہاں رکھ دی
(سیماب اکبر آبادی)

خواہشیں ہیں، قصّے ہیں، بے شمار ارماں ہیں
ڈاکیئے کے تھیلے میں کیسے کیسے طوفاں ہیں
(فُضیل جعفری)

ذوقِ تعمیر تھا ہم خانہ خرابوں کا عجب
چاہتے تھے کہ بنے ریت کا گھر پانی میں
(مخمور سعیدی)

ذرا بھی شک تمہیں گزرے تو موجِ نیل سے پوچھو
ہمارے واسطے دریا کا پانی سوکھ جاتا ہے
(ظہیرؔ غازی پوری)

ذرا سی دیر میں ہم کیسے کھولتے اس کو
تمام عمر لگی جھوٹ بولتے اُس کو (محسن نقوی)

ذکر تھا اجداد کے اوصاف کا
ہو گیا پل بھر میں گھر کا گھر اُداس (شہریار)

روز ہنس بول کے دِن کاٹ دیا کرتے ہیں
روز ہو جاتے ہیں رنجیدہ سا ہم رات گئے
(نازشؔ پرتاب گڑھی)

سانس کی ہر آمد لوٹانی پڑتی ہے
جینا بھی محصول چکانا لگتا ہے (عبدالاحد سازؔ)

شکم کی آگ لئے پھر رہی ہے شہر بہ شہر
سگِ زمانہ ہیں ہم کیا ہماری ہجرت کیا
(افتخارؔ عارف)

شاعری خونِ جگر کا ہے لبالب ساغر
کسی کم ظرف کی تفریح کا سامان نہیں
(نریش کمار شادؔ)

شام بھی تو آنے والی صبح کا پیغام ہے
تیرگی کو روشنی جب کہہ دیا تو کہہ دیا (شمیم طارق)

شکستہ شیشوں سے ہی اب گھروں کے پہرے دار
یہ پوچھتے ہیں کہ پتھر کہاں سے آیا ہے
(شاب لِلت)

طاقت دکھاؤں میں جو رسالت مآب کی
رکھ دوں زمیں پہ چیر کے ڈھال آفتاب کی
(میر انیسؔ)

طوافِ کوئے جاناں پر زمانہ معترض کیوں ہے
جہاں بھی شمع جلتی ہے وہیں جاتے ہیں پروانے
(فصیح اکمل)

طاقت ہے مرے پاس نہ ہے کوئی حکومت
ہے پاس قلم میرے جو انعامِ خدا ہے (سیفی سرونجی)

غلط باتوں کو خاموشی سے سننا، حامی بھر لینا
بہت ہیں فائدے اس میں، مگر اچھا نہیں لگتا
(جاوید اختر)

فطرت میں آدمی کی ہے مُبہم سا ایک خوف
اس خوف کا کسی نے خدا نام رکھ دیا (گوپال متل)

قبر آرام گاہ ہو کہ نہ ہو
سر چھپانے کو ایک گھر تو ہے (وقار واثقی)

گھومتا ہے شہر کے سب سے حسیں بازار میں
اک اذیت ناک محرومی وہ گھر لے جائیگا (باقی)

اب وہ چاہے جس قدر بھی پستیوں میں گر پڑے
آدمی کو آدمی جب کہہ دیا تو کہہ دیا
(شمیم طارق)

پیڑ آنگن کے ترے جب باثمر ہو جائیں گے
دوستوں کے ہاتھ کے پتھر اُدھر ہو جائیں گے
(آزاد گرداس پوری)

اب بھی اک سلسلۂ جبر ہے جاری کہ جو تھا
اب بھی پرواز میں شاہیں ہے کبوتر کے خلاف
(محسن زیدی)

جہان والوں کو جس کی بڑی ضرورت تھی
عجیب بات ہے وہ دیر تک جیا بھی نہیں
(عرش صہبائی)

آستینوں میں اگر سانپ نہ پالے ہوتے
اپنی قسمت میں اجالے ہی اجالے ہوتے
(عبدالسلام کوثر)

چھلک گیا تھا جو مظلوم کی نگاہوں سے
وہ اشک مجھ کو سمندر دکھائی دیتا ہے (منور کانپوری)

کتابیں رکھ دیں الماری میں، ورنہ
مجھے الماری میں رکھتیں کتابیں (عطا عابدی)

میری آنکھوں میں ہے شیشہ اور پتھر ہاتھ میں
یہ صدی میری ہے اور اس کا نمائندہ ہوں میں
(علی عباس امیدؔ)



ہم نے اپنے خوں سے تاریخِ جہاں لکھ دی مگر
اہلِ دنیا کو ہمارا تذکرہ پڑھنے تو دو
(آذر بارہ بنکوی)

گھر میں جب اتفاق نہ ہو اختلاف ہو
گھر سے بڑا محاذ ہے کوئی محاذ کیا (ضمیر درویش)

یہ رنگ و روپ اب نہ رہے گا مکان کا
ہیرو بدل چکا ہے مری داستان کا (خوشتر مکرانی)

کر تلاوت بھی تجارت کے لئے
کیسٹوں میں سورۂ رحمٰن بھر (فصیح اللہ نقیب)

چکی کے دو پاٹ ہیں، بھارت پاکستان
جن میں پس کر رہ گئی، کشمیری مسکان
(ساغر کرناٹکی)

میری بستی سے ہے گزرا ایک لشکر اس طرح
دودھ پیتے بچوں کو مشقِ سناں کرتا ہوا
(فرید پربتی)

قاتل کو گھر پہ کیسے کہوں میں بُرا بھلا
عزت مآب ہے مرا مہمان بھی تو ہے
(نیّر قریشی گنگوہی)

شہر کے اندھیرے کو اک چراغ کافی ہے
سو چراغ جلتے ہیں اک چراغ جلنے سے
(احتشام اختر)

جنونِ خود نمائی ابتدائے علم و حکمت ہے
کہ ہر اک مبتدی کرتا ہے خود اپنی پذیرائی
(حسن شکیل مظہری)

کشکول اٹھانے کا سلیقہ ہی نہیں تھا
خیرات تو بٹتی رہی، حق دار تھے چپ چاپ
(اسلم بدر)

اللہ رے اس کا ذوقِ اسیری کہ جو پرند
اڑنے سے پیشتر ہی تہہ دام ہو گیا (جگن ناتھ آزاد)

ہر کوئی کہتا ہے مجھ سا دوسرا کوئی نہیں
اس صدی کا اس سے بڑھ کر سانحہ کوئی نہیں
(علی احمد جلیل)

خدا محفوظ رکھے غنچہ و گل کو حوادث سے
کہ ہم نے دشت ہوتے کتنے ہی گلزار کو دیکھا
(حصیر نوری)

جس قدر شہر یہ گنجان ہوا
بے مکاں اتنا ہی انسان ہوا (ظفر اقبال ظفر)

بچھڑنے کی کسک معصوم بچہ ہی سمجھتا ہے — کھلونا ٹوٹنے کا درد بچہ ہی سمجھتا ہے (سردار آصف)

کچھ اس طرح غربت نے فقیروں کو سزا دی — اک روٹی کے ٹکڑے پہ امیروں کو دعا دی
(قاضی فراز احمد)

نہ کر سجدوں کا اپنے تذکرہ زاہد وگرنہ میں — جہاں سجدہ نہ ہوتا ہوگا سجدہ کر کے چھوڑوں گا
(نظر صدیقی)

لہو کو روشنائی کر کے خوش ہوں — قلم کو داد کا نشہ بہت تھا (اقبال فرید میسوری)

ہمارا کارِ ہنر معجزے سے کیا کم ہے — کہ کائنات کو ضم شاعری میں کرتے ہیں
(مظہر محی الدین)

جب جب بھی میں نے ترکِ وطن کا کیا خیال — قدموں سے میرے گاؤں کے رستے لپٹ گئے
(ظفر کلیم)

تارے دیکھ آکاش کے کتنا میں للچاؤں — پہنچے میرا ہاتھ تو پگڑی میں سجاؤں (صابر آفاقی)

کرچیاں کانچ کی راہوں سے اٹھانے والے — شیشہ شیشہ ہی رہا ہے کبھی ہیرا نہ بنا (ابراہیم گل)

یہاں بھی لوگ بلا کر فریب دیتے ہیں — ہمارا شہر بھی کوفے سے کم نہیں اے دوست
(ارشد گیلانی)

وہ جادو ہے ظالم کی شخصیت میں — سارے اس کا جوتا سیدھا کرتے ہیں
(شکیل جمالی)

چھوڑ دے فرحت خدا کے واسطے سچ بولنا — تجھ کو یہ عادت کسی دن دار پر لے جائے گی
(خلیل فرحت)

جو فن سے نابلد ہیں ان کو فنکاری دکھاتا ہے — وہ آدمی باسیوں میں اپنی سرداری دکھاتا ہے
(عتیق النظر)

اڑی ہے جب سے پرندوں کی واپسی کی خبر — ہر ایک شخص نے پنجرہ خرید رکھا ہے
(یعقوب تصوّر)

فکر میں سوچ میں گمان میں ہے — اک سمندر مرے مکان میں ہے (فہیم جاوید)



چمن کا اس سے بڑا المیہ بھی کیا ہوگا — جو پھول توڑتے ہیں باغباں کے بچے ہیں
(خالد سہیل)

اب ہوائیں ہی کریں گی روشنی کا فیصلہ — جس دیے میں جان ہوگی وہ دیا رہ جائے گا
(محشر بدایونی)

ہرگز جدا نہ ہوگی کبھی خار سے چبھن — حاصل اسے گلاب کی صحبت ہی کیوں نہ ہو
(فرید ندوی)

جو تیرے دل میں ہے وہ بات میرے دھیان میں ہے — تری شکست، تری لکنتِ زبان میں ہے
(ساقی فاروقی)

جس قدر آتی رہی عاصی مجھے یادِ وطن — اتنے ہی دشوار ہجرت کے سفر ہوتے گئے
(عاصی کاشمیری)

نذیر ایسا سخی وہ کہ بھر دیا جس نے — ہمارا کاسۂ ہستی سوال سے پہلے (نذیر فتح پوری)

وہاں بھی ہم نے تقدس کے دن گزارے ہیں — جہاں فرشتے بھی دامن بچا نہیں سکتے
(اصغر ویلودی)

تھا اپنی ذات میں جو ایک انجمن کی طرح — اسی کے گرد ہے اب شہر بھر کا سناٹا (نصرت گوالیاری)

جس طرف مجمعِ احباب کھڑا تھا جامی — ہم پہ آئے تو اسی سمت سے پتھر آئے
(خورشید احمد جامی)

سورج کو چونچ میں لئے، مرغا کھڑا رہا — کھڑکی کے پردے کھینچ دیے رات ہو گئی
(ندا فاضلی)

اتنے مانوس صیاد سے ہو گئے — اب رہائی ملے گی تو مر جائیں گے (راز الہ آبادی)

وعدہ وہ کر گئے ہیں کہ آئیں گے خواب میں — مارے خوشی کے نیند نہ آئے تو کیا کریں (نظیر علی علیل)

دل چیز کیا ہے آپ مری جان لیجئے — بس ایک بار میرا کہا مان لیجئے (شہریار)

جوکر کی شکل دیکھ کے سب لوگ ہنس پڑے — میں سوچ میں ہوں عیب ہنر کس طرح ہوا (عالم خورشید)

کمائی پہ رشوت کی اکثر بنے ہیں — یہ گھر جن پہ لکھا ہے من فضلِ ربی (محمود سرحدی)

ایک بار کی شہرت ساری عمر چلتی ہے　　میں پیوں جو پانی بھی لوگ رم سمجھتے ہیں
(سلیمان اریب)

سینے میں جلن آنکھ میں طوفان سا کیوں ہے　　اس شہر میں ہر شخص پریشان سا کیوں ہے
(خلیل الرحمٰن اعظمی)

سنے گا کون میری چاک دامانی کا افسانہ　　یہاں سب اپنے اپنے پیرہن کی بات کرتے ہیں
(کلیم عاجز)

کارواں گزرا تھا بنجاروں کا اک پچھلے برس　　گونجتی ہے آج تک رہ رہ کے آوازِ جرس
(ارمان شام نگری)

آ عندلیب! مل کے کریں آہ وزاریاں　　تو ہائے گل پکار، میں چلاؤں ہائے دل (سیّد محمد خاں رند)
کفن اوڑھ کر جب رضؔا سو رہا تھا　　زمیں تو زمیں آسماں سو رہا تھا (رضا جونپوری)
اٹھ اٹھ کے مسجدوں سے نمازی چلے گئے　　دہشت گروں کے ہاتھ میں اسلام رہ گیا (ندا فاضلی)
بہت ہی سخت تھا مخمور زندگی کا سفر　　قدم قدم پہ تھے درپیش مرحلے کتنے (مخمور سعیدی)
یہ کسی سے نہ کہا لعل و جواہر ہم تھے　　پتھروں کی طرح بکتے رہے بازاروں میں
(پرتپپال سنگھ بیتاب)

دنیا ہی میں رہ کر رہو دنیا کے مقابل　　گرداب سے ڈر جائے وہ پیراک نہیں ہے
(تابش دہلوی)

بہت بھاری ہے یہ قیدِ درودیوار بھی مجھ پر　　میں اکثر اپنی راتیں گھر کے باہر کاٹ لیتا ہوں
(فضا ابن فیضی)

ہزاروں لوگوں نے چاہا کہ اس کے ساتھ چلیں　　مگر وہ پہلے بھی تنہا تھا اب بھی تنہا ہے (دلاور فگار)
وہ جن کو فن کے جہاں میں، کبھی اماں نہ ملی　　اسی کا نام کتابوں کے انتساب میں تھا
(شمس بدایونی)

بھیگی زلفیں روشن چہرہ کس کو کس پر دوں ترجیح　　ایک قصیدہ دھوپ کا لکھوں ایک غزل برسات کے نام
(ملک زادہ منظور قد)



حسن کو چاند جوانی کو کنول کہتے ہیں　　تیری صورت نظر آئے تو غزل کہتے ہیں (شمیم کرہانی)
امیر چرخ کا احساں نہیں ہے مجھ پہ نعیؔم　　مجھے ہے ناز کہ ذرّے سے آفتاب بنا (حسن نعیم)
سیاست سوز بانیں بولتی ہے　　بنا چابی کے تالا کھولتی ہے (اسلم الہٰ بادی)
مشقت کے سوا کیا مل گیا مشقِ سخن کر کے　　عدو چاروں طرف پیدا کئے ہم نے یہ فن کر کے
(نذیر بنارسی)

شیشہ ٹوٹے غل مچ جائے　　دل ٹوٹے آواز نہ آئے (دل لکھنوی)
بے حقیقت ہے غذا لیکن کسی بھوکے سے پوچھ　　کیا نظر آتا ہے اس کو ایک اک دانے کا قد
(شفیق عباسی)

آدمی نے آدمی سے کیا لیا اور کیا دیا　　موردِ الزام بس ابلیس کو ٹھہرا دیا (ترتیب بلند)
میں سچ کہوں گا تو وہ مجھ سے روٹھ جائے گا　　ذرا سی بات نے زنجیریں ڈال رکھی ہیں (اقبال خلش)
لڑ رہا تھا تیز آندھی سے معظم اک چراغ　　یہ پریشانی کا منظر تھا مگر اچھا لگا (ڈاکٹر معظم علی خاں)
اندھیروں میں ہوئی تھی پرورش جن بدنصیبوں کی　　اچانک روشنی میں آئے تو بینائی کھو بیٹھے
(امیؔر انصاری)

آساں نہیں ہے مرار کنا کہیں زاہؔد　　بنوا کے مرے پیروں کو زنجیر نئی لا (زاہؔد آزاد)
اک کرن نور کی ظلمات پہ بھاری ہوگی　　رات ہے ان کی مگر صبح ہماری ہوگی (اختر سعید خاں)
ہمیں تو شامِ غم میں کاٹنی ہے زندگی اپنی　　جہاں وہ ہوں، وہیں اے چاند لے جا چاندنی اپنی
(شعری بھوپالی)

چلن مدینے کا اب بھول جایئے صاحب　　مہاجروں کو اب انصار مار دیتے ہیں (ظفر صہبائی)
وہ بانٹنے کو تو آیا ہے دوستی کا صلہ　　نہ جانے گوہرِ نایاب کون سا دے گا (کرامت علی کرامت)
یہ سمجھ لے کہ کوئی سازش ہے　　دوست جب کوئی باوفا لگ جائے (بکل اتساہی)
کس قدر نادم ہوا ہوں میں برا کہہ کر اُسے　　کیا خبر تھی جاتے جاتے وہ دُعا دے جائے گا
(عرشی بھوپالی)

بہارِ گل متقاضی ہے خونِ بلبل کی    کہ یہ بھی چاہئے رنگینیٔ چمن کے لئے

(وحشت کلکتوی)

اب سمندر بھی حیران ہے    دو کنارے گلے مل گئے    (افضل منگوری)
قیامت یقیناً قریب آ گئی ہے    خمار اب تو مسجد میں جانے لگے ہیں

(خمار بارہ بنکوی)

دیکھا انہیں قریب سے ہم نے تو رو دیئے    جن بستیوں کو آگ لگانے چلے تھے ہم

(خورشید الاسلام)

سب کی بگڑی کو بنانے نکلے    یار ہم تم بھی دوانے نکلے    (حسن کمال)
خندق میں جان بچ گئی خطرہ بھی ٹل گیا    لیکن سرِ خمیدہ سے دستار گر پڑی    (صدیق افغانی)
ایک شجر ایسا محبت کا لگایا جائے    جس کا ہمسائے کے آنگن میں بھی سایہ جائے

(شاہد احسن مراد آبادی)

یہ شعر ظفر زاہدی کے نام سے بھی منسوب کیا جاتا ہے جبکہ یہ مطلع شاہد احسن مراد آبادی کے مجموعہ غزلیات ''ثبات'' اشاعت جولائی ۷۸ء ص: ۵۷ میں شامل ہے (بحوالہ: جدید اردو غزل، ۷۴ء کے بعد۔ خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ)

فرشتے سوچتے ہی رہ گئے انجام ہستی پر    دلِ بیتاب تڑپا اور بنیادِ جہاں رکھ دی

(ادیب سہارنپوری)

اب مجھ سے یہ دنیا مرا سر مانگ رہی ہے    کمبخت مرے آگے سوالی ہی رہے گی    (زیب غوری)
میں نے اس کے لب و رخسا کو چھو کر دیکھا    حوصلے آگ کو گلزار بنا دیتے ہیں    (قابل اجمیری)
کل تک جو اجنبی تھے اس کوچۂ جنوں میں    میرے رقیب بن کر مشہور ہو گئے ہیں

(معصوم رضا راہی)

عطائے دیدۂ بینا بھی اک عذاب ہوا    ہر ایک شخص برہنہ دکھائی دیتا ہے    (عروج زیدی)
حق بات کسی دور میں کہنا نہیں چھوڑا    اس خون کے دریا نے تو بہنا نہیں چھوڑا    (نقشبند قمر نقوی)
ہم اپنی نمازوں میں بس ان کو دعا دیں گے    ہم ظلم پہ ظالم کے آمین لگا دیں گے    (صفوت علی صفوت)



طنز و مزاح کی بات نے گرچہ ہنسا دیا تو کیا    سب کو ہنسانے کے لئے اس کو رلا دیا تو کیا    (رشید شیخ)
بڑھتی ہیں دل کی الجھنیں دولت کے ساتھ ساتھ    تنہائیاں بھی ملتی ہیں شہرت کے ساتھ ساتھ

(امجد اسلام امجد)

اپنا کوفہ بھی عجب ہے کہ یہاں لوگوں کو    سرفرازی کی تمنا ہے شہادت کے بغیر

(ڈاکٹر شہاب الدین ثاقب)

پہچان آدمی کی نہیں سہل آج کل    اک آدمی چھپا ہوا ہر آدمی میں ہے    (افسر ماہ پوری)
دونوں ہی سناتی ہیں اسیری کا فسانہ    زنجیر کی جھنکار بھی پایل کی صدا بھی    (اعجاز رحمانی)
کہنے کو ہمسفر ہیں بہت اس دیار میں    چلتا نہیں ہے ساتھ کوئی دو قدم یہاں    (حبیب جالب)
محترم ہو جائے شاید پھر یہ پتھر کا محل    اس کی دیواروں پہ لکھ دو اس کے معماروں کا نام

(رحمٰن کیانی)

اک ذرا سی بات پر برسوں کے یارانے گئے    لیکن اتنا تو ہوا کچھ لوگ پہچانے گئے    (خاطر غزنوی)
اب ہم بھی سوچتے ہیں کہ بازار گرم ہے    اپنا ضمیر بیچ کے دنیا خرید لیں    (اقبال عظیم)
ان کو بھی جمیل اپنے مقدر سے گلہ ہے    وہ لوگ جو سنتے تھے کہ چالاک بہت ہیں

(عطاء الرحمٰن جمیل)

بنتی رہی وہ ایک سوئٹر کو مدتوں    چپ چاپ اس کے کتنے شب و روز کٹ گئے

(شہزاد احمد)

جب چلی ٹھنڈی ہوا بچہ لرز کر رہ گیا    ماں نے اپنے لال کی تختی جلا دی رات کو

(سبط علی صبا)

ہائے رے حالات اک مہمان لوٹانا پڑا    میں نہیں ہوں گھر میں یہ بچے سے کہلانا پڑا    ('')
دیارِ حسن سے گزرے تو سر کے بل گزرے    یہ حوصلہ بھی مرے شہسوار میں رکھنا    (لطف الرحمٰن)
میں ایسا بچہ تھا نالی میں جس کو ڈال دیا    بلکتا دیکھ کے مجھ کو جھپٹ پڑیں چیلیں    (عتیق اللہ)
کیوں میرے دیوار و در مجھ سے نہیں کرتے کلام    کتنے ارمانوں سے یارو اپنے گھر جاتا ہوں میں

(اطہر نفیس)

میری دنیا میں فقط ایک خدا کافی ہے — دوستو! کتنے خداؤں کو خدائی دوں گا
(فراق جلال آبادی)

کتنے دنوں کے پیاسے ہوں گے یارو! سوچو تو — شبنم کا قطرہ بھی جن کو دریا لگتا ہے (قیصر الجعفری)
تم تو کہتے تھے خدا تم سے خفا ہے قیصرؔ — ڈوبتے وقت جو اک ہاتھ بڑھا تھا، کیا تھا (〃)
سرورؔ اس کے اشارے داستانوں پر بھی بھاری ہیں — غزل میں جوہر اربابِ فن کی آزمائش ہے
(آل احمد سرور)

یہ سوچ کے پھر صبر کیا اہلِ ہوس نے — بس ایک مہینہ ہی تو رمضان رہے گا (فرحت احسان)
ہمیں جو رزق دیا اس میں وسعتیں لکھ دیں — مگر حصول میں صحرا کی شدتیں لکھ دیں
(ظہور الاسلام جاوید)

اب تو کوئی بھی کہیں سچ بولنے والا نہیں — لوگ اٹھائے جا رہے ہیں ہاتھ میں پتھر کہاں
(حیدر اعظمی)

مصلوب کر کے مجھ کو سبھی مطمئن ہوئے — جیسے کہ شہر بھر میں گنہگار میں ہی تھا
(ظفر اقبال ظفر)

آگے وہ سمان دے پیچھے کرے ایمان — کیسا گورکھ دھندہ ہے کیسا ہے انسان (حفیظ انجم)
چیتھڑوں میں چین سے سوتے تھے ہم — لے گیا دل کا سکوں بستر نیا
(زین الدین کیف)

ندی میں رہ کے دونوں پکڑتے ہیں مچھلیاں — پھر بھی بُرا مچھیرا ہے بگلے کے سامنے
(سکندر شاہ خوشدل)

لکھی گئی ہیں جنوں کی حکایتیں کیا کیا — مگر وہ قصۂ غم جو کبھی رقم نہ ہوا (مشفق خواجہ)
میری غربت کو شرافت کا ابھی نام نہ دے — وقت بدلا تو تری رائے بدل جائے گی (ندا فاضلی)
مصحفیؔ ہم تو یہ سمجھتے تھے کہ ہوگا کوئی زخم — تیرے دل میں تو بہت کام رفو کا نکلا (غلام ہمدانی مصحفی)
نکل کر دیر و کعبہ سے اگر ملتا نہ میخانہ — تو ٹھکرائے ہوئے انساں خدا جانے کہاں جاتے
(قتیل شفائی)



نیند آ ہی گئی بے سایہ شجر کے نیچے — ہاتھ پتھر کی جگہ رکھ لیا سر کے نیچے (آغا سروش)
وہ تو کہیئے زندگی میں تم سا پارکھ مل گیا — ورنہ اپنی عظمتوں کا مجھ کو اندازہ نہ تھا (اسلم حنیف)
وہ دریا بن کے بہتا تھا تو کتنا شور کرتا تھا — سمندر میں وہ جب سے آملا خاموش رہتا ہے (خالد سہیل)
اخترؔ اس آدمی کی پرستش کیا کرو — جو دوسروں کے پاؤں کا کانٹا نکال دے
(اختر شاہجہاں پوری)

میں خوش ہوں اپنے پسینے کی چند بوندوں پر — مرا خدا مجھے رزقِ حلال دیتا ہے (نذیر فتح پوری)
سو بار میرا سر وہ جھکاتا چلا گیا — احسان ایک بار جو کم ظرف نے کیا (رفیق شاکر)
غزل میں ذات بھی ہے اور کائنات بھی ہے — ہماری بات بھی ہے اور تمہاری بات بھی ہے
(آل احمد سُرور)

آئیں ہیں وہ مزار پہ گھونگٹ اتار کے — مجھ سے نصیب اچھے ہیں مرے مزار کے (قمر جلالوی)
آپ کے لب پہ اور وفا کی قسم — کیا قسم کھائی ہے خدا کی قسم (صبا اکبر آبادی)
یوں تو ہوتے ہیں محبت میں جنوں کے آثار — اور کچھ لوگ بھی دیوانہ بنا دیتے ہیں
(ظہیر الدین ظہیر دہلوی)

ایک پل میں وہاں سے ہم اٹھے — بیٹھنے میں جہاں زمانے لگے (باقی صدیقی)
تندیٔ بادِ مخالف سے نہ گھبرا اے عقاب — یہ تو چلتی ہے تجھے اونچا اڑانے کے لئے
(صادق حسین صادق)

ساحل کے سکوں سے کسے انکار ہے لیکن — طوفان سے لڑنے میں مزا اور ہی کچھ ہے
(آل احمد سرور)

شرط سلیقہ ہے ہر اک امر میں — عیب بھی کرنے کو ہنر چاہیئے (میر تقی میرؔ)
(بحوالہ: ماہنامہ شاعر ممبئی، ص: 31، اگست ۲۰۰۹)

اے شمع صبح ہوتی ہے روتی ہے کس لئے — تھوڑی سی رہ گئی ہے اسے بھی گزار دے
(آغا جان عیش دہلوی)
(بحوالہ: ماہنامہ شاعر ممبئی، ص: 31، اگست ۲۰۰۹)

تھا مسلماں جب تلک مشتاق تھا کافر تھا بہت    میں ہوا کافر تو وہ ضد سے مسلماں ہو گیا (امیر مینائی)

(بحوالہ: ماہنامہ شاعر ممبئی ص:32، اگست ۲۰۰۹)

سیکڑوں دل جلے ہیں محفل میں    کون کہتا ہے روشنی کم ہے    (بیتاب نظام پوری)

خط ان کا بہت خوب، عبارت بہت اچھی    اللہ کرے حسنِ رقم اور زیادہ    (داغ دہلوی)

(بقول محمد شمس الحق، مذکورہ شعر داغ دہلوی کا ہے داغ نے ''اللہ کرے زورِ قلم اور زیادہ'' نہیں بلکہ حسنِ رقم لکھا ہے۔ مشہور زورِ قلم ہو گیا ہے)

(بحوالہ: گلزارِ داغ ۔ص:186 مرزا داغ، نیّر پریس لکھنو)

یہ مسجد ہے، یہ میخانہ، تعجب اس پہ آتا ہے    جنابِ شیخ کا نقشِ قدم یوں بھی ہے اور یوں بھی

(سائل دہلوی)

یہ میکدہ ہے، ترا مدرسہ نہیں واعظ    یہاں شراب سے انساں بنائے جاتے ہیں

(ساغر نظامی)

(بحوالہ: گلزارِ داغ ۔ص:250 مرزا داغ، نیّر پریس لکھنو)

بھڑک اٹھے گی یہ آگ اک دن، لگائی ہے جو دل و جگر میں
کہ اندر اندر سلگ رہی ہے دبی ہوئی ہے جلی نہیں ہے

(شہیدیؔ)

موت اس کی ہے کرے جس کا زمانہ افسوس    یوں تو دنیا میں سبھی آئے ہیں مرنے کے لئے (محمود رامپوری)

(بحوالہ: گلزارِ داغ ۔ص:240 مرزا داغ، نیّر پریس لکھنو)

وہ علم ہو یا شاعری، وہ فقر ہو یا سروری    ہم جس قدر جھکتے گئے، قد اور بھی اونچا ہوا

(سید امین اشرف)

ٹوٹ کر کتنوں کو مجروح یہ کر سکتا ہے    سنگ، تو نے ابھی دیکھا نہیں شیشے کا جگر

(کرامت علی کرامت)

کن مراحل سے گزرتے ہیں اسیرانِ ستم    رات زنداں میں تو مقتل میں سحر ہوتی ہے (سکندر علی وجد)



قیادت اپنی اپنی کرسیوں پر جم کے بیٹھی ہے    ہمارے ملک کی بے لوث خدمت کون کرتا ہے

(صلاح الدین نیّر)

کسی پیاسے کی قاسم بددعا ہے    سمندر ہو کے پانی مانگتا ہے    (قاسم رائے پوری)

دیکھتا ہوں تو نہیں رحم کے قابل کوئی    سوچتا ہوں تو ہزاروں پہ ترس آتا ہے

(عبید اعظم اعظمی)

اجنبی لوگوں کے پیچھے دوڑنا    اور پھر کہنا کہ دھوکہ ہو گیا    (طاہر فراز)

یادگارِ زمانہ ہیں ہم لوگ    سن رکھو تم فسانہ ہیں ہم لوگ    (منتظر)

پڑھتے ہیں نمازِ شکرانہ ہم ماہ رخوں کے آنچل پر    کعبے سے عقیدت قائم ہے بت خانے بھی آنا جانا ہے

(نقشبند قمر نقوی)

میں کھٹکتا ہوں دلِ یزداں میں کانٹے کی طرح    تو فقط اللہ ہو، اللہ ہو، اللہ ہو    (محمد اقبال)

اے صنم وصل کی تدبیروں سے کیا ہوتا ہے    وہی ہوتا ہے جو منظورِ خدا ہوتا ہے    (مرزا رضا برقؔ)

نوٹ: یہ شعر مرزا رضا برقؔ کے دیوان میں شامل ہے۔ برق واجد علی شاہ کے مصاحبین میں تھے اور آتش کے شاگرد تھے۔

(ماہنامہ شاعر ممبئی۔ص:۲۶، از خلیق الزماں نصرت۔ دسمبر ۲۰۰۹ء)

شہ زور اپنے زور میں گرتا ہے مثلِ برق    وہ طفل کیا گرے گا جو گھٹنوں کے بل چلے

(عظیم بیگ عظیم)

خلیق الزماں نصرت لکھتے ہیں کہ مجموعہ نغز، کے ص نمبر: ۱۳ پر یہ شعر شامل ہے۔ بحوالہ ماہنامہ شاعر ممبئی دسمبر ۲۰۰۹ء ص: ۲۶ از خلیق الزماں نصرت

یا رب ہمیں دے عشقِ صنم اور زیادہ    کچھ تجھ سے نہیں مانگتے ہم اور زیادہ    (داغ دہلوی)

(گلزارِ داغ، مرزا داغ، ص ۱۸۶، بحوالہ ماہنامہ شاعر ممبئی آوارہ گرد اشعار، از محمد شمس الحق، دسمبر ۲۰۰۹ء ص ۲۸)

وہ دشمنی سے دیکھتے ہیں دیکھتے تو ہیں    میں شاد ہوں کہ ہوں تو کسی کی نگاہ میں

(امیر مینائی)

(مصرعہ اولیٰ میں اکثر لوگ 'وہ' کی جگہ 'گو' کہتے اور لکھتے ہے۔ صنم خانۂ عشق، امیر مینائی۔ ۱۹۰۶ء ص ۱۲۶، بحوالہ ماہنامہ شاعر ممبئی ص: ۲۹۔ ۲۰۰۹ء)

دل شوخ حسینوں سے لگانا نہیں اچھا ہو جاؤ گے بدنام زمانہ نہیں اچھا (شوق نیموی)

(اصلاح مع الضاح۔ ص: نمبر ۱۰، بحوالہ ماہنامہ شاعر۔ ممبئی ۲۰۰۹ء ص: نمبر ۲۶۔ از خلیق الزماں نصرت)

سبز پریوں کی کہانی کیوں سناتے ہو انہیں یہ تو ہیں مزدور بچے عادتاً سو جائیں گے (عنبر بہرائچی)

پانی میں الجھتے ہوئے انسان کا یہ شور اُس پار بھی ہوگا مگر اس پار بہت ہے

(مہتاب حیدر نقوی)

چراغوں کا دشمن نہیں ہوں میں لیکن ہواؤں کے رخ موڑنا چاہتا ہوں (شین۔ کاف۔ نظام)

اپنے سکونِ دل کی دعا کر رہا ہوں میں اور یہ بھی چاہتا ہوں دعا میں اثر نہ ہو (قمر مراد آبادی)

سچ ہے کہ آپ چاند ستاروں پہ چھا گئے لیکن زمیں پہ خون کے دریا بہا گئے (عمر فاروق عاصم عثمانی)

آشیاں جل گیا بال و پر جل گئے برق ایسی گری گھر کے گھر جل گئے (عمر دراز خاں عمر)

وقت کی بات ہے وقت کس کا ہوا اچھے حالات پر ناز اچھا نہیں (تاج دار تاج)

وہ اُردو کا مسافر ہے یہی پہچان ہے اس کی جہاں سے بھی گزرتا ہے سلیقہ چھوڑ جاتا ہے

(دانش عامری)

یہ جبر بھی دیکھا ہے تاریخ کی نظروں نے لمحوں نے خطا کی تھی صدیوں نے سزا پائی

(مظفر رزمی)

خدا معلوم یہ شہر خموشاں کیسی بستی ہے زمیں آباد ہو جاتی ہے ویرانی نہیں جاتی

(شفیق جونپوری)

کون افضل ہے محبت میں بتائے دنیا کوہ کن ایک طرف شاہ جہاں ایک طرف (کامل شفیقی)

پسینہ موت کا ماتھے پہ آیا آئینہ لاؤ ہم اپنی زندگی کی آخری تصویر دیکھیں گے

(فضل حزیں جونپوری)

چلے تو پاؤں کے نیچے کچل گئی کوئی شئے نشے کی جھونک میں دیکھا نہیں کہ دنیا ہے (شہاب جعفری)



ہم امن چاہتے ہیں مگر ظلم کے خلاف گر جنگ لازمی ہے تو پھر جنگ ہی سہی

(ساحر لدھیانوی)

مری کشتی بھنور سے کھیلنے کا شوق رکھتی ہے یہ کس نے کر دیا خاموش یارب موجِ طوفاں کو

(وحید الدین سلیم)

حبِّ وطن کا نغمہ ہر سانس کی صدا ہے خاکِ وطن کا مجھ کو ہر ذرّہ دیوتا ہے (کنولؔ ڈبائیوی)

شہر کے بت اس لئے ناراض ہیں میں گزر جاتا ہوں بن سجدہ کئے

(عبدالجلیل واقفؔ رائے بریلوی)

آتے ہوئے اذاں ہوئی جاتے ہوئے نماز اتنے قلیل وقت میں آئے چلے گئے (یوسف ظفرؔ)

گر فردوس بر روئے زمیں است ہمیں است، ہمیں است، ہمیں است

(شہنشاہ جہانگیر)

شان آنکھوں میں نہ جچتی تھی جہانداروں کی کلمہ جب پڑھتے تھے ہم چھاؤں میں تلواروں کی

(محمد اقبال)

بندہ و صاحب و محتاج و غنی ایک ہوئے تیری سرکار میں پہنچے تو سبھی ایک ہوئے (〃)

پھر بھی ہم سے یہ گلہ ہے کہ وفادار نہیں ہم وفادار نہیں تو بھی تو دلدار نہیں (〃)

کبھی ہم سے کبھی غیروں سے شناسائی ہے بات کہنے کی نہیں تو بھی تو ہرجائی ہے (〃)

ناز ہے طاقتِ گفتار پہ انسانوں کو بات کرنے کا سلیقہ نہیں نادانوں کو (〃)

یوں تو سیّد بھی ہو، مرزا بھی ہو، افغان بھی ہو تم سبھی کچھ ہو بتاؤ تو مسلمان بھی ہو (〃)

(ڈاکٹر محمد اقبال کے درج بالا چھ اشعار۔ شکوہ، جوابِ شکوہ سے ماخوذ ہیں)

کمبخت کبھی جی سے گزرنے نہیں دیتی جینے کی تمنّا مجھے مرنے نہیں دیتی (نوح ناروی)

رہی عزت نہ اپنوں میں بھی اُسکی قیس کچھ باقی کہ جس نے ہاتھ میں غیروں کے اپنی زندگی دے دی

(حکیم محمد شمشاد علی قیسؔ)

عجیب چیز ہے یہ کرب خود کلامی بھی جو بات کیجیے تو اک سلسلہ نکلتا ہے (حباب ہاشمی)

اتنے سراب دیکھے ہیں آنکھوں نے عمر بھر دریا بھی اب نگاہوں میں دریا نہیں رہا (ظفر اقبال ظفر)

اپنے اسلاف کی عزت کو گنواتے کیوں ہو | بات جو گھر کی ہے چوراہے پہ لاتے کیوں ہو
(مختار یوسفی)

میں بادشاہ ہوں گزرے ہوئے زمانے کا | سمٹ کے رہ گئی ہے گھر میں سلطنت میری
(احمد رئیس)

میں اپنی آنکھوں کی بینائی سونپ دوں لیکن | کسی غریب کے گھر میں دیا دکھائی دے
(معراج فیض آبادی)

تیرے در سے نسبت جسے ملی دنیا کی دولت اسے ملی | عقبیٰ بھی اس کا سنور گیا جو تیری محبت میں مر گیا
(امیر خسروؒ)

مانگنا جو بھی ہے تمکو مانگ لو معروفؔ آج | بابِ رحمت ہے کھلا لیٹے ہوئے سرکار ہیں
(گودڑ شاہ معروفؔ)

بارہا یہ ہوا جا کر تیرے دروازے تک | ہم پلٹ آئے ہیں ناکام دعاؤں کی طرح (ممتاز راشد)

یہ کس مقام پہ لایا مرا جنوں مجھ کو | جہاں سے عرش بھی نیچا دکھائی دیتا ہے
(شکیب جلالی)

چاہے کوئی جیسا بھی ہم سفر ہو صدیوں کا | راستہ بدلنے میں دیر کتنی لگتی ہے (فرحت عباس شاہ)

مئے کدے میں کس نے کتنی پی خدا جانے معراج | مئے کدہ تو میری بستی کے کئی گھر پی گیا (معراج فیض آبادی)

عشق جب آگ کسی دل میں لگا دیتا ہے | یہ جہاں چیز ہے کیا عرش ہلا دیتا ہے (عثمان جوہری)

وحشت فزا بہت تھی ہوا دشت قیس کی | پردا کسی کا پردۂ محمل میں رہ گیا (تلوک چند محروم)

جب سراپا بشر بنایا ہے | دل بھی انساں کا ڈال دے مولا (اشفاق الرحمٰن مظہر)

مسئلے وہ بھی سلجھ جاتے خلوص و پیار سے | جن کو سلجھانے چلے ہو تیغ اور تلوار سے (ڈاکٹر اعظم)

دستار پا کے خوش ہے بہت یہ ذہین شخص | اس کو خبر نہیں ہے کہ شانوں سے سر گیا (عزیز نبیل)

باندھ کر سر سے کفن کیوں اٹھ کھڑا ہے عشق اب | کیا فلک کی سمت سے کوئی اشارہ ہو گیا (عثمان جوہری)

زخم کھاتے ہوئے مقتل میں امامت کرنا | کتنا دشوار ہے اک سچ کی حفاظت کرنا (ظفر صہبائی)

کم ظرف مصلحت کو ملی مسندِ عظیم | خود دار حوصلوں کی نوازش نہ ہو سکی (خورشید اکبر)



دریا میں نہ صحرا نہ بیابان میں آئے | وحشت سے کہو خون کے دوران میں آئے (اختر جمال)

جلا دوں گا حصولِ منزلِ مقصود کی خاطر | جلانی پڑ گئیں گر ساری اپنی کشتیاں مجھ کو (عدیل زیدی)

عطائے دیدۂ بینا بھی اک عذاب ہوا | ہر ایک شخص برہنہ دکھائی دیتا ہے (عروج زیدی)

انسان کوئی ہو تو مرا درد جان لے | پتھر بنا کھڑا ہوں خداؤں کے شہر میں (اسلم حبیب)

بڑے خطرے میں ہے حسنِ گلستاں ہم نہ کہتے تھے | چمن تک آ گئی دیوارِ زنداں ہم نہ کہتے تھے
(سیف الدین سیف)

اپنی حالت کا خود احساس نہیں ہے مجھ کو | میں نے اوروں سے سنا ہے کہ پریشان ہوں میں
(عبدالباری آسی)

حسن کے رازِ نہاں شرحِ بیاں تک پہنچے | آنکھ سے دل میں گئے، دل سے زباں تک پہنچے
(محمد دین تاثیر)

(بحوالہ: گلستان ہزار رنگ۔ سید بہاء الدین احمد ص: ۱۱۱)

جسے کبھی سرِ منبر نہ کہہ سکا واعظ | وہ بات اہلِ جنوں زیرِ دار کہتے ہیں (اصغر سلیم)

خدا کی دین ہے جس کو نصیب ہو جائے | ہر ایک دل کو غمِ جاوداں نہیں ملتا (اثر صہبائی)

اسی رستے ظفر اقبال گیا تھا اک دن | وہ رہی اس کی کھڑاؤں کہاں جاؤ گے (ظفر اقبال)

ایسی بستی ہو جہاں لوگ ہوں سارے انسان | کوئی ہندو ہو، وہاں اور نہ مسلمان کوئی (رسا وجدانی)

آسمانی عذابوں کو موت آ گئی | جب سروں سے دوپٹے ہٹائے گئے (نذیر فتح پوری)

بھلا اس آہ سے کیا فائدہ جو بے نتیجہ ہو | اُسی کو آہ کہتے ہیں جو گھر کر جائے پتھر میں
(خواجہ متین اسلم)

جلے ہر گھر میں اک دیپک ملے دو وقت کی روٹی | جہاں تک ہو سکے ممکن غریبوں کو خوشی دے دو
(انیس عظیم بارکپوری)

سچ اگر بولو گے سر کاٹ دیا جائے گا | زندہ رہنا ہے تو کچھ بات سمجھ کر نہ سمجھ
(اختر بارکپوری)

کہاں کا زہد کیسی بندگی خوفِ خدا کیسا      ہمارے کعبۂ دل پر بتوں کی حکمرانی ہے
(راحت کلکتوی)

گفتگو آج ہے یہ شام سے میخانے میں      ڈھال دو گردشِ ایام کو پیمانے میں (ساجد ابروی)
شدتِ بھوک ستائے تو عوض روٹی کے      زہر کھالے کسی کم ظرف کا احسان نہ بدلے
(شور فیض آبادی)

وقتِ رخصت نہ مجھے دیدۂ تر سے دیکھو      اک مجاہد کو مجاہد کی نظر سے دیکھو (احسان دربھنگوی)
ہر قدم مشکل نہ ہو کیوں زندگی کی راہ میں      آدمی پتھر بنا ہے آدمی کی راہ میں (ازلی غواصی)
یہ میرا شہر آئینہ انقلاب ہے      ہر شخص کی ہتھیلی پر اک آفتاب ہے (غلام حسین ایاز)
انجم میں سوچتا ہوں جہانِ خراب میں      کس کو گناہ گار کسے پارسا کہوں (انجم عظیم آبادی)
وہ جو گوتم کا پجاری تھا کبھی      ہاتھ میں اس کے بھی خنجر دیکھا (ڈاکٹر یوسف تقی)
زور چلتا ہی نہیں عشق کے دربار میں کچھ      یہ وہ چوکھٹ ہے کہ سب سر کو جھکا دیتے ہیں
(آغا حشر کاشمیری)

جن کو منٹو نے قلمبند کیا چھپ چھپ کر      اب وہ افسانے سرِ راہ گزر ملتے ہیں (حسن نجمی)
کوئی جب پوچھتا ہے مجھ سے میرا مشغلہ حرمت      یہ لگتا ہے مرے منہ پر طمانچہ مار دیتا ہے
(حرمت الاکرام)

ہوتی ہے جن میں طاقتِ پرواز وہ اسیر      اڑتے ہیں اپنے دوش پہ زنداں لئے ہوئے
(حاذق انصاری)

جہان خود پرستی ہے خود اپنی رہبری کرلو      نہ کوئی ساتھ اب دے گا نہ ہی تدبیر اترے گی
(حشمت فتح پوری)

اے طالبِ آزادی زنجیر کو پگھلا دے      اشکوں سے نہیں ممکن تقدیر بدل جائے (خرد غوث پوری)
تیرے بھی دل میں ہوک سی اٹھے خدا کرے      تو بھی کسی کی یاد میں تڑپے خدا کرے (اویس احمد دوراں)
خدا شاہد ہے ہم نے آج تک دیکھا نہیں ان کو      ہمارے آستیں سے سانپ کب باہر نکلتے ہیں (رضی ناطقی)
صداقت کا اگر دور آگیا ہے      تو موسیٰ کس کے گھر میں پل رہا ہے (خلیل رمزی)



تو اک فریبِ مسلسل ہے یا طلسم کوئی      کہ سارا شہر تری دسترس میں رہتا ہے (رونق نعیم)
یہ حادثہ خدا کی قسم بار ہا ہوا      میری مدد سے میرا مخالف کھڑا ہوا (سہیل واسطی)
اللہ رے زمانے کی مردہ پرستیاں      اہلِ ہنر کا ذکر ہے اہلِ ہنر کے بعد (سوز سکندر پوری)
نہ لعل و گہر نہ محل جائے گا      ترے ساتھ تیرا عمل جائے گا (ساگر چاپدانوی)
ہم ہی اگر نہ ہوں گے تو سوزش بتائیے      صحرا میں پھر ادب کے پکارے گا کون اذاں
(سوزش عثمانی)

پھن سانپ کا لہرایا کچلا نہ گیا مجھ سے      دستورِ محبت کا توڑا نہ گیا مجھ سے (سجاد شاکری)
زنجیر ملی ہے تو کبھی دام ملا ہے      گلزار پرستی کا یہ انعام ملا ہے (شکیل نبی نگری)
پھیلانے لگا دستِ طلب غیر کے آگے      غیرت کو تری کیسے گوارہ یہ ہوا ہے (عنصر کلکتوی)
خاک میں ملنا تھا ہم کو مل گئے      شکر ہے کوچہ ترا آباد ہے (بیدل مرشد آبادی)
مجھے شوکیس سے باہر ہی رکھو      میں اپنی قدر و قیمت جانتا ہوں (عثمان عرشی)
بکھرے تھے کاغذات، کتابیں تھیں منتشر      کل رات میرے کمرے کا منظر عجیب تھا
(فطرت مونگیری)

کچھ نہ کچھ مجبوریاں ہوتی ہیں ہر انسان کی      ورنہ اک دانا طرف داری کرے نادان کی
(قاصر مکرم پوری)

جن کو نہ منہ لگاتے تھے حکام روزگار      شہروں میں گھومتے ہیں وہ سردار کی طرح (کمال جعفری)
طعنہ یہ دے رہی ہے مجھے میری مفلسی      قزاق ہوتے صاحب افکار کیوں ہوئے (مبین مناوی)
کہاں کا خوفِ خدا اور کہاں کی ضربِ کلیم      نئے کلیموں نے مل جل کے طور بیچ دیا (مضطر حیدری)
میں ضبطِ غم سے کام تو لے لوں مگر حضور      کب تک دبی رہے گی بھلا گھر میں گھر کی بات
(مضطر عظیم آبادی)

ہر شخص چاہتا ہے کہ سجدہ کرے کوئی      ہر آدمی ہے حضرتِ آدم بنا ہوا (مطرب بلیاوی)
کیوں مرے گھر میں تنگ دستی تھی      میں ولی تھا نہ میں پیمبر تھا (معصوم شرقی)

تم بھی ضمیر بیچتے نازش تو کرتے عیش　　راحت کی آرزو تھی تو خوددار کیوں ہوئے

(نازش سکندر پوری)

نظاؔم نکتہ داں عزم و عمل کی آزمائش میں　　جنوں والے کہاں سود و زیاں کی بات کرتے ہیں

(نور قریشی)

الماس کی قیمت کیا، پتھر ہی گہر ٹھہرا　　اس دورِ ترقی میں ہر عیب ہنر ٹھہرا　　(ناشر بلیاوی)

سروں سے چادرِ عصمت اتارنے والا　　لبادہ اوڑھ کے بیٹھا ہے پارسائی کا　　(نور قریشی)

شیشے کے گھر کی ضمانت کون دے　　رقص میں ہیں ہر طرف پتھر بھی دیکھ　　(ارشد الاعظمی)

آدمی جب بھی فلک بوس عمارت میں رہے　　چاہیئے اس کو دعاؤں کی حفاظت میں رہے (ساحل مونگیری)

جلی حرفوں میں جس تختی پہ تیرا نام لکھا ہے　　پلٹ کر دیکھ لینا پشت پر انجام لکھا ہے (شوکت غزالی)

ساغر میں نظر آتی ہے کیوں شکل تمہاری　　شیشے میں تمھیں میں نے اتارا تو نہیں ہے (ناچیز کلکتوی)

ادب سے سر جھکاتے ہیں فرشتے وجد میں آکر　　بڑھا دی سنگِ اسود نے بہت توقیر پتھر کی (سلیم مٹیا برجی)

میرے کریم خلق ہے کس اضطراب میں　　دوزخ کو تنہا ڈال دے میرے حساب میں (وفا اعظمی)

خدا کی دین کا موسیٰ سے پوچھئے احوال　　کہ آگ لینے کو جائیں پیمبری مل جائے

(امین الدولہ میرؔ)

(آب حیات میں مذکورہ شعر کو ناسخؔ کا شعر بتایا گیا ہے جبکہ یہ شعر امین الدولہ میرؔ کا ہے۔ بحوالہ ماہنامہ شاعر ممبئی ص: ۲۷۔ از خلیق الزماں نصرت)

کیا خوب برقؔ تو نے دکھایا ہے زورِ طبع　　کاغذ پہ رکھ دیا ہے کلیجہ نکال کے

(لالہ رکھا رام برقؔ)

کچھ لوگ اس شعر کو اس طرح بھی پڑھتے ہیں۔

عاشق کا خط ہے پڑھنا ذرا دیکھ بھال کے　　کاغذ پہ رکھ دیا ہے کلیجہ نکال کے

(بحوالہ ماہنامہ شاعر ممبئی ص: ۲۷، دسمبر ۲۰۰۹ء)

وہ عطر دان سا لہجہ مرے بزرگوں کا　　رچی بسی ہوئی اردو زبان کی خوشبو (بشیر بدر)



غزالاں تم تو واقف ہو کہو مجنوں کے مرنے کی　　دوانہ مر گیا آخر کو ویرانے پہ کیا گزری

(راجہ رام نارائن موزوں)

نوٹ: موزوںؔ نے دسرے مصرعے میں لفظ ''گزرا'' استعمال کیا ہے لوگ ''گزری'' کے ساتھ پڑھتے ہیں۔

(تذکرہ شعرائے اردو۔ انجمن ترقی اردو ہند دہلی ۱۹۴۰ء ص: ۱۵۰، بحوالہ ماہنامہ شاعر ممبئی، دسمبر ۲۰۰۹ء ص: ۲۸ آوارہ گرد اشعار از۔ محمد شمس الحق)

دینے والے! تجھے دینا ہے تو اتنا دے دے　　کہ مجھے شکوۂ کوتاہیٔ داماں ہو جائے　　(بیدم وارثی)

کچھ لوگ دوسرے مصرعہ کو اس طرح بھی لکھتے ہیں۔ ع۔ کہ تجھے تنگیٔ داماں کی شکایت ہو جائے۔

(''مصحفِ بیدم'' بیدم وارثی کا شعری مجموعہ ہے۔ اس میں شامل غزل کا مطلع ملاحظہ ہو جس میں ''نمایاں حیراں، داماں، قافیہ ہیں اور، ہو جائے ردیف ہے اس لئے محمد شمس الحق صاحب کی تحقیق کے مطابق، قافیہ داماں۔ والا شعر ہی درست ہے۔ بحوالہ ماہنامہ شاعر۔ ممبئی ص: ۲۹، ۲۰۰۹ء)

چاہت کا جب مزہ ہے کہ وہ بھی ہوں بے قرار　　دونوں طرف ہو آگ برابر لگی ہوئی

(ظہیر الدین ظہیر)

(''گلستانِ سخن'' (دیوانِ ظہیر) جلد اوّل ص: ۲۳۵۔۳۱۔ بحوالہ آوارہ گرد اشعار۔ از محمد شمس الحق ماہنامہ شاعر ممبئی ص: ۲۹، ۲۰۰۹ء)

ایک تصویر کسی شوخ کی اور نامے چند　　گھر سے عاشق کے پسِ مرگ یہ ساماں نکلا

(بزم اکبر آبادی)

(مذکورہ شعر بزم اکبر آبادی کا ہے جو چند تبدیلیوں کے ساتھ لکھا جاتا ہے۔)

جو تمنا دل میں تھی وہ دل میں گھٹ کر رہ گئی　　اس نے پوچھا بھی نہیں ہم نے بتایا بھی نہیں (سراج)

حفیظؔ سب سے بڑی خرابی ہے عشق میں لطف کامیابی　　کس کی دنیا تباہ کر دے کس کا عقبیٰ خراب کر دے

(حفیظ جالندھری)

خدا کی بات خدا جانے کوئی کیا جانے　　پڑھا ہے میں نے بھی قرآن چیدہ چیدہ سہی (یگانہ)

وہ آئے بزم میں اتنا تو برقؔ نے دیکھا　　پھر اس کے بعد چراغوں میں روشنی نہ رہی

(مہاراج بہادر برقؔ)

(ذرّہ حیدرآبادی کہتے ہیں کہ ایک زمانے سے یہ شعر میرؔ سے منسوب چلا آرہا ہے۔ حضرت تابش دہلوی مرحوم اپنی کتاب ''بازدید'' (حیات اکیڈمی کراچی) میں لکھتے ہیں۔ ''میرے زمانے میں دلّی میں بیخود دہلوی، سائل دہلوی، آغا شاعر قزلباش، پنڈت امرناتھ ساحر، زار ذرتشی، شیدا دہلوی اور نوجوانوں میں مہاراج بہادر بخش اور جادو دہلوی مشاعروں کی رونق ہوا کرتے تھے۔ مذکورہ شعر۔ یہ شعر مہاراج برقؔ کا ہی ہے جو میرؔ کے نام سے منسوب ہوگیا ہے۔ جبکہ میرؔ کے دونوں مجموعوں یا کسی اور معتبر کلیات میر، میں کہیں پہ شعر نہیں ہے۔ یہ شعر مہاراج برق کا ہی ہے۔ بحوالہ: ماہنامہ۔ شاندار اعظم گڑھ ''شاعر کوئی اور ہے'' از ذرّ حیدآبادی۔ ص: ۱۴۷، اکتوبر ۲۰۰۹ء)

رخِ مصطفےٰ ہے وہ آئینہ کہ اب ایسا دوسرا آئینہ    نہ ہماری بزمِ خیال میں نہ دکانِ آئینہ ساز میں

(لطف بدایونی)

(اس شعر کو اکثر لوگ اقبالؔ سے منسوب کرتے ہیں جبکہ یہ شعر اقبال کا نہیں ہے یہ نعت کا شعر حضرت لطف بدایونی کا ہے۔ بحوالہ: ''شاعر کوئی اور ہے'' ذرّہ حیدرآبادی۔ ماہنامہ شاندار اعظم گڑھ، ص: ۴۷، اکتوبر ۲۰۰۹ء)

شعلہ بھڑک اٹھا مرے اس دل کے داغ سے    آخر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے

(مہتاب رائے تاباں دہلوی)

(مذکورہ شعر کو داغ دہلوی سے منسوب کیا جاتا ہے لیکن ذرّہ حیدرآبادی صاحب کی تحقیق کی روشنی میں یہ شعر پنڈت مہتاب رائے تاباں دہلوی کا ہے۔)

(بحوالہ: مضمون شاعر کوئی اور ہے۔ از ذرّہ حیدرآبادی۔ ماہنامہ شاندار۔ ص: ۴۸، اکتوبر ۲۰۰۹ء)

شکست و فتح میاں اتفاق ہے لیکن    مقابلہ تو دلِ ناتواں نے خوب کیا (نواب محمد یار خاں امیرؔ)

(ذرّہ حیدرآبادی لکھتے ہیں کہ اکثر ادباً اور دانشوروں نے اس شعر کو میر تقیؔ میر، امیر مینائی اور سودا سے منسوب کرتے ہیں جبکہ کلیاتِ سوداؔ (نول کشور لکھنو) میں یہ شعر موجود نہیں ہے۔ گلستانِ ہزار رنگ مرتبہ سید بہاؤالدین (پٹنہ) ۱۹۵۷ء میں یہ شعر میر تقی میر سے منسوب کیا ہے۔ یہ شعر تو میر، امیر مینائی اور نہ ہی سودا کا ہے بلکہ نواب محمد یار خاں امیرؔ شاگرد قائم چاند پوری کا ہے۔ دیکھئے ''طبقات الشعرا'' قدرت اللہ شوق، مرتبہ نثار احمد فاروقی، مجلس ترقی ادب۔ لاہور)

(بحوالہ: ماہنامہ شاندار، اعظم گڑھ۔ مضمون شاعر کوئی اور ہے، از ذرّہ حیدرآبادی، ص: ۴۸، اکتوبر ۲۰۰۹ء)

وے صورتیں الٰہی کس ملک بستیاں ہیں    اب جن کے دیکھنے کو آنکھیں ترستیاں ہیں (فدا علی شیدا)



(بقول ذرّہ حیدرآبادی یہ شعر سودا سے منسوب ہے مگر کسی معتبر کلیات سودا میں موجود نہیں ہے۔ کیونکہ یہ شعر ان کا ہے ہی نہیں بلکہ فدا علی شیدا، میوشمس آباد ۱۸۰۷ء کا ہے جو سوداؔ کے شاگرد تھے۔ دیکھئے تذکرہ شعرائے اردو، میر حسن، گلزارِ ابراہیم اور تذکرہ مسرت افزا، ص: ۱۳۷)

(بحوالہ: ماہنامہ شاندار، اعظم گڑھ، مضمون شاعر کوئی اور ہے۔ از ذرّہ حیدرآبادی، ص: ۴۸، اکتوبر ۲۰۰۹ء)

یوں تو ہوتے ہیں محبت میں جنوں کے آثار    اور کچھ لوگ بھی دیوانہ بنا دیتے ہیں (ظہیرالدین ظہیرؔ)

(دیکھئے دیوان ظہیرالدین ظہیر۔ جلد اوّل، آگرہ۔ بحوالہ: ماہنامہ شاندار، اعظم گڑھ، مضمون شاعر کوئی اور ہے۔ از ذرّہ حیدرآبادی، ص: ۴۸، اکتوبر ۲۰۰۹ء)

ہوا جو تیرِ نظر نیم کش تو کیا حاصل    مزا تو جب ہے کہ سینے کے آر پار چلے

(کنور مہندر سنگھ بیدی)

(بحوالہ: ماہنامہ شاندار، اعظم گڑھ، شاعر کوئی اور ہے، از ذرّہ حیدرآبادی، ص: ۴۸، اکتوبر ۲۰۰۹ء)

ایک پل میں وہاں سے ہم اُٹھے    بیٹھنے میں جہاں زمانے لگے (باقی صدیقی)

(اکثر لوگ اس شعر کو داغ دہلوی سے منسوب کرتے ہیں۔ ذرّہ اکبرآبادی کہتے ہیں کہ کچھ عرصہ قبل مجھے مشتاق کو پاکستان جانے کا اتفاق ہوا تو میں غزل لینے جب بازار گیا تو شالیمار، اور لوک ورثہ جیسے اداروں کی سی ڈیز پر بھی مجھے اس غزل کے ساتھ شاعر کا نام داغ دہلوی ہی لکھا نظر آیا۔ جبکہ حقیقت یہ ہے کہ یہ شعر باقی صدیقی کی غزل کا ہے جو ریڈیو پاکستان میں ملازمت کرتے تھے اور انہوں نے یہ غزل لکھ کر خود اپنے ہاتھ سے مشہور غزل گائک اقبال بانو کو دی تھی۔ اقبال بانو کی اصل شہرت یہی ٹھہری۔)

(بحوالہ: ماہنامہ شاندار، اعظم گڑھ، ص: ۴۹، ۲۰۰۹ء)

تندیٔ بادِ مخالف سے نہ گھبرا اے عقاب    یہ تو چلتی ہے تجھے اونچا اڑانے کے لئے

(صادق حسین صادق)

(ذرّہ حیدرآبادی کہتے ہیں کہ مصرعہ اوّل میں لفظ عقاب کی وجہ سے اکثر حضرات اسے علامہ اقبال سے منسوب کرتے ہیں جبکہ یہ شعر صادق حسین صادق کا ہے۔ دیکھئے برگِ سبز)

(بحوالہ: ماہنامہ شاندار، اعظم گڑھ، مضمون شاعر کوئی اور ہے۔ از ذراہ حیدرآبادی، ص: ۴۷، اکتوبر ۲۰۰۹ء)

خدانے آج تک اس قوم کی حالت نہیں بدلی     نہ ہوجس کوخیال آپ اپنی حالت کے بدلنے کا

(مولانا ظفر علی خاں)

(ذرّہ حیدر آبادی کہتے ہیں کہ ایک دن جیوٹی وی پر ایک ڈرامہ ''کرب آگہی'' دیکھ رہا تھا کہ اچانک چونکنا پڑا۔ لاہور کے ایک معروف آرٹسٹ نے مولانا ظفر علی خاں کا ایک شعر علامہ اقبال کا نام لے کر پڑھا۔ میں میڈیا سے وابستہ ایک معروف ادبی شخصیت کوفون کیا تو انہوں نے کہا۔ ذرّہ صاحب پتہ نہیں یہ غلطی کیسے ہوگئی کیونکہ یہ مشہور شعر تو حالؔی کا ہے اقبال کا نہیں۔ میں نے خدا حافظ کیا اور فون رکھ دیا دراصل غلطی ان صاحب کی بھی نہیں ہے کیونکہ ''مسدس حالی'' کا ایک نسخہ جونامی پریس لکھنو سے جولائی ۱۹۲۷ء کوشائع ہوا تھا اس کے سرِ ورق پر یہ شعر موجود ہے اس لئے بعض اصحاب غلط فہمی کی بنا پر اس شعر کومولانا الطاف حسین حالی سے منسوب کرتے ہیں مگر درحقیقت یہ شعر مولانا ظفر علی خاں کی تخلیق ہے اور یہ شعر جس نظم کا ہے وہ ۲۲/اپریل ۱۹۲۰ء کولکھی گئی تھی۔ دیکھئے: بہارستان، مولانا ظفر علی خاں اردو اکیڈمی لاہور، ۱۹۳۷ء)

(بحوالہ: ماہنامہ شاندار، اعظم گڑھ، مضمون، شاعر کوئی اور ہے۔ از۔ ذرّہ حیدر آبادی، ص: ۵۰، ۲۰۰۹ء)

قیس صحرامیں اکیلا ہے مجھے جانے دو     خوب گزرے گی جومل بیٹھیں گے دوانے دو

(میاں دادخاں سیّاح)

(اس خوبصورت شعر کو اکثر حضرات دہلوی، آرزو لکھنوی اور امیر مینائی سے منسوب کرتے ہیں جبکہ یہ شعر غالب کے شاگرد میاں دادخان سیّاح کا ہے۔ بحوالہ: ماہنامہ شاندار اعظم گڑھ، مضمون، ''شاعر کوئی ہے'' از ذرّہ حیدر آبادی ص: ۵۰، اکتوبر ۲۰۰۹ء)

عورتیں بھی تو سانپ جنتی ہیں     شہر میں بین مت بجا دینا     (اسیر عابد)

(بقول ذرّہ حیدر آبادی مذکورہ اشعار مرحوم اسیر عابد کے ہیں جن کا تعلق سیالکوٹ، پاکستان سے تھا کوئی دس برس قبل ملائشیا میں قیام کے دوران میری ملاقات ٹکسیلا کے معروف شاعر الطاف فیروز سے ان کی رہائش گاہ پر ہوئی تھی تو اسیر عابد کے ذکر پر انہوں نے یہ غزل مجھے سنائی تھی جو میں نے درج کرلی تھی اور آج تک میری ڈائری میں موجود ہے۔ بعد میں یہ غزل روزنامہ جنگ اور فنون میں شائع ہوئی تھی۔)

(بحوالہ: ماہنامہ شاندار، اعظم گڑھ، مضمون ''شاعر کوئی اور ہے'' از ذرّہ حیدر آبادی، ص: ۵۰، اکتوبر ۲۰۰۹ء)



لاؤ تو قتل نامہ ذرا میں بھی دیکھ لوں     کس کس کی مہر ہے سرِ محضر لگی ہوئی

(میر محبوب علی خاں)

(خلیق الزماں نصرت کہتے ہیں کہ فیض احمد فیض کی یہ غزل اخبار جہاں ''شمارہ نمبر ۶ اور ۱۲ دسمبر ۱۹۸۲ء میں شائع ہوئی ہے یہ غزل ان کے مجموعہ کلام ''میرے دل میرے مسافر'' مطبوعہ ۱۹۸۱ء میں بھی شامل ہے ان کی اس غزل میں یہ شعر ہے جوان کا ہے نہیں ہے یہ شعر نواب میر محبوب علی خاں آصف بہادر نظام الملک جو ۱۸۸۶ء میں پیدا ہوئے ان کا ہے۔ (شمس الحق صاحب نے بھی اس شعر کو میر محبوب علی خاں آصف کا لکھا ہے۔ ماہنامہ شاعر ممبئی ص: ۲۹ ستمبر ۲۰۰۹ء) میر محبوب علی خاں آصف داغ دہلوی کے شاگرد تھے۔ ''چراغ یار مونیم'' یا گنج موسیقی چراغ دین سیالکوٹی مطبوعہ ۱۹۲۴ء اس کتاب ص: نمبر ۱۵۶ پر میر محبوب علی خاں آصف کی غزل میں مذکورہ شعر شامل ہے۔)

(بحوالہ: ماہنامہ شاعر۔ ممبئی، اشعار اور ان کے شعراء۔ از خلیق الزماں نصرت۔ ص: ۱۳۰ اگست ۲۰۰۹ء)

نکات الشعراء میں میرؔ کے تذکرے میں ص: ۱۶۱ پر میرؔ نے خود یہ شعر لکھا ہے جس کا مصرعہ ثانی بول چال میں استعمال ہوتا ہے اب یہ مصرعہ کس کا تھا ایک الگ تحقیق ہے۔

میرؔ عمداً بھی کوئی مرتا ہے     جان ہے تو جہان ہے پیارے     (میر تقی میرؔ)

(بحوالہ: ماہنامہ شاعر، ممبئی، ص: ۳۲، اگست ۲۰۰۹ء)

سُو کام خوشامد سے نکلتے ہیں جہاں میں     دیکھو جسے دنیا میں خوشامد کا ہے بندہ (ڈاکٹر اقبال)

دسترس پیدا جو ہو پتھر سے توڑوں آئینہ     دیکھنے پائے نہ تیرا روئے انور دوسرا

(مہتاب الدولہ درخشاں)

دستِ صیاد سے بلبل کی رہائی کے لئے     غنچہ مٹھی میں دبائے ہوئے زر جاتا ہے

(مالک الدولہ صولتؔ)

جاں نثاروں نے ترے کردئے جنگل آباد     خاک اڑتی تھی شہیدانِ وفا سے پہلے

(عبدالحلیم شررؔ لکھنوی)

نظر ٹھہرتی نہیں روئے یار کے تل پر     چمک رہا ہے ستارہ سا ماہِ کامل پر (علامہ نظم طباطبائی)

اذاں دی کعبہ میں ناقوس دیر میں پھونکا     کہاں کہاں ترا عاشق تجھے پکار آیا (فتح الدولہ برقؔ)

چاہتا ہے تو عرب جانا تو فن کچھ سیکھ لے     ورنہ پچھتانا پڑے گا بے ہنر جانے کے بعد (ساجد غازیپوری)

شاخِ گل جھوم کے گلزار میں سیدھی جو ہوئی — پھر گیا آنکھوں میں نقشہ تری انگڑائی کا
(بحر لکھنوی + آغا حجو شرف)

؟تصور تھا جو رونے میں نگاہِ یار مہہ رو کا — صراحی دار موتی بن گیا ہر قطرہ آنسو کا
(شیخ صادق علی مائل)

مجھ سے الگ تھلگ مرے مُردہ کو گاڑنا — دہرہ جنازہ ایک کفن میں نہ چاہیئے (مظفر علی ہنر)

سچ تو ہے حضرتِ انساں کی، عجب خو ہے قلق — جب دیئے رنج بتوں نے تو خدا یاد آیا
(آفتاب الدولہ قلق)

اے تبسّم جب ہوا درپیش دنیا کا سفر — میں نہ تکیہ لے چلا، نہ کوئی بستر لے چلا
(شیخ الٰہی بخش تبسّم)

جلترنگ آج سنو چل کے نئے بلبل کے — ضربِ منقار سے بجتے ہیں کٹورے گل کے
(علامہ ہمایوں ٹیابرجی)

نخل بندیٔ گلستانِ سخن کھیل نہیں — ہم نے نوے برس اس فن میں ریاضت کی ہے
(علامہ آثر ردولوی)

مئے کدہ اس سے بنے گا کہ بنے گی مسجد — دیکھیئے خاک مرے بعد فنا کیا ہوگی (آغا قدسی)

اے شمعِ بزم تو تو جلی جل کے بجھ گئی — لیکن دلِ شکیل جلا اور بجھا نہیں (شکیل ٹیابرجی)

دال میں کالا سمجھئے ہے ضرور — جانبِ کعبہ اگر شنکر چلے (رمز ٹیابرجی)

نظر کی وسعتوں پر منحصر ہے لطفِ نظارہ — یہی نقشِ جہاں فانی یہی نقشِ جہاں باقی
(سلیم اللہ فہمی)

ڈرتے ہیں ہم کہ آگ نہ لگ جائے چار سو — ورنہ دکھاتے فکر کے دریا بہا کے ہم (سید ظفر علی شمیم)

مایوس ہے کوئی، کوئی شاداں سرِ محفل — دو کام وہ لیتے ہیں بیک وقت نظر سے (اختر ساز لکھنوی)

گھر یار کا اب مجمعِ عشاق بنا ہے — دو چار مقابل میں تو دو چار بغل میں (انسخ)

سینہ اُس کا ہے، دل اس کا ہے، جگر اس کا ہے — تیرِ بیداد جدھر رُخ کرے گھر اس کا ہے
(قدرت اللہ قدرت)



بزم سے اس نے نکلوا کے کہا شمس مجھے — بے بلائے ہوئے آنے کا مزہ دیکھ لیا (شمس کلکتوی)

بقدرِ پیمانۂ تخیل سرور ہر دل میں ہے خودی کا — اگر نہ ہو یہ فریب پیہم تو دم نکل جائے آدمی کا
(جمیل مظہری)

چاہیئے رنگِ تغزل بھی غزل میں اصغر — شاعری نام نہیں قافیہ پیمائی کا (اصغر کلکتوی)

اندازِ بیاں گرچہ بہت شوخ نہیں ہے — شاید کہ اتر جائے ترے دل میں مری بات
(مانوس سہرامی)

ایسی کروٹ بھی کوئی کروٹ ہے — جس کے پہلو میں انقلاب نہ ہو (غواص قریشی)

کوئی تدبیرِ نوائے اہلِ زنداں — کہیں زنجیر کٹتی ہے دعا سے (عزیز غواصی)

بہت بلند ہیں نغموں سے نالہ ہائے فراق — وہ ساز پر یہ رگِ جاں پہ گائے جاتے ہیں
(آرزو سہانپوری)

نہ پوچھ کیسے گزاری ہے زندگی میں نے — گزارنے کی تھی اک شئے گزار دی میں نے
(مائل لکھنوی)

وفورِ درد سے کروٹ بدلنا سخت مشکل ہے — الٰہی کیا ہمارے سینے میں دونوں طرف دل ہے
(کیف الاثر)

ہر رہ گزر پہ شمع جلانا ہے میرا کام — تیور ہیں کیا ہوا کے یہ میں دیکھتا نہیں (ابراہیم ہوش)

کہی کسی سے نہ رودادِ زندگی میں نے — گزار دینے کی شئے تھی گزار دی میں نے
(سالک لکھنوی)

کہہ رہا ہے موجِ دریا سے سمندر کا سکوت — جس کا جتنا ظرف ہے اتنا ہی وہ خاموش ہے
(ناطق لکھنوی)

(بحوالہ جدید غزل گو، 1941 کی ایک دستاویز، ص: 247)

ہزاروں مشکلیں ہیں دوستوں سے دور رہنے میں — مگر اک فائدہ ہے پیٹھ پر خنجر نہیں لگتا (مظفر حنفی)

بس انتہا ہے کہ اک بدنصیب بیٹی نے — حیا کو بیچ دیا باپ کے کفن کے لئے (محمود طرزی)

ہمارے بعد سننا دوسروں سے — کہانی یہ ابھی پوری نہیں ہے (رضا مظہری)

اک نئے انسان کی تخلیق شاید ہو سکے — آؤ اپنے جسم کے ٹکڑوں کو ہم یکجا کریں
(سمیع اللہ اسد)

تم اپنی جانی چھڑاتے پھرو گے کس کس سے — کہ تھوڑا زہر تو ہر آدمی میں رہتا ہے (ناظم سلطانپوری)
پاؤں پھیلاتے ہوئے بھی ڈر لگے — زندگی مسکین کی چادر لگے (حامی گورکھپوری)
ایسے مومن کی ضرورت ہے جو وقتِ کارزار — خون کے چھینٹوں کو سمجھے آمدِ فصلِ بہار (مظہر انصاری)
ہر ایک جسم پہ تھا غزنوی لباس مگر — ہر ایک روح گرفتارِ سومنات لگی (حشم الرمضان)
شہر میں ایک بھی بچہ نہیں رونے والا — دانے دانے کو ترستا ہے کھلونے والا (شہود عالم آفاقی)
جوانی ملی ہے کہ آفت ملی ہے — جدھر تم چلو ہو قیامت کرو ہو (مست کلکتوی)
نازک ہے اس قدر کہ لچکتی ہے بار بار — ان کی کمر سے اٹھ نہیں سکتی ہے بارِ زلف
(عبدالغفور نساخ)

یہ کس کی زلف ہے دامِ بلا بچھائے ہوئے — کہ اک لپیٹ میں چودہ طبق ہیں آئے ہوئے
(نشتر چھپروی)

ایسے حسین سینے میں پتھر سا دل دیا — قائل نہیں ہیں جائیے ایسے خدا کے ہم (علی ظفر شمیم)
کاٹی گئی زبان دہن سی دیے گئے — آنکھوں کو انقلاب کا نعرہ دیا گیا (حلیم ثمر آروی)
نہ جاؤ میری طفلی پر کمالِ عشق رکھتا ہوں — رگڑ دوں ایڑیاں تو چشمۂ زمزم نکل آئے
(جواں سندیلوی)

مورخ یوں جگہ دیتا نہیں تاریخِ عالم میں — بڑی قربانیوں کے بعد پیدا نام ہوتا ہے
(جرم محمد آبادی)

موقعِ یاس کبھی تیری نظر نے نہ دیا — شرط جینے کی لگا دی مجھے مرنے نہ دیا (پرویز شاہدی)
بلندی آسماں کی سر اٹھا کر ناپنے والے — کہیں ایسا نہ ہو سر سے ترے دستار گر جائے
(یونس پرویز)

یوں رہتی ہے آنکھوں میں کسی شوخ کی تصویر — جس طرح کہ سینے میں صدف کے ہوں گہر بند
(تابان القادری)



خدا کا عرش بھی سنتے ہیں کانپ اٹھتا ہے — کسی کا شیشۂ دل جب کہ چور ہوتا ہے (بقا نظامی)
کتنی چیخوں کا سنگم ہے دیکھ کے میں بتلادوں گا — تاج محل کی دیواروں سے شیشے کا اک ٹکڑا لاؤ
(کمتر عظیم آبادی)

تم بھی ضمیر بیچتے نازش تو کرتے عیش — راحت کی آرزو تھی تو خوددار کیوں ہوئے
(نازش سکندر پوری)

سروں سے چادرِ عصمت اتارنے والا — لبادہ اوڑھ کے بیٹھا ہے پارسائی کا (نور قرشی)
جب خودی کو بیچ کر انسان کو جینا پڑے — اس سے بڑھ کر اور کیا ہوتی ہے جینے کی سزا
(ظہیر ناشاد)

ممکن نہیں ہے خاک نشینوں کی تو سُنے — ہے ان دنوں دماغ ترا آسمان پر (مظہر علی وؔلا)
ہر گھر میں اک چراغ جلا دے گی دل کی لو — بجھنے تو دو چراغ ہمارے مزار کا (مرزا حکیم عابد علی)
گورے گورے چاند سے منھ پر کالی کالی آنکھیں ہیں — دیکھ کے جس کو نیند اڑ جائے وہ متوالی آنکھیں ہیں
(آرزو لکھنوی)

اہلِ جنوں نے پھینک کر اپنی کلاہِ کج — شاہوں کے سر سے تاج اتارے کبھی کبھی (اشک امرتسری)
یہ کیسی گونج کی خوشبو رچی ہے ذہنوں میں — کلیم کون ہے ایسا کلام کس کا ہے (ایمن جعفری)
حنا اب درختوں پہ اُگتی نہیں — مرے خون میں ہاتھ تر کیجئے (مظہر امام)
افضلؔ کو نہ دو دعوتِ آشفتہ نوائی — اس شہر کو دیوانہ بنایا ہے اُسی نے (اعزاز افضل)
چھلک جاتا ہے کمرے میں اگرچہ آبِ خودداری — مگر وہ مسکراہٹ گھر سے باہر اوڑھ لیتے ہیں
(محبوب انور)

پہلے تو جتائی جاتی ہے ہمدردی پیاس کے ماروں سے — پھر آنکھ بچا کر پانی میں کچھ زہر ملایا جاتا ہے (قیصر شمیم)
سو جاتے ہیں فٹ پاتھ پہ اخبار بچھا کر — مزدور کبھی نیند کی گولی نہیں کھاتے (منور رانا)
جب خدا کے آسرے پر سوئے زنداں ہم چلے — حلقۂ زنجیر میں پیدا صدا ہم سے ہوئی (قمر صدیقی)
موت آ رہی ہے وعدے پہ یا آ رہے ہو تم — کم ہو رہا ہے دردِ دلِ بیقرار کا (عباس علی خاں بیخود)
میرے ہونٹوں پہ تبسم کی چمک ہے رونقؔ — کون ہے میری طرح خود کو چھپانے والا (رونق نعیم)

غزل نے کر دیا ہم کو رئیس مالا مال    غریب ہوتے ہوئے بھی رہے دھنی ہم لوگ (احمد رئیس)
کیا ہم نے اسی خاطر خوں اپنا بہایا تھا    اک روز ہمارے سر سجدوں میں قلم ہوں گے
(حبیب ہاشمی)
بہت پژمردہ ہو جاتے ہیں میرے پھول سے بچے    کسی کے ہاتھ میں جس دم کھلونا دیکھ لیتے ہیں
(مشتاق جاوید)
مجھ کو سوغات میں دیتا ہے وہ چاندی کا قلم    اور کہتا ہے کہ میں اس کا قصیدہ لکھوں (سعید رحمانی)
جو پڑھ سکیں تو پڑھیں آدمی کا چہرہ آج    کتابِ درد کا اک اقتباس لگتا ہے (علقمہ شبلی)
تیری زلفوں سے جدائی تو نہیں مانگی تھی    قید مانگی تھی رہائی تو نہیں مانگی تھی (امّی بارکپوری)
پیشِ خدا کھڑے ہیں وہ محشر میں بے نقاب    کیا ہی مزا ہو اب جو ہماری پکار ہو (مولانا آزاد)
ایسا زمانہ آ گیا افسوس اے اسدؔ    کچھوا چلا ہے دوڑ نے دیکھو ہرن کے ساتھ
(اسد بارکپوری)
محفوظ کب رہے گا بھلا حسنِ زندگی    پانی میں پاؤں اور مگر مچھ سے بیر ہو (ارمان شام نگری)
بت چیخنے لگے ہیں الورا کے غار میں    بارود کی مہک ہے اجنتا کے غار میں (اشرف چنگیزی)
شیشے کے گھر کی ضمانت کون دے    رقص میں ہیں ہر طرف پتھر بھی دیکھ (ڈاکٹر ارشد الاعظمی)
وہ زمانے بھر کی الجھی ڈور سلجھانے چلے    دور کر سکتے نہیں جو اپنے گھر کا اختلاف (اشک آروی)
دادِ سخن کا سائل ہوں داد دے سخن کی    تیار کر لیا ہے شہکار روتے روتے (اقبال کرشن)
یہاں سے جائیں گے اک روز وہ بھی خالی ہاتھ    جو لوگ بیٹھے ہیں مٹھی میں کائنات لئے
(مولانا ایوب پیامی)
اپنے سر سے مدہوشی کی چادر پھینک    تو جاگے گا تب تیرا گھر جاگے گا (احسان ثاقب)
درد کے حرفوں کو الٹو درد ہے    دردؔ جس پہلو سے دیکھو درد ہے (سید سلیمان دردؔ)
پنجاب میں تھے پانچ ہی دریا مگر اب تو    اک خون کا دریا ہی رواں دیکھ رہا ہوں
(رمزی شاہ آبادی)
ہر روز خدا لوگ بدلتے رہیں رہبرؔ    جلتا ہوں مزاروں پہ کسی عود کی صورت (رہبر حمیدی)



وہ لاش اگلنے لگی ہے اناج کے بدلے    ہمارے کھیت کی زرخیز کتنی مٹی ہے (سیف سمستی پوری)
اک طرف حسنِ ازل ہے اک طرف عشقِ ابد    ان ہی دو عشرت کدوں کے درمیاں ہے زندگی
(شغف سینائی سیمابی)
تذکرہ جیب و گریباں کا دوانوں میں ہوا    تبصرہ اس پہ کئی بند مکانوں میں ہوا (شبنم برنپوری)
زندگی نے تجھے دی سیف و قلم کی دولت    اس کو تو نے کوئی انعام دیا ہو تو بتا (صابر اجمیری)
لے کے میں تنہا ہی نکلوں گا بغاوت کا علم    مصلحت کی گود میں جب فلسفی سو جائیں گے
(خالق عبداللہ)
اولاد کو بھی میری ضرورت نہیں رہی    بے فیض میرے گھر میں مری ذات ہو گئی (فگار عظیم آبادی)
دہر کچھ بھی نہیں، جبز خاک کا انبارِ عظیم    اس خرابہ کا نظر آیا یہ انجام مجھے (شاہ مقبول احمد)
ٹوٹ کر بھی سر بلندی ملتی ہے طے کر لیا    سر بلند اس شہر کی ٹوٹی عمارت دیکھ کر (محرم لکھنوی)
موجؔ کل دار و رسن تک وہی لے جائے گا    آج کہتا ہے اگر تجھ کو پیمبر کوئی (موج شاکری)
کیا تعجب ہے جو یاروں نے رفاقت چھوڑی    بیٹھتا کون ہے گرتی ہوئی دیوار کے پاس
(رضا کاظمی)
چاندی جیسا رنگ ہے تیرا سونے جیسے بال    اک تو ہی دھنوان ہے گوری باقی سب کنگال
(قتیل شفائی)
اور کیا اس سے زیادہ کوئی نرمی برتوں    دل کے زخموں کو چھوا ہے تیرے گالوں کی طرح
(جاں نثار اختر)
رات تو وقت کی پابند ہے ڈھل جائے گی    دیکھنا یہ ہے چراغوں کا سفر کتنا ہے (وسیم بریلوی)
دکھتی ہی نہیں مجھ میں کسی کو کوئی خوبی    اے مفلسی ہاتھ اس میں بھی تیرا تو نہیں ہے (ضمیر درویش)
بڑا تو کہتے ہو محرومؔ شاعری کو مگر    نہ ہو یہ چیز تو حضرت کی آبرو کیا ہے (تلوک چند محروم)
تم آسماں کی بلندی سے جلد لوٹ آنا    ہمیں زمیں کے مسائل پہ بات کرنی ہے (شاعر جمالی)

بڑے گھر کا چراغ آیا ہے گھر میں    کہیں چھوٹی نہ ہو محراب دیکھو (سردار سلیم)

آہن نہیں کہ چاہئے جب موڑ دیجئے    شیشہ ہوں مُڑ تو سکتا نہیں توڑ دیجئے (وامق جونپوری)

اپنی منزل پہ پہنچنا بھی کھڑے رہنا بھی    کتنا مشکل ہے بڑے ہو کے بڑے رہنا بھی

(شکیل اعظمی)

حاجتوں نے دشمنی ایجاد کی    لوگ اپنے قد سے اونچے ہو گئے (علیم صبا نویدی)

تمہاری شخصیت کی گھر سے باہر کیا حقیقت ہے    کبھی موقع ملے سننا پسِ دیوار کی باتیں

(عارف احمد عارف)

نیاز ایسے بھی ہیں کچھ مسئلے جو حل نہیں ہوتے    یہاں ہر شخص ہے بس جال میں الجھے کبوتر سا

(نیاز جیراجپوری)

کاتبِ تقدیر دھوکا کھا گیا    موت لکھ دی زندگی کے نام سے

(اعتصاد احمد کیفی جائسی)

ابھی نا آشنا ہے زندگی سے    ابھی بچّہ مرا ہنستا بہت ہے (اظہر عنائتی)

آتنگ واد کیا ہے یہ صدیوں کا ظلم ہے    ٹکراؤ انتقام کا ہے انتقام سے (ظفر صہبائی)

ہم ہو گئے شہید جھکایا نہ سر مگر    ہرگز یزید و شمر کے لشکر کے سامنے (نیّر قریشی)

جو بم برسا رہے ہیں بے گناہوں پر وہی اک دن    فریبِ امن دینے کو کبوتر لے کے نکلیں گے (مقصود جالب)

حق کی کشتی کو ہے درکار لہو کا دریا    ابنِ حیدر کوئی میداں میں اتارا جائے (احسان جعفری)

عزیز اتنا ہی رکھو کہ جی بہل جائے    اب اس قدر بھی نہ چاہو کہ دم نکل جائے (عبداللہ علیم)

اے غیرت اسیری اڑ چل قفس کو لے کر    مانگی ہوئی رہائی توہینِ بال و پر ہے (علامہ کوثر جائسی)

برابر بیٹھنے والے بھی کتنے دور تھے دل سے    مرا ماتھا جبھی ٹھنکا فریبِ رنگِ محفل سے (یگانہ)



ہے عزّت گاؤں میں جن کی بڑے شہروں میں رہتے ہیں

بڑا پیسہ کماتے ہیں مگر کمروں میں رہتے ہیں (کفیل اثر سلونوی)

اہلِ جنوں تو جا پہنچے ہیں منزل کے نزدیک مگر    اہلِ خرد بس دیکھ رہے ہیں ہاتھ کی چند لکیرا بھی

(قاضی اعجاز احمد خاں)

میں کہ ذرّہ ہوں کسی پاؤں سے دب جاؤں گا    دیدہ ور کوئی جو گزرے تو اٹھالے مجھ کو (ماجد جائسی)

جبکہ بہتات تھی اس دہر میں غداروں کی    ہم نے ایک نسل بنا دی ہے فداکاروں کی (باقر جائسی)

سمجھ لیتا ہے جو انساں یہاں کی فانی دنیا کو    تو گوتم کی طرح وہ راجدھانی چھوڑ جاتا ہے

(ڈاکٹر کامل رائے بریلوی)

اللہ رے گمرہی بت و بتخانہ چھوڑ کر    مومن چلا ہے کعبہ کو ایک پارسا کے ساتھ (ظریف)

اسی کو کہتے ہیں جنت اسی کو دوزخ بھی    وہ زندگی جو حسینوں کے درمیاں گزری (جگر مرادآبادی)

در بدر ناصیہ فرسائی سے کیا ہوتا ہے    وہی ہوتا ہے جو قسمت کا لکھا ہوتا ہے (مومن خاں مومن)

نگاہِ ناز سے تم نے اگر دیکھا نہیں مجھ کو    تو پھر میں کیوں تڑپتا ہوں کہ زخمی ہوں نہ بسمل ہوں (اکبر)

ہم آہ بھی کرتے ہیں تو ہو جاتے ہیں بدنام    وہ قتل بھی کرتے ہیں تو چرچا نہیں ہوتا (اکبر الہ آبادی)

دل کی بساط کیا تھی نگاہِ جمال میں    اک آئینہ تھا ٹوٹ گیا دیکھ بھال میں

(سیماب اکبرآبادی)

یہ دل ناداں ہمارا بھی عجب دیوانہ تھا    اس کو اپنا گھر یہ سمجھا تھا جو مہمان خانہ تھا

(نظیر اکبرآبادی)

یہ لوگ اپنے بیٹوں کو قبروں میں ڈال کر    کرتے ہیں حادثات سے اب دل ملول کم (خالد بشیر)

خطا تو اور زمینیں بھی کرتی رہتی ہیں    تو صرف ہم پہ ہی کیوں آسمان ٹوٹتا ہے (منظور ہاشمی)

صرف اور صرف ترے سامنے میرے مولیٰ    سر جھکاؤں تو مرے ہاتھ سوالی ہو جائیں (اسحاق ساجد

جسے بھی ٹوٹ بکھرنے کا شوق ہوا جمّل    وہ مری آنکھ مرا دشتِ کربلا لے جائے (کبیر اجمّل)

بڑا عظیم تھا فکر و ہنر میں رہتا تھا    وہ ایک شخص جو ویران گھر میں رہتا تھا (انور آفاقی)

اب خدا سے نہ کوئی کھائے خوف　　آدمی آدمی سے ڈرتا ہے　(یعقوب تصوّر)
مسجد میں جا گرجے میں جا مندر میں جا مرضی تری　　تیرا خدا تیرے لئے میرا خدا دیوانگی (حیرت فرخ آبادی)
ناصح نے چند جملے نصیحت کے ہیں رٹے　　کیا جانے مسئلہ وہ حلال و حرام کا　(عبدالودود قاسمی)
بظاہر جس کے ہونٹوں پر تبسّم تم نے دیکھا ہے　　غم و آلام سے دوچار ہو یہ بھی تو ممکن ہے (معراج ساحل)
جس کی دہلیز سے ملتے ہیں ہمیشہ دانے　　کچھ پرندوں نے وہاں بھیڑ لگا رکھی ہے (اکبر جبلپوری)
کھال کھنچوائی میں نے تو پھر چوما بھی تختۂ دار کو　　اور نیزے پہ دیکھا گیا میرا سر اکثر و بیشتر
(لیاقت جعفری)

کوئی مضمون اچھوتا ہے نہ تاثیر کوئی　　تیرے اشعار کے دیوان کی ایسی تیسی (محمد کمال اظہر)
دنیا میں میرے بعد کوئی غم نہیں رہے　　ہر غم کو اپنے ساتھ لئے جا رہا ہوں میں
(مضطر صدیقی)

فارؔغ تھی جن کے دستِ شفا کی جہاں میں دھوم　　وہ بھی علاجِ گردشِ دوراں نہ کر سکے
(لکشمی نارائن فارغ)

زمانہ بُرا کہہ رہا ہے مجھے　　زمانے کی شہرت بھی اچھی نہیں　(پرویز مظفر)
پگڑی سنبھالئے کہ ہے نازک بہت مقام　　کٹ کر گرے نہ سر کہیں دستار دیکھ کر
(صدیق فتح پوری)

حکمرانی گدھ کی ہے افلاکِ عالم پر مراؔق　　ہے عبث ان آسمانوں میں کبوتر ڈھونڈنا (مراؔق مرزا)
خوش تھے شمیم غیر کی ٹوپی اچھال کر　　باری جب اپنی آئی تو چہرہ اتر گیا　(ڈاکٹر شمیم ہاشمی)
شب کے سنّاٹے میں اکثر گونجتا ہے یہ سوال　　جس میں پھر جلنا ہے کیا وہ کوئی دوزخ اور ہے
(محمد سالم)

قید ہو جاتے ہیں یہ کہہ کے پرندے آکر　　بھوک لگتی ہو تو پنجرا نہیں دیکھا جاتا
(سہیل غازی پوری)

دم توڑتے ہیں فاقوں سے بچے غرباً کے　　کتا بھی امیروں کا امیر الاُمرا ہے　(سریر کابری)
(بحوالہ بزم سہارا نومبر ۲۰۱۰ء ص:۵۳)



رہتے ہیں کچھ ملول سے چہرے پڑوس میں　　اتنا نہ تیز کیجئے ڈھولک کی تھاپ کو　(شکیب جلالی)
اس دورِ بے ضمیر نے جینا سکھا دیا　　حالات نے ہمیں بھی منافق بنا دیا　(حفیظ میرٹھی)
بس یہی دوڑ ہے اس دور کے انسانوں کی　　تیری دیوار سے اونچی مری دیوار بنے (حفیظ میرٹھی)
علم اس کا نہیں ہوتا ہے سمندر کو بھی　　قطرۂ آب سے بنتا ہے گہر چپکے سے　(نعیم ساحل)
جب بھوک کی شدت میں اٹھاتا ہے قلم　　کاغذ پہ قلم ہاتھ سے گر جاتا ہے　(محمود اختر فنا)
مرے بچے غریبی میں کوئی خواہش نہیں کرتے　　کھلونے دیکھتے ہیں پھر بھی فرمائش نہیں کرتے
(ناز پرتاپ گڈھی)

نہ تھک کے بیٹھ کہ تیری اڑان باقی ہے　　زمین ختم ہوئی آسمان باقی ہے　(شان الرحمٰن)
لالہ رخوں کی بھیڑ میں کس کس کو میں چنوں　　حسینوں کے اس انتخاب نے رسوا کیا مجھے
(ساغر نظامی)

خدا بھلا کرے اے شاد نکتہ چینوں کا　　ہمیں بنا دیا بچ بچ کے راستہ چلنا　(شاد عظیم آبادی)
غزل کا ساز اٹھاؤ بڑی اداس ہے رات　　نوائے میر سناؤ بڑی اداس ہے رات　(فراق)
خدا اور نا خدا مل کر ڈبو دیں یہ تو ممکن ہے　　مری وجہِ تباہی صرف طوفان ہو نہیں سکتا (سیماب)
اگر یہ ماں نہیں ہوگی تو پھر اسکی دعا ہوگی　　وگرنہ اس مصیبت میں بچانے کون آتا ہے
(اقبال ساگر)

یہ مری فتح کے آثار ہیں دیکھو حافظؔ　　میرے تیروں کے تعاقب میں نشانے نکلے
(حافظ کرناٹکی)

آگ کے دریا سے چاہا، دودھ کا دریا بہے　　رات بھر دیکھا ہے ہم نے کیسی نادانی کا خواب
(قوس صدیقی)

ہر ایک ہاتھ میں ہتھیار ہوں جہاں عارؔف　　مجھے قلم سے وہاں انقلاب لانا ہے　(عارؔف شفیق)
علم و عرفاں کی وہاں پر خیر و برکت دیکھنا　　تم بزرگوں کو جہاں محوِ عبادت دیکھنا (منصور فریدی)

# مشاہیر شاعرات

گیسوئے خم دار اس کے رخ پہ بل کھانے لگا — سینۂ عشاق پر بس سانپ لہرانے لگا (عالم آرا عالم)
اڑادی نیند اُسکی جب فراقِ یار کے غم نے — گزاری رات ساری تارے گن گن جانِ عالم نے
(نور بیگم حجاب)

میں نے بلائیں لینے کو ہاتھ بڑھائے جب اُدھر — منہ کو پھرا کے یار نے مجھ سے کہا الگ الگ
(نواب صدر محل صدر)

ہم ہیں اور آپ ہیں خلوت میں کوئی غیر نہیں — کیا عجب چین سے ہو جائے بسر وصل کی رات
(بی سیرہ پرّی)

اپنا فردوسِ بریں تو کوئے جاناں ہو گیا — کیا کروں جنت میں جا کر اپنا ساماں ہو گیا
(رضیہ خاتون جمیلہ)

میرے بجائے اُس نے عدو کو بٹھا لیا — یہ داغِ رشک مجھ سے اٹھایا نہ جائے گا (حمیدن بائی نقاب)
ہے عیش اس کے جن کو اجی غم بہت ہے یاں — شادی وہاں رچائی ہے ماتم بہت ہے یاں (اچپل)
رات باقی ہے ٹھہر جا ابھی جلدی کیا ہے — دلِ شیدا مجھے بیتاب نہ کر وصل کی رات
(شیریں جان شیریں)

جنوں کے ہاتھ سے دامن بچا کے رکھا تھا — لپٹ کے دشت میں کانٹوں نے تار تار کیا (جمیلہ جان قمر)
دیکھی آغوشِ عدو میں جو تجلّی تیری — صدمۂ رشک سے جل بھن گئے پہلو میرے
(خورشید جان حسین)

چھاگلیں یار کی کرتی ہیں قیامت برپا — سیکڑوں بار بجاتی ہے گجر وصل کی رات (فہیمن صنم)
دلِ صد چاک پہ اے جانِ جہاں فرقت میں — کیا گزرتی ہے ذرا ہوش میں آلوں تو کہوں
(ملکہ جان ملکہ)



مجھے اس بے وفا سے پھر محبت ہونے والی ہے — دوبارہ وصل کی فرقت میں راحت ہونے والی ہے
(صحیفہ بانو)

ملے پھر تو ایسے وہ دو مہ لقا — اِدھر سے تھی شوخی اُدھر سے حیا (شرف انسا)
سہانے موسموں میں چاہتوں کے پھول کھلتے ہیں — اب آ بھی جا کہ دریا کے کنارے پر اکیلی ہوں
(سائرہ عظیم)

تیرے جانبازوں کو بس کافی ہے شمشیرِ نگاہ — قتلِ عاشق کے لئے، کیا تیغ آہن چاہئے
(حیدری بیگم قمر)

آوے جو ایک شب مرے گھر میں وہ شاہِ حسن — آنکھوں کو اپنی فرشِ زمیں پر بچھائیں ہم
(محمدی جان لطیف)

دردِ غمِ فراق سے شب کو جو ہوئی بے کلی — دل کی کشش کشاں کشاں اسکی گلی میں لے چلی
(منّی بیگم زہرہ)

پھر تصوّر کاکلِ جاناں کا مجھکو آ گیا — سینۂ مخزوں پہ پھر دو سانپ لہرانے لگے (منی بائی حجاب)
ملے غیر سے یار آنکھوں کے آگے — مری جان کس کو گوارہ ہوا ہے (شرم)
سر سے پا تک کہ جو ہو نور کے سانچے میں ڈھلا — یہ حسینانِ جہاں کس سے وفا کرتے ہیں
(محمدی جان شباب)

میرے پہلو میں نہیں زلفِ سلاسل میں نہیں — تیری مٹھی مین نہین ہے پھر مرا دل کیا ہوا
(ننھی جان نازاں)

نہ جاتی شوخ میں ہرگز صنم کے آستانے تک — مگر تقدیر لے آئی ہے دل پتھر سے ٹکرانے
(شیریں شوخ)

کیا پوچھتا ہے ہمدم اس جسمِ ناتواں کی — رگ رگ میں نیشِ غم ہے کہئے کہاں کہاں کی
(بیگم جان جانی)

شاید کہ یاد بھولنے والے نے پھر کیا — ہچکی اسی سبب سے ہے گوہر لگی ہوئی (گوہر جان گوہر)
شیشۂ دل کر دیا ہوں تیرے ہات — چور یا ثابت ہو رکھ تو اپنے سات (ماہ لقا چندا بی بی)

لکھ کر جو میرا نام زمیں پر مٹا دیا — اُن کا تھا کھیل، خاک میں مجھ کو ملا دیا (اخترمحل اختر)

کیا بلا عشق ہے، جیتی ہوں تو بدنام ہوں میں — جان دیتی ہوں تو اس شوخ کی رسوائی ہے
(قمرن جان مشتری)

ہے نالہ وزاری کا مرے شور فلک تک — پر وہ بتِ مغرور کوئی کان دھرے ہے
(زینت بیگم نازک)

باتیں وہ دلفریب، ادائیں وہ دل رُبا — ایسے پری جمال پہ کیوں کر نہ آئے دل
(نواب شاہ جہاں بیگم شیریں)

تم رہو پہلو میں میرے، میں تمہیں دیکھا کروں — حسرتِ دل اے صنم! اس کے سوا کچھ بھی نہیں
(حسین باندی شباب)

ہم لاکھ چاہتے ہیں نہ اس شوخ سے ملیں — پر کیا کریں کہ دل ہی نہیں اختیار میں (امراؤ جان دلبر)

اٹھا سکی نہ مصیبت فراقِ یار میں روح — نکل گئی تنِ لاغر سے انتظار میں روح
(سلطنت جہاں بیگم محبوب)

میں رات کے آنچل میں ستاروں کو سجاتی — کچھ اُن سے ملاقات کا امکان تو ہوتا (گلنار آفریں)

ممتا پھول سی کھل اُٹھتی ہے اُس روز کہ جب — اُس کا بچہ اُسے پہلی دفعہ ماں بولتا ہے
(نورین طلعت عروبہ)

شوقِ دیدار، تیری، عمر دراز — اس کو دیکھوں میں جب تلک دیکھوں
(ڈاکٹر عطیہ خلیل عرب)

نئی اُڑان کا رستہ بتا رہی ہے مجھے — وہ گرد پچھلے برس کی جو بال و پر میں ہے (یاسمین حمید)

اُس کو بھی میرے واسطے فرصت نہ تھی سحاب — میں نے بھی کہہ دیا کہ مجھے کام ہے بہت
(فرزانہ سحاب مرزا)

ہوا ہے شہرِ دل آباد میرا جن کی چاہت سے — وہ خوابوں میں بھی رکھتے ہیں قدم آہستہ آہستہ
(نگہت حنا مرزا)

تجھ کو پتہ تھا شاذ، تری کیا بساط ہے — کیوں تو نے آرزوؤں کا میلہ لگا لیا (طیّبہ بخاری شاذ)



رنگ، خوشبو، گلاب دے مجھ کو — میرے حصے کے خواب دے مجھ کو (دلنواز عارف)

میں سچ کہنے کی کوشش کر رہی ہوں — مگر میری جسارت مر چکی ہے (مسرت جبیں زیبا)

میں بند آنکھ میں جب چاہوں اس کو قید کروں — اُس ایک شخص پہ کتنا ہے اختیار مجھے
(شاہجہاں جعفری حجاب)

بظاہر رونقوں میں، بزم آرائی میں جیتے ہیں — حقیقت ہے کہ ہم تنہا ہیں، تنہائی میں جیتے ہیں
(صبیحہ صبا)

پھر آس دے کے آج کو کل کر دیا گیا — ہونٹوں کے بیچ بات کو شَل کر دیا گیا (ڈاکٹر ثروت زہرا)

کہیں زمیں تو کہیں، آسمان اس کا تھا — وہ اُس کا دور تھا سارا جہان اُس کا تھا (فرح جعفری)

یاد اب کچھ بھی نہیں ہے میرے ہمدم مرے دوست — من و تو ایک ہوئے معجزہ ایسا دیکھا
(نجمہ محمود)

تاریک رہوں پہ چلتے رہے اندھوں کو بنائے راہنما — محرومِ بصارت لوگ بھلا رستوں پہ چراغاں کیا کرتے
(حمیدہ معین رضوی)

رات تو شوق سے سنتی ہے کہانی میری — دن کہاں سنتا ہے آشفتہ بیانی میری (راحت سلطانہ)

سبھی کہتے ہیں وہ اک برف کی چٹان تھا تو پھر — یکا یک اس میں پیدا آگ کا دریا ہوا کیسے
(عزیز بانو داراب وفا)

عزیز خاطر ہے باغباں کی قفس کے خوگر بھی ہو گئے ہیں — ہم اپنے ہاتھوں سے فصلِ گل میں نشیمن اپنا لٹا رہے ہیں
(رابعہ خاتون پنہاں)

رہی وہ سارے چمن میں انجم بے آشنا اور بے شناسا — میں کہتی ہوں پار اتر گئی وہ زمانہ کہتا ہے مر گئی وہ
(صوفیہ انجم تاج)

یہیں جھلسے بدن چٹخے یہیں پیاسوں نے جاں دی تھی — اسی صحرا سے آبِ سرد کے چشمے بھی پھوٹے تھے
(سلطانہ مہر)

سب کو سطحِ آب پر کھلتے کنول اچھے لگے — کس نے دیکھی ہے حمیرا جھیل کی گہرائیاں (حمیرا رحمان)

یہ کیا ہے اُداسی کا کہیں نام نہیں ہے — دل کچھ بھی کہے یہ تو میری شام نہیں ہے (شکیلہ بانو بھوپالی)

یہ ظلم وتشدد پہ اگن دیکھ رہی ہوں　　جھلسے ہوئے رخسار و بدن دیکھ رہی ہوں (نسیم نیازی)

وہ عکس بن کے مری چشمِ تر میں رہتا ہے　　عجیب شخص ہے پانی کے گھر میں رہتا ہے (پروین شاکر)

عجیب جنگ تھی جس کا حریف کوئی نہ تھا　　تمام عمر لڑے پھر بھی ہار جانا پڑا (نور جہاں ثروت)

ہاتھ کیا اُٹھتے کہ مجھ پر بند تھے بابِ قبول　　کس خدا کی راہ میری یہ دعائیں دیکھتیں (شہناز نبی)

پتھر کی طرح روز تراشا گیا ہم کو　　ہم درد کے احساس سے ہر روز ہی گزرے (فاطمہ تاج)

نظر کو جستجوئے شوق میں پتوار کرنا ہے　　مجھے کاغذ کی ناؤ پر سمندر پار کرنا ہے (بشریٰ اعجاز)

کھڑے ہیں ہم بھی وہاں جسم موم کا لے کر　　دہکتی آگ کا دریا جدھر سے بھی گزرے (قمر قدیر ارم)

ذرا انسانیت کو دو صدائیں　　کہاں یہ منہ چھپائے سو رہی ہے (سیما عابدی)

تم جانِ چمن، جانِ صبا، جانِ سحر ہو　　ہم دھوپ کے پروردہ ہیں ہم دھوپ جلے ہیں (نزہت صدیقی)

ایک آنسو یاد کا ٹپکا تو دریا بن گیا　　زندگی بھر مجھ میں اک طوفان سا پلتا رہا (گلنار آفریں)

مقسوم ہے اوروں کے لئے عیشِ دو عالم　　میرے لئے کونین کے غم چھوڑ دیے ہیں (ساجدہ خاتون)

ڈبویا اتنا کہ تیراک کر دیا مجھ کو　　یہ دشمنی تو مجھے خوب سازگار ہوئی (نسیم سیّد)

رنگِ حنا ہے آج بھی ممنون اس لئے　　میرے لہو کا رنگ تھا جشنِ بہار میں (فرخ زہرا گیلانی)

جس کو مسرتوں کی دعائیں دیں عمر بھر　　دکھ کی کتاب وہ مجھے ترسیل کر گیا (حمیدہ معین رضوی)

تو اشک ہی بن کے مری آنکھوں میں سما جا　　میں آئینہ دیکھوں تو ترا عکس بھی دیکھوں (کشور ناہید)

کسی دامن نہیں تھمتے تھے آنسو میرے کل شب　　بہت دن بعد یہ اترا ہوا دریا چڑھا تھا (زہرہ نگاہ)

تمہارے شہر میں آئے ہیں اہلِ غربت پھر　　اس آس پر کہ کوئی درد آشنا ہوگا (وحید نسیم)

تیکھا بہت ہے اب کے جدائی کا ذائقہ　　اس میں نوازشات کا اپنا مزا بھی ہے (وضاحت نسیم)

وہ کہہ رہا ہے مجھے اس کو بھولنا ہوگا　　سندیسہ اس کا مجھے پھر سنانے آئی ہوا (تسنیم کوثر)

میں اکثر سوچتی ہوں خواب کی تعبیر بن جاؤں　　اسے مجھ تک جو لے آئے میں وہ تقدیر بن جاؤں (عمرانہ مشتاق)

دل کا در بند ہے، زنجیر لگا دی ہم نے　　کوئی اب آئے گا یہ آس اٹھا دی ہم نے (آمنہ عنبریں)



جیتے جی قدر کسی نے بھی نہ جانی افسوس　　روئے گا کون مرے غم میں بھلا میرے بعد (صغریٰ ہمایوں مرزا حیا)

بیتابیِ فراق نہ پوچھو کہ رات بھر　　لب پر تمہارا نام تھا نامِ خدا کے بعد (بیگم نفیس)

چٹک چٹک کے بنے رنگِ کہکشاں غنچے　　چمک چمک کے ستاروں نے آسماں بدلا (جہاں بانو نقوی)

دن ہے کسی مقام پہ اور رات ہے کہیں　　حاصل کبھی کسی کو قرار و سکوں نہیں (بشیر النسا بشیر)

عزمِ شاہیں کے تذکرے کب تک　　عزمِ بے بال و پر کی بات کرو (نایاب سلطانہ)

قدر جیتے جی نہیں ہوتی یہی دستور ہے　　گُن گنے جاتے ہیں اکثر جن کے مر جاتے ہیں لوگ (ڈاکٹر بانو طاہرہ سعید)

للہ یوں نذیر کی جانب نہ دیکھئے　　ورنہ اٹھیں گے فتنۂ محشر اٹھا کے ہم (خورشید نذیر)

اجنبی لوگوں کی کالی بھیڑ میں　　اک سخن آثار چہرہ چاہئے (زرّیں یاسین)

تسکینِ جسم و جان کا اک واسطہ ہوں میں　　منزل نہیں کسی کی فقط راستہ ہوں میں (سکینہ ساجد پنہاں)

یہ بھی اچھا ہی ہوا اب حوصلہ باقی نہیں　　دیکھ سکتے تو نہ جانے اور کیا کیا دیکھتے (ثمینہ راجہ)

میں نے تمہیں چاہا تھا، بس یہ تھی خطا میری　　اس جرم محبت کی جو چاہو سزا دے دو (سمیعہ نسیم)

میری پہچان جب میرے بس میں نہ تھی　　میں کسی لفظ کی دسترس میں نہ تھی (اسنیٰ بدر زبیری)

یہ کس لئے لہر لہر میں پانیوں کی سیڑھیاں　　مرے لئے یہ جھیل بھی بنی سوال اک عجب (پروین راجہ)

دھوپ کے آگے بکھرا جائے　　بوڑھا اور جذباتی پیپل (عشرت آفریں)

جینا ہے خوب اوروں کی خاطر جیا کرو　　اک آدھ سانس خود بھی مگر لے لیا کرو (بلقیس ظفیر الحسن)

ہر ایک سمت سے کھلتی ہوں اپنے ناظر پر　　اگرچہ کوئی بھی دیوار ہے نہ در مجھ میں (انیسہ تنویر)

امیر شہر کے دعوے بھی کھوکھلے نکلے　　بچے نہ سر تو کہاں پگڑیاں سلامت ہیں (کہکشاں تبسم)

ان سے اک تعلق ہے صرف غم گساری کا　　کب یہ ٹوٹ جائے گا، اس گھڑی سے ڈرتی ہوں (شہناز مزمّل)

اسی نظر کی خاطر ہے چشم و لب کی آرائش　　ورنہ من کے درپن تک لڑکیاں ادھوری ہیں (فرحت زاہد)

درد تیزاب ہے جل جل کے برا حال تو ہے　　ذات کے کوزے میں پگھلا ہوا سیال تو ہے (عذرا پروین)

جس کو تم جسم سمجھتے ہو، فقط جسم نہ تھا روح کی آگ دبی تھی اسی پتھر میں کہیں (پروین فنا سیّد)
کسے خبر تھی مجھے لازوال کر دے گا مرا ہی درد مجھے بے مثال کر دے گا (رضیہ پروین)
یہ مری سوچ کی انجان کنواری لڑکی غیر کے سامنے کچھ کہنے سے شرماتی ہے (فہمیدہ ریاض)
بے سبب اس نے کیا ترکِ تعلق لیکن سادگی دیکھئے ہم اپنی خطا کہتے ہیں (مسعودہ حیات)
تاروں کی طرح میرے تصوّر میں ہیں روشن وہ دن جو کبھی دوست کے پہلو میں گزارے (ادا جعفری)
یہ شبِ دراز کٹتی یہ کڑا سفر گزرتا کوئی صرف وعدہ ہوتا کہ سحر کو شام کرتے (ساجدہ زیدی)
کبھی عشق سازِ حیات تھا کبھی سوزِ دل نے جلا دیا کبھی وصل میں بھی کسک رہی کبھی دردِ غم نے مزا دیا
(زاہدی زیدی)

مرے سخی! یہ فریب کا فن ہوا پرانا چہکتی چڑیوں کے آگے رزق اور جال رکھنا
(رفعیہ شبنم عابدی)

کل شام چھت پہ میر تقی میرؔ کی غزل میں گنگنا رہی تھی کہ تم یاد آ گئے (انجم رہبر)
رام ہی اب تو بچائے ہوس کی اندھی نگری سے سبھی گرگھنٹال شکاری ایک اکیلی ہرنی میں
(نسرین نقاش)

دزدیدہ نگاہوں میں ہے پیغامِ محبت کیا جانئے یہ بھی تو اک اندازِ جفا ہے (ثریا رحمٰن)
فرات آ گئی چلّو میں ایک پیاسے کے مگر یہ دیکھو لبِ خشک تر کیا کہ نہیں (ملکہ نسیم)
میں کھو سی جاؤں گی جب اُسکی سمت دیکھتے ہوئے وہ مسکرا کے دیکھنے لگے گا دوسری طرف (رشیدہ عیاں)
عمر بھر کیسی قیامت دل پہ ٹوٹی ہے مرے کیا کسی کا پوچھ لینا فرضِ انسانی نہ تھا (صالحہ بیگم مخفی)
بھیگ جائیں نہ اے نکہت کہیں آنکھیں ان کی اتنی پر درد کیوں تحریر ہوئی جاتی ہے (نسرین نکہت)
سکّے کی گونج دیتا ہے اب آپ کا سخن یعنی کہ آپ کاسۂ شہرت میں آ گئے (شگفتہ الطاف)
چھوڑا ہے عدو نے مرا انجام مجھی پر سر اپنا نچاتی ہوں تو باز و نہیں رہتے (رخشندہ نوید)
حصار کھینچ کے روپوش اس میں ہو جاؤں جب اسکی آنکھ کا جادو مجھے تلاش کرے (نسیم سحر)
مری خوش فہمیاں حد سے تجاوز کر گئی ہیں سبھی سے منقطع پھر رابطہ ہو کر رہے گا (شبانہ صیفی)



تیرے کرم کی حد کو بھی چاہوں گی دیکھنا میرے خدا تو مجھ کو مصائب میں گھیر دے
(غزالہ خاکوانی)

خدا کا شکر ہے عزت سے ہیں جہاں بھی ہیں عروج پر کہیں ہوتے تو خاک پر ہوتے (روبینہ شبنم)
اس کو دینا ہے اگر وہ مجھے خود ہی دے گا کیا ضروری ہے کہ میں اُس سے دعائیں مانگوں
(عفت زرّیں)

چلے ہو ناپنے صحرا کی وسعت جو برہنہ پا ذرا چھالوں سے پوچھو تو، تپش کے درد کا عالم
(ممتاز عزیز نازاں)

سنگ دل ہے یہ جان کر بھی میں کانچ گھر میں اسے بلاتی ہوں (غوثیہ سلطانہ)
تم ناحق اپنی آنکھوں میں اک خواب سجائے بیٹھی ہو وہ آئے گا اور کہہ دے گا، لو یہ بھی کوئی بات ہوئی
(شاہدہ نسیم سالک)

اس آس پہ طوفاں کے حوالے کیا خود کو جھونکا کوئی آندھی کا مجھے تجھ سے ملا دے (آمنہ بہار)
شرر فشاں ہے مری آگہی کا سرمایہ بھلا تھا اس سے کہ دنیا سے بے خبر جاتے (سلمٰی حجاب)
اجالے اپنی محبتوں کے چرا نہ لے جائے ڈر رہی ہوں سنا ہے جس دن سے چاند تارے ہماری چھت پر ٹہل رہے ہیں
(انا دہلوی)

خونِ ناحق مرا مٹی میں ملایا کیوں ہے سر نے پوچھا مجھے نیزے پہ چڑھایا کیوں ہے
(تسنیم عابدی)

اس نے جب ساحل پہ کشتی خود جلائی واپسی کے واسطے کیوں رو رہا ہے (پروین شیئر)
وہ پتھر دل مجھے محفل میں ہنستے دیکھ حیراں تھا میں دانستہ ہی رکھ آئی تھی اس دن اپنے گھر آنسو
(ترنم ریاض)

طلب کوئی بھی ہو حد سے بڑھے تو قاتل ہے ہر ایسی آرزو، تابوت میں دبا رکھو (حمیدہ معین رضوی)
نوائے عہد کو پامال کر رہا ہے وہی وہ شخص جس کو کبھی سب نے معتبر سمجھا (پروین جاوید)
پانی سے الجھتے ہوئے انسان کا یہ شور اُس پار بھی ہوگا مگر اِس پار بہت ہے (فرحت احساس)

اب آئے ہو تو چلو مل کے رو تو لیں جی بھر
پھر اس کے بعد یہ دریا رواں رہے نہ رہے
(عذرا نقوی)

نہ ہو فریق کوئی سامنے تو ہو کیسے
کسی حریف کو اپنے ہنر کا اندازہ (ذکیہ غزل)

میں نے ان سب چڑیوں کے پر کاٹ دئے
جن کو اپنے اندر اڑتے دیکھا تھا (شاہدہ حسن)

ہے خموشی میں بھی اندازِ تکلّم اس کا
کبھی آنکھیں، کبھی چہرہ، کبھی بازو بولے (صدیقہ شبنم)

یہی بہتر دلِ ناداں نہ دیکھے خواب پھولوں کے
کہیں ایسا نہ ہو ملنے لگے تعبیر پتھر کی (صبا سیکری)

میں اک پتھر تراشوں، اور اسے پھر دیوتا کر دوں
پیامِ حق شناسی دے زباں کو حق بیانی دے (دیپتی مشرا)

خوش بیانی کا ہنر بخش کے ہونٹوں کو مرے
صاحبِ معجزہ گفتار بنایا اُس نے (بانو نسیم)

کسی ترنگ میں ہونٹ اس نے رکھ دئے تھے کبھی
گلاب کوئی نہیں پھر کھلا ہتھیلی پر (شہناز نور)

دنیا چڑھا رہی ہے مزاروں پہ چادریں
لیکن کسے خبر ہے کوئی بے کفن بھی ہے (مسعودہ حیات)

ہمارے دل کے سبھی راز فاش کرتے ہیں
جھکی جھکی سی نظر ہونٹ کپکپاتے ہیں (ممتاز مرزا)

کچھ وہ بھی التفات میں ایسا سخی نہ تھا
کچھ ہم بھی عرضِ حال میں آگے نہیں بڑھے
(شبنم شکیل)

یہ میرا دل بھی عجیب دل ہے کہ چاہتا ہے
بس آئینے میں ترا ہی عکسِ جمال رکھنا (رفیعہ شبنم عابدی)

دل کا راز ان سے کہہ ڈالا
ہاجرہ بھی نادان بہت ہے (ہاجرہ رحمان)

ثروت مری تنہائی کا نابینا کبوتر
اُس بام تلک کون سی تدبیر سے پہنچا (ثروت حسین)

ضوفشاں میرے صنم خانۂ افکار میں ہے
لبِ معصوم کوئی لعلِ بدخشاں کی طرح (عرفانہ عزیز)

زندگی وہ عجب ڈائری ہے مری
صرف جس میں لکھے حادثے رہ گئے (نفیس بانو شمع)

رات کو خواب جو اتریں گے، انہیں
دن لگا دے گا ٹھکانے افسوس (ماہ طلعت زہدی)

حنائی دست نے لکھا محبت کا بیاں لیکن
عروسِ شہر کے ہاتھوں لہو کی ہی نگارش ہے (صغریٰ عالم)

لب ہیں سئے ہوئے کسی دھاگے سے کیا نسیم
الفاظ بھی ہیں، وقت بھی ہے، مدعا بھی ہے
(وضاحت نسیم)



میں ملکہ ہوں، مرے جذبوں کی اپنی راجدھانی ہے
مگر جی چاہتا ہے، اس کی میں جاگیر بن جاؤں
(عمرانہ مشتاق)

یہ سوچ کر کہ زمانہ ہوا دعا بھی نہ کی
دعا کو ہاتھ اٹھائے تو آنکھ بھر آئی (نسیم سیّد)

صرف اوروں کی نہیں اپنی خطائیں بھی ہیں
کتنے سادہ ہیں کہ دنیا سے گلہ رکھتے ہیں (ناہید شاد)

جو سچ کھلا تو دوستی کے سارے زاویے
منافقت کے باب میں خدا نے لکھ دئے (نیّر جہاں)

جس رخ سے تم پہ پھولوں کی بارش ہوئی ہے آج
اس رخ سے تم پہ آئیں گے پتھر بھی دیکھنا (سیدہ مہر)

کل تک چمن میں جن کی نواؤں کا شور تھا
وہ طائرانِ شوق ہی زیرِ کمند ہیں (شاہین مفتی)

اپنے ہی طور پہ دنیا کو کریں گے آباد
ہم بناتے ہیں سمندر کا کنارا بھی الگ (پروین سجل)

آپ کی نگاہوں میں جراتِ تکلّم تھی
یا مری نظر کو تھا خوف جگ ہنسائی کا
(طلعت خاں اشارت)

لذتِ غم سے جو بڑھنے لگی جذبوں میں چمک
تیرا بخشا ہوا ہر زخم ہوا شرمندہ (نصرت مہدی)

آواز دے کے دیکھو چلی آئے گی قمر
ہم تیری رہ گزر کو ہی دار الاماں کہیں (قمر سلطانہ قریشی)

شیشے کی دیوار سے جب چھنتی ہو دھوپ
تب آئینے میں دیکھ تو گوری اپنا روپ (روپا صبا)

اس کے آنے کی آہٹ ہوئی جب کبھی
خود بخود میری زلفیں سنورنے لگیں (ذکیہ خاتون)

تری جدائی نے غزلوں کا روپ دھار لیا
ترے قریب جو ہوتے تو جانے کیا ہوتا
(سیدہ شاہین روزی)

زمانے بھر کے غموں سے نجات مل جائے
قریب آؤ کہ مجھ کو حیات مل جائے (شائستہ جمال)

عشق میں دار و رسن کیا ہے میں تیری خاطر
امتحانوں کے سمندر سے گزر جاؤں گی
(خوشبو مظفر نگری)

ایک میں ہوں اور میرے ساتھ ہیں رسوائیاں
ڈس رہی ہیں مجھ کو ہر لمحہ مری تنہائیاں (رقیہ جمال)

اک بار بچ کے اور زمانے کی آنکھ سے
ہوں دیکھنے کی چیز تو بارِ دگر بھی دیکھ (سیدہ شان معراج)

ازل سے ساتھ ہیں پھر بھی ابد تک منتظر رہنا
ہمارے درمیاں یہ فاصلے ہیں کتنی صدیوں کے
(ریحانہ یاسمین)

اپنے کاندھوں پر رکھے سر دیر تک روتی رہی — آنسوؤں سے چہرا اس کا دیر تک دھوتی رہی
(صاحبہ شہریار)

رات کو خواب جو اتریں گے اُنہیں — دن لگا دے گا ٹھکانے افسوس (ماہ طلعت زاہدی)
جو دب گئی تھی زمانے کی تلخیوں میں کہیں — سلگتی آگ وہ شعلہ بنانے آئی ہے (تسنیم کوثر)
سورج تھا یا چراغ یا آنکھوں کا نور تھا — وہ شخص جب سے روٹھ گیا روشنی گئی (شہناز امتیاز)
وہی سمجھے گا عروج و زوالِ زیست — دیکھا ہے جس نے پانی پہ رقصِ حباب کا
(رخسانہ نکہت ام ہانی)

تیری قربت کو پانے کی تمنا دل میں ہے لیکن — مری تنہائیاں کیوں رات بھر کروٹ بدلتی ہیں
(تبسم ناز)

ہم سما جائیں جسم و دل میں یوں — آپ سے تم اور تم سے تو بن جائیں (صادقہ نواب سحر)
وقت کے سورج نے چمکایا ہے اک اک زلف کو — اس انوکھے رنگ میں عہدِ جوانی درج ہے (تسنیم عابدی)
میرا وعدہ کہ پھر اجڑے گی یہ بستی نہ کبھی — اپنے خوابوں میں خیالوں میں بسالو مجھ کو (جمیلہ بانو)
میں بھی اپنی ہٹ کی پکی تھی رہی اُسکے قریں — شہر بھر میں ہو چکی تھی گرچہ رسوائی بہت (رخسانہ نازی)
مراسم میں کھنچاؤ آ گیا ہے — کوئی ذہنی تناؤ آ گیا ہے (سعدیہ روشن صدیقی)
کچھ نہ کچھ ہو رہے گا چمن میں کمال — پتہ پتہ ہوں میں اور تو ڈال ڈال (عائشہ صدیقہ)
چلے پر خار راہوں پر تبھی پاؤں میں چھالے ہیں — یہ عاشق کون سی بستی کے یارب رہنے والے ہیں
(خالدہ صدیقی)

بچوں کی ممتا میں گرفتار ہوں بہن — جن کو اتار پھینکوں یہ وہ بیڑیاں نہیں (شیدا)
اب ہوا احساس جب خود کو تماشا کرلیا — ہم نے کیوں اک بے وفا سے دل کا سودا کرلیا
(ممتاز صنم)

نہ چھوڑا دامنِ امید نا اُمیدی میں — شبِ سیاہ سے آگے کہیں سحر بھی ہے (منور سلطانہ نقوی)
باہر کسی کے نام کی تختی تو تھی مگر — اندر گئے تو دیکھا کسی کا بھی گھر نہ تھا
(یاسمین حیدر)



کبھی مجرم بھی بچ جاتے ہیں نوکِ دار پر جا کر — کبھی ناکردہ جرموں کی سزائیں ساتھ رہتی ہیں
(نیلما سرور)

خائف ہیں مجھ سے لوگ کیوں الزام کی طرح — رکھتے ہیں اپنے ذہن میں ابہام کی طرح
(رضیہ شمع)

بہت طویل سی لگتی ہے شاہراہِ حیات — ہمیں ہے ذوقِ سفر ہم تو چلتے رہتے ہیں
(سلطانہ شرف الدین)

آئینے دل کے سبھی پتھر بنے — دوست میرے صورتِ خنجر بنے (رضیہ صدیقی بصیر)
مکاں میں سونے کے شیشے کے لوگ ہوں جیسے — کسی کا نور کسی کی نظر میں رکھا ہے
(نصرت مہدی)

ابھی ابھی تو جلی ہوں، ابھی نہ چھیڑ مجھے — ابھی تو راکھ میں ہوگا کوئی شرارہ بھی (دیپتی مشرا)
زنداں کے اندھیروں سے گھبرا کے نہ ڈر جانا — محبوس فضاؤں میں ہے فتح و ظفر پنہاں
(فاطمہ وصیہ جائسی)

خیال کوئی نہ آیا تیرے خیال کے بعد — جمال کوئی نہ دیکھا ترے جمال کے بعد (عشرت جہاں عشرت)
دل میں اک دیپ جلا رکھا ہے — موت کا نام بقا رکھا ہے (فرخ زہرہ گیلانی)
ہر سمت سکون بولتا ہے — یہ کون سے جرم کی سزا ہے (پروین فناسیّد)
وہاں تلاش ہے خورشید کی زمانے کو — جہاں گھروں میں کسی شمع کا گماں بھی نہیں (پروین شیر)
تبسّم ان لبوں تک آتے آتے — کسے معلوم کتنا ٹوٹتی ہوں (انوری فرمان)
جنس کی نمائش کاروبار جسم کا — دخترانِ عہدِ نو موتیوں کو آب دے (حلیمہ سعدیہ)
دشت میں ہیں مری آنکھیں تو کرم ہے تیرا — ورنہ پہلے یہاں سیلاب رہا کرتے تھے (صائمہ علی)
نئی رتوں کے عجب شجر ہیں، ہوا سے کہنا — ہرے تو ہیں اور بے ثمر ہیں، ہوا سے کہنا (نجمہ عثمان)
ننھی تتلی اب پھولوں پر رومی کیسے آئے — گلشن گلشن دیکھ رہی ہوں دروازوں کا جال (رومانہ رومی)
کم ظرف نہ منہ کھولیں گے استاد کے آگے — جگنو کو اجالوں میں چمکتے نہیں دیکھا (مریم غزالہ)

جی چاہتا ہے اب کسی صحرا میں جا بسیں    گھبرا گئے ہیں شہر کی آب و ہوا سے ہم
(صائمہ نورین بخاری)

مجال کس کی جو حدّ ادب کو پار کرے    بدن پہ اُوڑھ کے جاہ و جلال رکھتی ہوں (سلطانہ منور)
غم دیدہ لڑکیوں کو نہ جانے یہ کیا ہوا    ہاتھوں میں جیسے بوجھ سی لگتی ہیں چوڑیاں (شہلا نگار شمسی)
رات تو شوق سے سنتی ہے کہانی میری    دن کہاں سنتا ہے آشفتہ بیانی میری (راحت سلطانہ)
باغوں میں پرندوں کو یہ گاتے سنا میں نے    قدرت نے ہواؤں میں اک ساز چھپایا ہے
(سیدہ نرگس ستارہ)

اک زخمی پنچھی کی طرح روح بھٹکتی ہے حسنیؔ    تنہائی کی سرگھپا میں ناگ غموں کے ڈستے ہیں (حسنیٰ سرور)
فرخندہ میں جی رہی ہوں جیسے پی کے رات دن    اوروں کے واسطے وہ دوا چھوڑ جاؤں گی (فرخندہ رضوی)
لرزیدہ ہوں موجوں کی طغیانی میں    آگ لگا دو طارق بن کے سفینے میں (صابرہ خاتون حنا)
جب کبھی رکھتے ہیں ہم راہِ صداقت میں قدم    ہر قدم پر ہمیں طوفان نظر آتے ہیں (ڈاکٹر نگار سلطانہ)
کسی وقت بہر پرسشِ بیمار آئے وہ    جب آنکھ سے بھی اپنی اشارہ نہ ہو سکا (نور جہاں ناز)
ٹھوکروں میں تاجِ نخوت ہو ہمیشہ کے لئے    نوکِ نیزہ پر بلندی کے لئے سر ہو تو ہو (فاطمہ وصیہ جائسی)
ہمارے دور کے انسان کی فطرت کو کیا کہئے    پریشاں حال جب رہئے پریشاں کرنے آتے ہیں
(ڈاکٹر مہناز وارثی)

لمحہ لمحہ ڈس رہا ہے ناگ احساسات کا    رنگ نیلا ہو رہا ہے حسن کے جذبات کا (حاشیہ نکہت)
مجھ سے نہ کرو بات کوئی بات نہیں ہے    اوروں سے مگر حال میرا پوچھتے رہنا (ریحانہ نواب)
تمہاری آنکھوں کے آئینے میں بسا ہو اک حسین پیکر    جو دیکھا میں نے خود اپنا چہرہ تو دل کا طوفان کم ہوا ہے
(زرینہ زرّیں)

گذرے ہوئے دن کا ہوا گر ذکر صدفؔ    گزری ہے جو اک شام سہانی لکھنا (صدف جعفری)
ہزاروں خواہش، چاہت، سکوں ہیں اس میں دفن    یہ عشق والوں کے دل کا مزار دیکھ تو لے
(شگفتہ یاسمین غزل)



جب کسی کی یاد آتی ہی نہیں سیماؔ تو پھر    بن کے خوشبو روح میں میری سما جاتا ہے کون
(شگفتہ طلعت سیما)

کم نہیں موت کی شدت سے جدائی کا عذاب    ہم کئی بار مرے رات بسر ہونے تک (کوثر پروین کوثر)
مری قدر و منزلت سے نہیں دوست میرے واقف    مرے سر کا مول کیا ہے مرے دشمنوں سے پوچھو
(نغمہ نور)

یہ کیسی طرزِ وفا ہے پہنچ کے منزل پر    ہم اس کو بھول گئے جس کا نام لے کے چلے
(کنیز فاطمہ کرن)

راستوں کی تھی خبر، اس سفر میں ہم مگر    دربدر ہوئے تو تھے، دربدر کیا تو تھا (آصفہ نشاط)
شہرِ آشوب لکھا کرتے تھے    اب تو آشوبِ جہاں لکھنا ہے (سیدہ مہر)
بعد مدت کے نکیر و مجھے نیند آئی ہے    کس لئے آ گئے یوں مجھ کو جگانے کے لئے
(نسرین بانو نکہتؔ)

کوئی مذہب نہیں کہتا یہ تم سے    کہ گھر اپنے پڑوسی کا جلا دو (شبانہؔ سیفی)
الزام جرم مجھ پہ لگائے گا وہ ضرور    ہے اس کے پاس عدل کی میزان آجکل (رقیہ جمال)
کیا سر پہ ہو چادر جو بدن رہتا ہے عریاں    تہذیب کا سر شرم سے خم دیکھ رہے ہیں
(فریدہ نزہتؔ)

دیکھئے تو عمر بھر ہم کس قدر مصروف تھے    سوچئے تو زندگی بھر کیا کیا کچھ بھی نہیں (نصرت مہدی)
رک گئے کیوں جنگلوں میں قافلے پرندوں کے    آندھیوں کا کہنا تھا پہلے ہم گزر جائیں (راحت بدر)
یوں خیالوں میں ترے لہجے کی نرمی آئے    تو نہ بولے تو تری آنکھ کا جادو بولے (صدیقہ شبنم)

# کتابیات

| | | | |
|---|---|---|---|
| انتخاب کلام میر سوز | ڈاکٹر ارتضا کریم | کلام امیر مینائی | امیر منائی |
| کلام فائز | پروفیسر محمد حسن | آتشِ تر | خمار بارہ بنکوی |
| افکار میر | ایم حبیب خان | اکبر الہٰ بادی کا کلام | نور الرحمٰن |
| مقدمہ شعر و شاعری | الطاف حسین حالی | پراگندہ | صفی اورنگ آبادی |
| دیوانِ غالب | اسداللہ خاں غالب | اردو شاعری کا انتخاب | ڈاکٹر سید محی الدین |
| انتخاب میر | مولوی عبدالحق | کلیاتِ ظفر | بہادر شاہ ظفر |
| شعلۂ طور | جگر مراد آبادی | شعلۂ آواز | سراج لکھنوی |
| بالِ جبریل | علامہ اقبال | جلیل مانک پوری | ڈاکٹر ذکی کاکوروی |
| بانگِ درا | علامہ اقبال | میعار بیت بازی | حامد اقبال صدیقی |
| فغانِ آرزو | آرزو لکھنوی | کلیات اصغر گونڈوی | اصغر گونڈوی |
| جہانِ آرزو | آرزو لکھنوی | اردو شاعری پر ایک نظر | کلیم الدین |
| یادگارِ غالب | الطاف حسین حالی | اصغر گونڈوی | عبدالشکور |
| صد برگ | پروین شاکر | کلام منیر شکوہ آبادی | ریاض الدین |
| میخانۂ ریاض | ریاض خیر آبادی | نقشِ فریادی | فیض احمد فیض |
| انتخاب غزلیات ناسخ | کاظم علی خاں | کلام خواجہ حیدر علی آتش | والی الحق |
| کلیات حسرت موہانی | حسرت موہانی | پاکستان کی بہترین غزلیں | ---- |
| نقشِ جمیل | جمیل مظہری | اردو میں عشقیہ شاعری | ڈاکٹر سید محمد حسین |
| ترانۂ وحشت | رضا علی وحشت | دیوانِ حالی | الطاف حسین حالی |
| متاعِ آخرِ شب | حفیظ میرٹھی | سازِ سخن | ادا جعفری |
| گلزارِ داغ | داغ دہلوی | دیوانِ درد | خواجہ میر درد |



| | | | |
|---|---|---|---|
| گنگ و جمن | نذیر بنارسی | دیوان ظفر | بہادر شاہ ظفر |
| گلِ نغمہ | فراق گورکھپوری | کلاسیکی اردو شاعری کی تنقید | طارق سعید |
| کلیات اکبر الہٰ بادی | اکبر حسین اکبر | صنم و حرم | شکیل بدایونی |
| مرزا محمد رفیع سودا | قاضی افضال حسین | منتخب داغ | احسن مارہروی |
| انتخاب غزلیات آبرو | پروفیسر محمد ذاکر | منتخب ادب | ---- |
| انتخاب کلام حاتم | ڈاکٹر عبدالحق | گجر | قتیل شفائی |
| تاریخ ادب اردو | نور الحسن نقوی | میں ساز ڈھونڈتی رہی | ادا جعفری |
| دبستانِ وحشت کا تنقیدی مطالعہ | ڈاکٹر راز عظیم | ہندوستان کی جدو جہد آزادی میں اردو شاعری کا حصہ | ڈاکٹر درخشاں تاجور |
| ذکر محفوظ | کمال جعفری | | |
| قول و قرار | عبدالحمید عدم | شعرائے بنگالہ (اوّل+دوم) | ڈاکٹر الف انصاری |
| جلترنگ | قتیل شفائی | نظام رامپوری حیات اور شاعری | ڈاکٹر شعائراللہ خاں وجہی |
| شکوہ جواب شکوہ | سید عابد علی عابد | نغمۂ حرم | اختر شیرانی |
| ابراہیم ذوق | اسلم پرویز | جلوہ گاہ | مخمور جالندھری |
| تلاشِ غالب | نثار احمد فاروقی | سروشِ ہستی | شاد عظیم آبادی |
| کلیات اختر شیرانی | اختر شیرانی | ترقی پسند تحریک اور اردو شاعری | یعقوب خاور |
| انتخاب کلام فراق | ابوالکلام قاسمی | آتشِ گل | جگر مراد آبادی |
| رعنائیاں | شکیل بدایونی | اردو غزل کی روایت اور ترقی پسند | ممتاز الحق |
| دبستانِ مومن | ظہیر احمد صدیقی | روح ادب (چند شمارے) | اردو اکیڈمی |
| سرگوشی بہاروں کی | صدف جعفری | غازی پور کی ادبی خدمات | ڈاکٹر علی شیر خاں |
| آغا حشر کاشمیری | انجم آرا انجم | اردو شاعری۔انتخاب شاعری | ڈاکٹر خورشید۔ڈاکٹر وسیم |
| گلشن بے خار | نواب مصطفےٰ خاں شیفتہ | بدر الزماں بدر کلکتوی | پروفیسر یوسف تقی |
| غزالانِ سخن | غیاث الدین غیاث | شعلہ و شبنم | جوش ملیح آبادی |
| کلاسیکی اردو شاعری | ڈاکٹر تنویر احمد علوی | اردو شاعری کا فنی ارتقا | ---- |

